ترک لازم آتا ہے پس ہم کو ضرور ہوا کہ اولاد حسن مجتبیٰ اور بعض اولاد امام حسین کہ جن کے علوم کو مصنف نے نہیں ذکر کیا ہے اون کے کچھ فضائل اور کچھ علوم بیان بیان کر دیوین تاکہ مصنف نے جو کچھ اس باب مین کمی کی ہے اوس کا جبیرہ اور تکمیل ہو جاوے حالانکہ اس کتاب مین مصنف کا قصد ہے احیائے علوم اہل بیت کا اور اللہ ہی توفیق دینے والا ہے اور دشواریوں کا آسان کرنیوالا ہے پس خدا کی توفیق و امداد سے ہم کہتے ہین کہ امام حسن مجتبیٰ سبط نبی مصطفیٰ صلعم کے تیرہ فرزند اور چھ دختر تھے پر اون کے بعد اون کی اولاد مین سے چار شخص باقی رہے زید و حسن مثنیٰ و حسین اثرم و عمر مگر بعد پچھلے علاوہ گذر گئے اور اولاد امام حسن مجتبیٰ صرف دو مردون زید و حسن مثنیٰ سے جاری رہی پس ہمارے سردار امام ابوالحسن زید سو سال تک زندہ رہے اون کی والدہ فاطمہ ابو مسعود انصاری کی بیٹی ہین اور اونہین کی بیٹی نفیسہ ہین کہ جن کی قبر مصر مین ہے کہ مسلمان اوس کی تعظیم و زیارت کرتے ہین اور اوس سے برکت لیتے ہین اور اونہین کی اولاد مین سے ہین امام حسن بن زید کہ جن کے سات بیٹے ہوئے کہ جن مین سے قاسم۔ علی۔ زید۔ ابراہیم۔ عبد اللہ۔ اسحق ہین بعض امام قاسم کی اولاد سے عبد الرحمن شجری و حمزہ و محمد بطحانی مین اور محمد بطحانی کی اولاد کثیر ہے کہ جن کا مسکن طبرستان و ری و قم وغیرہ جیسے مقامات ہے اور اونکی تفصیل کتاب عمدۃ المطالب فی آل ابی طالب مین مذکور ہے اور امام حسن مثنیٰ بن امام حسن مجتبیٰ نے اپنے چچا امام حسین سے ان کی ایک صاحبزادی کے لئے عقد کی درخواست کی تھی پس امام حسین نے فاطمہ و سکینہ کو اون کے سامنے کر کے فرمایا کہ اے میرے بھتیجے ان مین سے جس کو تم چاہے پسند کرے پس امام حسن شرما کر خاموش ہو گئے اور امام حسین رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ مین نے تم سے فاطمہ کا عقد کر دیا اس لئے کہ یہ لڑکی میری والدہ فاطمہ بنت رسول اللہ صلعم سے ساتھ سب سے زیادہ مشابہت رکھتی ہے اور بخاری نے روایت کی ہے کہ امام حسن نے آپ ہی اپنے چچا کی دختر فاطمہ کو پسند کر لیا تھا اور آپ ہی حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے صدقات کے متولی تھے پس امام زین العابدین حضرت علی بن حسین رضی اللہ عنہما نے صدقات کی تولیت مین ایسے نزاع کی تب آپ نے [illegible] صدقات اون کے حوالہ کر دی اور جبکہ حجاج کا زمانہ آیا تو آپ کے چچا عمر بن علی کرم اللہ وجہہ نے اپنے لئے شرکت صدقات کی درخواست آپ نے نامنظور کیا تو عمر بن علی نے اس باب مین حجاج سے سفارش چاہی پس ایک دن امام حسن حجاج کے ہمراہ تشریف لیجاتے تب حجاج نے آپ سے کہا اے ابو محمد عمر بن علی تمہارا چچا ہے اور تمہارے دادا کی اولاد کا بقیہ ہے پس اس کو بھی اپنے ساتھ اس کے باپ کے صدقات مین شریک کرو امام حسن نے فرمایا کہ بخدا مین حضرت علی کی شرط کو نہ بدلوں گا اور صدقات مین جسکو انہون نے داخل نہین کیا مین نہ داخل کرون گا اور حضرت علی نے شرط [illegible] کی تھی کہ [illegible] صدقات کی تولیت اولاد فاطمہ [illegible] کے لئے مخصوص ہے پس حجاج نے کہا اب مین اوسکو تمہارے ساتھ داخل کر دونگا پس حضرت حسن [illegible] جبکہ [illegible] اور [illegible] ملک شام کے طرف [illegible] عبد الملک نے آپ کی [illegible] شام ہونیکا حکم دیا پھر جب آپ داخل ہوئے تو بہت کچھ آپ کی تعظیم [illegible] اپنے ساتھ تخت پر بٹھایا پھر پوچھا کہ اے ابو محمد کس وجہ سے تشریف فرما ہوئے ہین تو آپ نے اپنے چچا عمر کا قصہ اوس سے بیان کر دیا تو عبد الملک نے حجاج کے نام ایک خط لکھا کہ حسن بن حسن [illegible] کے صدقات مین اعتراض نہ کرے اور نہ اوسکی ساتھ غیر شخص کو شریک کیا جاوے اور خط تمام کر کے آپ کو دیدیا اور ایک بڑا جائزہ کا آپ کی خدمت مین پیش کرنے کا حکم دیا اور بہت تعظیم سے آپ کو واپس کیا پھر آپ نے مدینہ پہونچکر زہر کی وجہ سے وفات پائی اور آپ کی عمر اوس وقت پینتیس برس کی تھی اور آپ حضرت صلعم کے ساتھ بہت زیادہ مشابہ تھے اور آپ نے پانچ بیٹے چھوڑے عبد اللہ محض۔ ابراہیم غمر۔ حسن مثلث۔ داؤد۔ جعفر پس عبد اللہ محض کی والدہ فاطمہ بنت امام حسین ہین اور آپ کا لقب محض ہوا کہ [illegible] دونون طرف سے [illegible] ہیں اس لئے کہ آپ کے والد حسن بن حسن مجتبیٰ ہین اور آپ کی والدہ فاطمہ بنت حسین ہین اور آپ رسول اللہ صلعم کے مشابہ تھے

اور اپنے زمانہ میں بنی ہاشم کے سردار تھے آپ سے پوچھا گیا کہ آپ کا گھرانہ کس وجہ سے تمام جہان کے لوگوں سے افضل ہوگیا آپ نے جواب دیا کہ اسکی وجہ یہ ہے کہ
تمام لوگ ہم میں سے ہونے کی تمنا کرتے ہیں اور ہم کو کسی غیر سے ہونے کی تمنا نہیں ہے اور آپ بڑے قوی بہادر تھے اور کبھی کبھی شعر بھی کہا کرتے تھے جبکہ ابو العباس سفاح اور اس کا
مصاحب ابو سلم خلال کوفہ میں آئے تو سفاح نے امر خلافت کو مخفی رکھا اور عزم کر لیا کہ اولاد علی و عباس کے مشورہ پر اوسکو موقوف رکھے تاکہ وہ جسکو چاہیں خلافت کے لئے انتخاب کریں پھر
اوس نے کہا کہ مجھکو اس صورت میں اسکا ہی ڈر ہے کہ وہ سب اسباب اتفاق نہ کریں گے پس اپنے عزم کو حسینی کی اولاد سے شوری کی طرف پھیر دیا اور ذی مرتبہ اشخاص کی طرف خطوط لکھے ایک خط
جعفر بن محمد بن علی بن حسین کی طرف دوسرا عمر بن علی بن حسین کی طرف تیسرا عبد اللہ بن حسن بن حسن کی طرف اور یہ تینوں خط ایک غلام کوفی کے ہاتھ روانہ کئے پس وہ پہلے جعفر بن محمد کے پاس رات کے وقت
پہنچا اور کہا کہ میں ابو سلم کا ایلچی ہوں اور آپ کے نام اوس کا ایک خط میرے ساتھ ہے انہوں نے جواب دیا کہ مجھکو ابو سلم سے کیا علاقہ وہ ہمارے غیر کی گروہ سے ہے ایلچی نے کہا خط پڑھ لیجئے پھر جو کچھ آپ کی رائے
ہو جواب لکھ دیجئے پس جعفر نے خادم سے چراغ طلب کیا جب چراغ قریب آیا آپ نے ابو سلم کا خط اوس پر رکھکر جلا دیا ایلچی نے کہا کیا آپ اس کا جواب نہیں دیں گے آپ نے فرمایا جو تجھنے دیکھ لیا یہی
ایلچی آپ کے پاس سے حضرت عبد اللہ بن حسن بن حسن کے پاس پہنچا اونہوں نے خط کو لے لیا اور جعفر بن محمد کے پاس تشریف لائے حضرت جعفر نے فرمایا کونسا کام تمکو یہاں لایا اے ابو محمد اگر آپ مجھکو اطلاع
کرتے میں خود آجاتا حضرت عبد اللہ نے فرمایا وہ کام بہت عظیم الشان ہے کہا وہ کیا ہے اے ابو محمد کہا یہ ابو سلم کا خط ہے وہ مجھکو بلاتا ہے ایک ایسے کام کے لئے جس کے واسطے مجھکو زیادہ حقدار جانتا ہے
شیعوں سے اور یہ بات خراسان سے آئی ہے پس جعفر صادق نے کہا وہ لوگ آپ کی جماعت کب ہو گئے آپ نے ابو مسلم کو خراسان میں بھیجا تھا اور آپ نے اوسکو سیاہ لباس پہننے کا حکم دیا تھا کیا اون میں
کسی شخص کا نام و نسب آپکو معلوم ہے کیونکر وہ لوگ آپکی جماعت ہو سکتے ہیں حالانکہ نہ آپ اونکو پہچانتے ہیں اور نہ وہ آپ کو پہچانتے ہیں پس حضرت عبد اللہ نے کہا اگر آپکا یہ کلام کسی خاص وجہ سے
ہے تو وہ یہی ہے پس حضرت جعفر نے فرمایا کہ خدا جانتا ہے میں نے اپنے نفس پر ہر مسلمان کی بہی خواہی کو واجب کر لیا ہے پھر آپ سے کیونکر میں اوسکو چھپا رکھوں گا آپ ہرگز اپنے نفس کو آرزو میں
مت ڈالیں خبردار رہئے یہ دولت عنقریب انہیں لوگوں کے لئے بالکل ہو جائیگی اور مال ابطال میں سے کسی راستہ نہ آئیگی اور میرے پاس بھی تمہارے خط کے مضمون کا ایک خط آیا ہے
پس حضرت عبد اللہ ان کے کلام خوش نہوئے اور واپس آگئے اور لیکن عمر بن علی بن حسین پس انہوں نے ابو مسلم کا خط واپس کر دیا اور کہدیا کہ اس کے کاتب کو میں نہیں جانتا ہوں کہ جواب
لکھوں و عبد اللہ محض نے قید خانہ میں وفات پائی جبکہ ابو جعفر دوانقی نے بخوف امارت آپ کو قید کر دیا تھا اور آپ کی عمر پچہتر سال تھی آپ ہی اپنے والد حسن مثنی کے بعد حضرت
امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ کے صدقات کے متولی تھے اور حضرت حسن مثلث کے جنکی کنیت ابو علی ہے چند ولد تھے منجملہ اون کے ابو الحسن علی عابد ذو الثفنات ہیں آپ کے
والد نے مروان سے ایک موضع لیا تھا آپ اوسکی آمدنی پرہیزگاری کے سبب سے نہیں لیتے تھے اور عبادت میں نہایت کوشاں تھے آپکو دوانقی نے مع اہل و عیال کے قید کر دیا تھا پس
اوسی قید میں سجدہ کرتے ہوئے آپ نے دنیا سے انتقال فرمایا جب لوگوں نے ہلا کر دیکھا تو آپ مر چکے تھے اور امام عبد اللہ محض کی اولاد میں سے تھے محمد ذو النفس الزکیہ اور ابراہیم قتیل
باخمری اور موسی جون اور یحیی صاحب دیلم و ادریس صواعق محرقہ کے صفحہ ۱۷۷ میں حضرت موسی جون اور اون کے بھائی یحیی صاحب دیلم کے وقائع میں نقل کیا ہے امام جعفر صادق کے قصہ کے
بعد اس طرح پر کہ حضرت جعفر صادق کی منصور کے دربار میں کچھ برائی بیان کی گئی تھی جبکہ اوس نے حج کیا تھا پھر چغلخور سے دربار میں قسم کہانیکو طلب کیا گیا منصور نے اوسکو کہا کیا تو
قسم کہا سکیگا کہا ہاں پس اوس نے ظلم کی قسم کہا کر آخر تک دعوے بیان کیا پس امام جعفر صادق نے کہا اے امیر المومنین جس طرح کہیں کہوں اوس سے قسم لو منصور نے کہا کہ آپ ہی
اپنی خواہش کے موافق اس سے قسم لیلو پس آپ نے چغلخور سے کہا کہہ کہ میں اللہ کی حول و قوت سے علیحدہ ہوکر اپنی حول و قوت کے اعتماد پر کہتا ہوں کہ جعفر نے ایسا ایسا کام کیا
ہے اور ایسی ایسی بات کہی ہے پس وہ شخص پہلے تو رکا پھر قسم بطریق مذکور کہا گیا ہنوز اوس کی قسم پوری ہونے نپائی تھی کہ اوسی جگہ پر فوت ہو گیا
پس امیر المومنین نے امام جعفر صادق سے کہا کہ آپ اس کے متعلق کچھ الزام نہیں ہے آپ کا میدان میرا ہی اور اس کے شبہ سے آپ محفوظ

انصرف مخلفه الربيع بجائزة حسنة وكسوة سنية وللحكاية تتمة ووقع نظير هذه الحكاية ليحيى بن عبد الله بن الحسن

بن الحسن المثنى بن الحسن السبط بان شخصا زبيريا سعى به للرشيد فطلب تحليفه فتلعثم فزجره الرشيد فتولى يحيى

تحليفه بذلك فما اتم يمينه حتى اضطرب وسقط لجنبه فاخذوا برجله وهلك فسال الرشيد يحيى عن سر ذلك فقال

تمجيد الله في اليمين يمنع المعاجلة في العقوبة وذكر المسعودي ان هذه القصة كانت مع اخي يحيى هذا الملقب بموسى

الجون وان الزبيري سعى به للرشيد فطال الكلام بينهما ثم طلب موسى تحليفه فحلفه بنحو ما مر فلما حلف قال موسى

الله اكبر حدثني ابي عن جدي عن ابيه عن جده علي ان النبي صلى الله عليه وسلم قال ما حلف احد بهذه اليمين

اي وهي تقلدت الحول والقوة ودون حول الله وقوته الى حولي وقوتي ما فعلت كذا وهو كاذب الا عجل الله له العقوبة

قبل ثلاث والله ما كذبت ولا كذبت فوكل الي يا امير المؤمنين فان مضت ثلث ولم يحدث بالزبيري حادث فدمي لك

حلال فوكل به فلم يمض عصر ذلك اليوم حتى اصاب الزبيري جذام فتورم حتى صار كالزق فما مضى الا قليل وقد

توفي ولما انزل في قبره انخسف قبره وخرجت رائحة مفرطة النتن فطرحت فيه احمال الشوك فانخسف ثانيا فاخبر

الرشيد بذلك ففرح العجيبة ثم امر لموسى بالف دينار وساله عن تلك اليمين فروى له حديثا عن جده علي عن

ابي طالب عن النبي صلى الله عليه ما من احد يحلف بيمين مجد الله فيها الا استحيى من عقوبته وما من احد حلف

يمين كاذبة نازع الله فيها حوله وقوته الا عجل الله له العقوبة قبل ثلث انتهى الجون ويحيى صاحب الديلم وسليمن

وادريس واعقب من محمد النفس الزكية ويكنى اباعبد الله وقيل بالقاسم ويلقب بالمهدي وهو المقتول باحجار الزيت

قال وانما لقب بالمهدي للحديث المشهور عن رسول الله صلى الله عليه وسلم المهدي من ولدي اسمه اسمي واسم

ابيه ابي تطلعت نفوس بني هاشم وعظمت وكان جم الفضائل كثير المناقب وحكى ان الشيخ ابو الفرج الاصفهاني

الصدر وكان به ذات يوم حتى ركب فتبسم له في ذلك فقال ويحك هذا مهدينا اهل البيت وكان المنصور قد بايع له و

لاخيه ابرهيم مع جماعة من بني هاشم فلما بويع لبني العباس اختفى محمد وابراهيم مدة خلافة السفاح فلما ملك المنصور

وعلم انهما على عزم الخروج جد في طلبهما وقبض على ابيهما وجماعة من اهلهما فلما بلغ اباجعفر المنصور خروج

محمد بن عبد الله المحض خلا ببعض اصحابه فقال له ويحك قد ظهر محمد قال واين ظهر قال بالمدينة فقال غلبت عليه

ورب الكعبة قال وكيف قال لانه خرج بحيث لا امال ولا رجال فعاجله بالحرب فارسل اليه عيسى بن موسى بن

محمد بن علي بن عبد الله العباس بجيش كثيف فحاربهم محمد خارج المدينة وتفرق اصحابه عنه حتى بقي وحده فلما احس الخيل

لان دخل داره وامر بالتنور فسجر ثم عمد الى الدفتر الذي اثبت فيه اسماء الذين بايعوه فالقاه في التنور فاحرق ثم خرج فقاتل

حتى قتل باحجار الزيت كان ذلك مصداق تلقبه النفس الزكية لانه روي عن رسول الله صلى الله عليه وسلم انه قال يقتل باحجار

الزيت من ولدي النفس الزكية وكان مالك بن انس الفقيه عابدا فنفى الناس بالخروج مع محمد ومبايعته ولذلك تغير المنصور عليه

اما ابراهيم قتيل باخمرى بن عبد الله المحض ويكنى ابا الحسن وكان شديد الايدى فيحكى انه كان واقفا مع اخيه محمد
ابيه وابل لهم تعد دوفيها ناقة شرود ولا تملك فاقبلت مع الابل ترد فقال محمد لابراهيم وهو ملتف في شملة ان رددتها
فلك كذا او كذا فوثب ابراهيم فقبض على ذنبها فاشردت وتبعها ابراهيم ممسكا بذنبها حتى غاب عن اعينهم فقال عبد الله المحض
لابنه بئس ما صنعت عرضت اخاك المتلف فلما كان بعد ساعة اقبل ابراهيم ملتفا بالشملة فقال له محمد الم اقل لك انك
لا تقدر على ردها فاخرج ذنب الناقة فالقاه وقال اما تعذر من جاء بهذا وكان ابراهيم من كبار العلماء في فنون
كثيرة فقال انه كان ايام اختفائه بالبصرة وقد اختفى عند المفضل بن محمد الضبي فطلب منه دواوين العرب
يطالعها فاتاه بما قدر عليه فاعلم ابراهيم على ثمانين قصيدة فلما قتل ابراهيم استخرجها المفضل وسماها بالمفضليات
وقرئت بعده على الاصمعي فزاد فيها وظهر ابراهيم ليلة الاثنين غرة رمضان سنة خمس واربعين ومائة فبايعه
وبايعه وجوه الناس منهم بشر الرحال والاعمش وسليمان بن مهران وعباد بن المنصور القاضي صاحب مسجد
عباد بالبصرة والمفضل بن محمد في نظرائهم وقال ان ابا حنيفة الفقيه بايعه ايضا وكان قد افتى الناس بالخروج
معه فيحكى ان امراة اتته فقالت انك افتيت ابني بالخروج مع ابراهيم فخرج فقتل فقال لها ليتني كنت مكان
ابنك كذا في عمدة المطالب واما ادريس بن عبد الله المحض فخرج بالمغرب في ايام ابي جعفر [illegible]
والفضل وهذا نبذ من فضائلهم ولما نشئ من عمره فقد اخرج الدارقطني عن عبد الله المحض انه سئل عن المسح على
الخفين فقال امسح فقد مسح عمر فقال له السائل انما اسئلك انت تمسح قال ذلك اعجز لك اخبرك عن عمر وتسئلني
وانا عمر خير منى ومن ملاء الارض فقيل له هذا تقية فقال نحن بين القبر والمنبر اللهم هذا قولي في السر والعلانية فلا
تسمع قول احد بعدي كذا في الصواعق المحرقة وهذا الكلام الشريف منه يدل دلالة نيرة كالشمس في نصف النهار
على ان التقية ليس من سنن السادات الكرام بل هي من خصائص اهل البدع اللئام وايضا اخرج عنه انه قال
من هذا الذي يزعم ان عليا كان مقهورا وان النبي صلعم امره باموره لم ينفذها فكفى بهذا ازراء ومنقصة له انتهى
واخرج الدارقطني ايضا عن ولده الملقب بالنفس الزكية انه لما سئل عن الشيخين لهما عندي افضل من علي انتهى وايضا اخرج
عن محمد الباقر انه قال اجمع بنو فاطمة رضي الله عنهم على ان يقولوا في الشيخين احسن ما يكون من القول ونحوه ايضا
عن جعفر الصادق عن ابيه محمد الباقر انه رجلا جاء الى ابيه زين العابدين علي بن الحسين رضي الله تعالى عنهم فقال اخبرني
عن ابي بكر فقال عن الصديق تسال فقال تكلتك امك قد سماه صديقا رسول الله صلى الله عليه وسلم والمهاجرون والانصار
ومن لم يسمه صديقا فلا صدق الله عز وجل قوله في الدنيا والاخرة اذهب فاحب ابا بكر وعمر رضي الله عنهما وتولهما واخرج
ايضا عن عروة عن عبد الله سالت ابا جعفر الباقر عن حلية السيف قال لا باس به قد حلى ابو بكر الصديق سيفه
قال قلت وتقول الصديق قال نعم الصديق نعم الصديق نعم الصديق فمن لم يقل الصديق فلا صدق الله قوله في الدنيا

اور لیکن ابراہیم قتیل باخمری بن عبداللہ محض آپکی کنیت ابوالحسن تہی اور آپکے دست بازو بہت قوی تہے چنانچہ منقول ہی کہ ایکدن آپ اپنے بہائی محمد و باپ کیساتھ
بیٹہے تہے اور اونکے اونٹ دوڑتے تہے اون مین ایک مست اونٹنی تہی کہ جسپر قبضہ کرنا دشوار تہا پس وہ اونٹونکے ہمراہ پانی پینے کو آئی پس محمد نے ابراہیم سے کہا اور وہ اوسوقت
چادر مین لپٹے ہوے تہے کہ اگر تم نے اس اونٹنی کو کہینچ لیا تو تمکو اتنا مال دونگا پس ابراہیم نے کودکر اونٹنی کی دم پکڑلی تو وہ بہاگی اور ابراہیم اوسکی دم پکڑے ہوے
اوسکے پیچہے ہولیے یہانتک کہ دونون لوگونکی نظرونسے غائب ہوگئے پس حضرت عبداللہ محض نے اپنے فرزند محمد سے کہا تمنے بہت برا کیا اپنے بہائی کو ہلاکت مین
ڈالدیا پہر جبکہ ایکساعت گذری ابراہیم چادر اوڑہے ہوئے سامنے آئے محمد نے اونسے کہا کیا مینے تم سے نہ کہا تہا کہ تم اوسکے واپس لانے پر قادر نہین ہو
پس ابراہیم نے اونٹنی کی دم نکالکر سامنے ڈالدیا اور کہا کیا تم معذور نہین رکہتے اوسکو کہ جو اوسکی دم کو لے آئے اور تہا ابراہیم بہت سے فنون مین علماء کبار مین سے
تہے چنانچہ مروی ہے کہ جب آپ بصرہ مین مفضل بن محمد ضبی کے گہر مین مخفی تہے تو آپنے دواوین عرب مطالعہ کیلئے منگائے پس جسقدر ممکن ہوا اوسنے فراہم کردئے
پس آپنے استی قصیدونپر نشان کردیا تہا پہر جبکہ آپ مقتول ہوگئے تو مفضل نے اون قصاید کو نکالا اور اونکا نام مفضلیات رکہا یعنی عمدہ منتخب قصیدے اور مفضل کے
بعد وہ قصاید امام اصمعی کے درس مین داخل رہے اور اصمعی نے اون قصائد مین کچہ اور قصائد بہی اضافہ کئے اور ابراہیم کا ظہور شب دوشنبہ یکم رمضان ۱۴۵ ہجری
بصرہ مین ہوا ہے اور جلیل القدر اشخاص نے آپسے بیعت کی ہی اونہین مین سے بشیر رحال و اعمش و سلیمان بن مہران و عباد بن منصور قاضی کہ جنہون نے بصرہ مین
مسجد عباد بنائی تہی وغیرہ ہین اور مفضل بن محمد اونکے اصحاب مین سے تہے اور مروی ہی کہ امام ابوحنیفہ فقیہ بہی اونسے بیعت ہوئی تہی اور لوگونکو اونکی ہمراہ جاکر جہاد کرنیکا
فتوی ہوا اونہون نے دیا تہا پس منقول ہے کہ ایکعورت نے آکر کہا تو نے ہی حکم دیا تہا میرے بیٹے کو ابراہیم کیساتہہ خروج کرنیکا پس اوسنے خروج کیا اور مارا گیا پس امام
ابوحنیفہ نے کہا اے کاش مین تیرے بیٹے کے قایم مقام ہوتا ایسا ہی مذکور ہی عمدۃ المطالب مین اور لیکن ادریس بن عبداللہ محض پس انہون نے ملک مغرب مین ابوجعفر منصور کی زمانہ مین خروج کیا
جیساکہ ملل و نحل مین مذکور ہی اور یہہ بیان تہا اونکے کسیقدر فضایل کا اب کچہ بیان اونکے علوم کا پس دارقطنی نے عبداللہ محض سے روایت کی ہی کہ اون سے پوچہا گیا کہ کیا آپ
موزونپر مسح کرتے ہین فرمایا کہ مین مسح کرتا ہون اسلئے کہ عمر نے مسح کیا ہی پس سایل نے کہا کہ مین تو آپکے مسح کو پوچہتا ہون فرمایا کہ میرا جواب تیرے حق مین زیادہ مسکت ہے
مین تجہکو عمر کا حال کہہ رہا ہون اور تو میری رائے کو دریافت کرتا ہے پس عمر مجہسے زیادہ ہے اور میرے برابر زمین کی پری سی پہر کہا گیا آپسے کیا یہہ تقیہ ہے تو کہا کہ
ہم قبر و منبر شریف کے درمیان ہین اے خدا یہہ کلام ہی چہپے اور کہلے پس تو میرے بعد کسی کی بات نہ سن ایسا ہی مذکور ہے صواعق محرقہ مین اور آپ کا یہہ کلام شریف
آفتاب نصف النہار کیطرح صاف و روشن دلالت کرتا ہے اس پر کہ تقیہ سادات کرام کے خصائل سے نہین ہے بلکہ یہہ اہل بدعت و نااہلون کی خصائص سے ہے
اور نیز دارقطنی نے عبداللہ محض ہی سے روایت کی ہی کہ انہون نے فرمایا کون شخص کہتا ہی کہ حضرت علی مجبور تہے اور یہہ کہ نبی صلعم نے اونکو ایک کام کیلئے حکم دیا تہا پر انہون نے اوسکو نافذ نکیا پر
اونکی منقصت و عیب لگانیکو یہی کلام بہت ہے انتہی اور نیز دارقطنی نے اونکے فرزند ملقب نفس زکیہ سے روایت کی ہی کہ اونہون نے فرمایا کہ جبکہ اون سے شیخین کا مرتبہ دریافت کیا گیا یاد کہ
میرے نزدیک وے دونون) افضل ہین علی سے انتہی اور نیز دارقطنی نے محمد باقر سے روایت کی ہے کہ انہون نے فرمایا کہ بنی فاطمہ کا اتفاق ہی اس پر کہ
شیخین کے باب مین اعلے درجہ کا کلام کہین اور نیز جعفر صادق سے اونہون نے اپنے باپ محمد باقر سے روایت کی ہی کہ ایکشخص نے میرے باپ زین العابدین علی بن حسین کا
ہاتہہ پکڑکر کہا کہ مجکو ابوبکر کا حال کچہ سناؤ پس کہا انہون نے کہ صدیق کا حال سناون پہر مرد نے کہا آپ اونکا نام صدیق رکہتے ہین پس فرمایا تیری ماں تجکو روئے اونکا نام صدیق
رسول اللہ صلعم نے رکہا ہی اور مہاجرین و انصار نے اور جو اونکو صدیق نکہے تو خدا عز و جل اوسکا قول دنیا و آخرت مین سچا نکرے جا تو شیخین رضی اللہ عنہما کو دوست رکہہ انتہی اور نیز عروہ بن عبداللہ نے ابوجعفر سے روایت کی
کہ مینے جعفر کی آباؤ سے تلوار کی زیور کا مسئلہ پوچہا تو جواب دیا کہ جایز ہے کیونکہ ابوبکر صدیق نے بہی اپنی تلوار پر زیور چڑہایا تہا مین نے کہا کہ آپ بہی صدیق کہتے ہین فرمایا کہ ہان صدیق ہان صدیق ہان صدیق اور جو کہ صدیق

والآخرة وأخرجه ابن الجوزي في صفوة الصفوة وزاد فوثب وثبة واستقبل القبلة فقال نعم الصديق نعم الصديق
نعم الصديق الخبر وأخرج أيضاً عن جعفر الصادق أنه قال ما أرجو من شفاعة علي شيئاً إلا وأنا أرجو من شفاعة أبي بكر مثله
ولقد ولدني مرتين وأخرج أيضاً عن زيد الشهيد بن علي أنه قال لمن تبرأ منهم اعلم والله أن البراءة من
الشيخين البراءة من علي فتقدم أو تأخر وزيد هذا كان إماماً جليلاً استشهد في صفر سنة إحدى وعشرين و
مائة ولما صلب عرياناً جاءت العنكبوت ونسجت على عورته حتى سترت من رؤية الناس فإنه استمر مصلوباً
مدة طويلة وكان قد خرج وبايعه خلق من الكوفة وحضر إليه كثير من الشيعة فقالوا له ابرأ عن الشيخين نحن
نبايعك فأبى فقالوا إنا نرفضك فقال اذهبوا فأنتم الرافضة فمن حينئذ سموا الرافضة وسميت الشيعة به الزيدية
وأخرج الحافظ عمر بن شبة أن زيداً هذا الإمام الجليل قيل له إن أبا بكر انتزع من فاطمة فدك فقال إنه كان
رحيماً وكان يكره أن يغير شيئاً تركه رسول الله صلى الله عليه وسلم فأتته فاطمة رضي الله عنها فقالت له إن
رسول الله صلعم أعطاني فدك فقال هل لك بينة فشهد لها علي وأم أيمن فقال لها فبرجل وامرأة
تستحقيها ثم قال زيد والله لو رجع الأمر فيها إلي لقضيت بقضاء أبي بكر رضي الله عنه وأخرج عنه أيضاً قال
انطلقت الخوارج فبرئت ممن دون أبي بكر وعمر ولم يستطيعوا أن يقولوا فيهما شيئاً وانطلقتم أنتم فطفرتم أي وثبتم
فوق ذلك فبرئتم منهما فمن بقي فوالله ما بقي أحد إلا برئتم منه وأخرج أيضاً وابن عساكر عن سالم بن أبي الجعد قال قلت
لمحمد بن الحنفية هل كان أبو بكر أول القوم إسلاماً قال لا قلت فبما علا أبو بكر وسبق حتى لا يذكر أحد غير أبي بكر قال لأنه كان
أفضلهم إسلاماً حين أسلم حتى لحق بربه وأخرج الدارقطني عن سالم بن أبي حفصة وهو شيعي لكنه ثقة قال سألت أبا جعفر محمد
بن علي وجعفر بن محمد عن الشيخين فقال يا سالم تولهما وابرأ من عدوهما فإنهما كانا إمامي هدى [illegible] قال دخلت على
أبي جعفر وفي رواية على جعفر بن محمد فقال وأراه قال ذلك من أجلي اللهم إني أتولى أبا بكر وعمر وأحبهما اللهم
إن كان في نفسي غير هذا فلا نالتني شفاعة محمد صلعم يوم القيامة وأخرج عنه أيضاً قال جعفر يا سالم
أيسب الرجل جده أبو بكر جدي لا نالتني شفاعة محمد صلى الله عليه وسلم إن لم أكن أتولاهما وأبرأ من عدوهما
وأخرج عنه من طريق أيضاً أنه قيل له إن فلاناً يزعم أنك تبرأ من أبي بكر وعمر فقال برئ الله من فلان إني لأرجو أن ينفعني
الله بقرابتي من أبي بكر ولقد مرضت فأوصيت إلى خالي عبد الرحمن بن القاسم بن محمد بن أبي بكر رضي الله عنهم و
أخرج عنه أيضاً والحافظ عمر بن شبة عن كثير قلت لأبي جعفر محمد بن علي أخبرني أظلمكم أبو بكر وعمر من حقكم شيئاً
ومنزل الفرقان على عبده ليكون للعالمين نذيراً ما ظلمانا من حقنا ما يزن حبة خردل قلت أفأتولاهما
جعلني الله فداك قال نعم يا كثير تولهما في الدنيا والآخرة قال وجعل يصك عنق نفسه ويقول ما أصابك فبعنقي
فذاك ثم قال برئ الله ورسوله من المغيرة بن سعيد وبيان فإنهما كذبا علينا أهل البيت وأخرج أيضاً عن

لگے تو خدا اوسکی بات کو دنیا و آخرت مین سچی نکرے اور اس روایت کو ابن جوزی نے صفوۃ الصفوۃ مین نقل کیا ہے اور اوسمین اسقدر اور بڑہا دیا ہے بس آپ اوسکے
روبقبلہ ہوکر فرمانے لگے ہان صدیق ہان صدیق ہان صدیق آخر تک اور نیز جعفر صادق سے روایت کی ہی کہ انہون نے فرمایا جس امر مین شفاعت علی کی امید رکہتا ہون ابوبکر کی شفاعت کا
بہی مین امیدوار ہون مثل علی کے اور مجھکو دو مرتبہ اونسے تولد حاصل ہی اور نیز زید شہید بن علی سے روایت کی ہی کہ انہون نے فرمایا اوس شخص سے کہ جو شیخین سے بیزار تہا جاننا چاہیے
سنجدا بیزاری شیخین سے بیزاری ہی علی سے پس آگے بڑہ اب چاہو مین یا پیچہے ہٹ اور یہ زید بیٹے امام تہے ماہ صفر سنہ ۱۲۱ہ مین شہید ہوے اور جبکہ اونکو برہنہ کرکے سولی پر چڑہایا تو
مکڑی نے آکر انکی شرمگاہ پر جالا تندیا یہانتک کہ لوگون کی نظرون سے چہپا دیا اسلیے کہ وہ مدت دراز تک سولی پر رہے تہے اور انہون نے خروج کیا تہا اور کوفہ کی بہت مخلوق اونسے
بیعت ہوگئی تہی اور بہت سے شیعہ بہی حاضر ہوکر کہا کہ آپ شیخین سے تبرا کرین تو ہم آپسے بیعت ہوتے ہین جب آپنے تبرا سے انکار کیا تو شیعون نے کہا کہ آپکو چہوڑتے ہین پس
آپنے فرمایا کہ جاؤ تم سب رافضی ہو پس اوس وقت سے اون شیعونکا نام رافضی ہوگیا اور آپکی جماعت کا نام زیدیہ رکہا گیا اور حافظ عمر بن شبہ نے روایت کی ہی کہ اس زید امام
جلیل القدر سے کہا گیا کہ ابوبکر نے فاطمہ سے فدک کو غصب کرلیا پس زید نے جواب دیا کہ ابوبکر رحمدل تہے اور مکروہ جانتے تہے رسول اللہ صلعم کی ترکہ مین تغیر کرنیکو پس فاطمہ رضی اللہ
عنہا نے اونکے پاس آکر اون سے کہا کہ رسول اللہ صلعم نے فدک مجکو دیا تہا آپنے کہا کہ آپکے پاس گواہ ہین پس فاطمہ کے دعوے پر گواہی دی علی و ام ایمن نے پس ابوبکر نے فاطمہ سے کہا کہ تم
صرف ایک مرد اور ایک عورت کی شہادت پر تم فدک کو لینا چاہتی ہو پہر اسمقام پر زید نے فرمایا کہ سنجدا اگر فدک کا مقدمہ اگر میرے پاس آیا ہوتا تو مین ابوبکر کی طرح فیصلہ کرتا
اور نیز اونسے روایت کی ہی کہ فرمایا انہون نے کہ خارجیون نے ایک چال چلی ہی پس ماسوا شیخین کے بیزار ہوگئے مگر اونکو شیخین کے باب مین لب ہلانیکا موقع نمل سکا اور تمنے ایک
راہ اختیار کی پس کود پڑے تم اوس سے اوپر کو کہ تم شیخین سے بیزار ہوگئے پس اب کوئی بہی تمہاری بیزاری سے نہ بچے گا اور نیز دارقطنی و ابن عساکر نے سالم بن ابی الجعد سے
روایت کی ہی کہ مینے محمد بن الحنفیہ سے پوچہا کہ ایا ابوبکر اسلام مین سب سے پہلے تہے کہا نہین مینے کہا پہر کس وجہ سے وہ بلند و سابق ہوگئے یہانتک کہ غیر ابوبکر کا ذکر
نہین ہوتا کہا اسکی وجہ یہ ہے کہ ابوبکر کا اسلام سب سے افضل تہا جبکہ وہ اسلام لائے یہانتک اپنے رب سے جا ملے اور دارقطنی نے سالم بن ابی حفصہ سے
روایت کی ہی اور سالم شیعی تہا پر ثقہ تہا ایک روایت مین کہا سالم نے کہ مینے جعفر کے باپ محمد بن علی و جعفر بن محمد سے شیخین کا مرتبہ دریافت کیا تو دونون نے فرمایا کہ ای
سالم تو اون دونونکو دوست رکہہ اور اونکے دشمن سے بیزاری کر اسلیے کہ شیخین ہدایت کے دو امام تہے اور نیز سالم سے روایت کی ہی کہا اوس نے کہ مین ابوجعفر کے پاس
گیا اور ایک روایت مین جعفر بن محمد کے پاس کہا انہون نے اور میرے گمان مین مجہے کو سنا کر کہا تہا الٰہی خدایا مین دوست رکہتا ہون ابوبکر اور عمر کو اور محبت رکہتا
ہون اونکو الٰہی اگر میرے دل مین اسکا غیر ہو تو مجکو قیامت کے دن محمد صلعم کی شفاعت نصیب نہ ہو اور نیز سالم سے روایت کی کہ کہا مجہسے جعفر صادق نے
ای سالم ایا کوئی شخص اپنے دادا کو گالی دیتا ہے ابوبکر میرے دادا ہوتے ہین مجکو محمد صلعم کی شفاعت نصیب نہ ہو اگر مین اون دونون کو دوست نرکہون اور اونکے
دشمن سے بیزار نہون اور نیز دارقطنی نے جعفر صادق سے روایت کی ہی کہ اون سے کہا گیا کہ فلان شخص کہتا ہی کہ ابوبکر و عمر سے تو بیزار ہین پس فرمایا کہ خدا اوس شخص سے
بیزار ہو مین تو اوسکا امیدوار کہ مجکو نفع دیوے خدا ابوبکر کی قرابت سے جو مجکو حاصل ہی اور مین بیمار ہوا تہا تو مینے اپنے ماموں عبدالرحمن بن قاسم بن محمد بن ابی بکر کو
وصیت کی تہی اور نیز دارقطنی و حافظ عمر بن شبہ نے کثیر سے روایت کی ہی کہ مینے ابوجعفر محمد بن علی سے کہا کہ مجکو خبر دو کیا ابوبکر و عمر نے اہل بیت کے
حق مین کچھ ظلم کیا تہا پس جواب دیا کہ نہین بندہ پر قرآن اوتارنیوالے کی قسم ہی تاکہ وہ بندہ سارے جہان کو عذاب الٰہی سے ڈراوے کہ اون دونون نے
ہمارے حق مین رائی کے دانہ برابر بہی ظلم نہین کیا کہا کہ پہر مینے پوچہا کیا مین اونکو دوست رکہون کہا خدا آپ پر قربان کرے کہا ہان ای کثیر تو اون دونونکو دوست رکہہ دنیا اور آخرت مین
کہا اور اپنی گردن کو ہلا کر فرماتے تہے کہ جو کچھ اس باب مین تجہہ سے مواخذہ ہوے میری گردن پر اوسکا ذمہ ہی پہر فرمایا کہ خدا اور رسول مغیرہ بن سعید سے بیزار ہین انہون نے ہم اہل بیت پر جہوٹ باندہا

لبسام الصيرفي قلت لابي جعفر ما تقول في ابي بكر وعمر فقال والله اني لاتولهما واستغفر لهما وما ادركت احدا من اهل بيتي الا وهو يتولهما واخرج ايضا عن الشعبي رضي الله عنه عن جعفر بن ابيطالب قال ولينا ابو بكر خير الخليفة وارحمه لنا واحناه علينا وفي رواية فما ولينا احد من الناس مثله وفي اخرى فما رأينا قط كان خيرا منه واخرج ايضا عن ابي جعفر الباقر انه قيل له ان فلانا حدثني ان عليا بن الحسين قال ان هذه الاية وَنَزَعْنَا مَا فِي صُدُورِهِم مِّنْ غِلٍّ نزلت في ابي بكر وعمر وعلي قال والله انها لفيهم انزلت ففي من انزلت الا فيهم قيل فاي غل هو قال غل الجاهلية ان بني يتيم وعدي وبني هاشم كان بينهم شيء في الجاهلية فلما اسلم هؤلاء القوم تحابوا فاخذ ابا بكر الخاصرة فجعل علي ان يسخن يده ويكمد بها خاصرة ابي بكر فنزلت هذه الاية فيهم وفي رواية له عنه ايضا قالت لابي جعفر وسالته عن ابي بكر وعمر فقال من شك فيهما فقد شك في السنة ثم ذكر ان كان بين تلك القبائل شحناء فلما اسلموا تحابوا ونزع الله ذلك من قلوبهم حتى ان ابا بكر لما اشتكى خاصرة سخن علي يده وضمد بها فنزلت فيهم الاية واخرج ايضا عن علي ان هذه الاية نزلت في هذه البطون الثلثة يتيم وعدي وبني هاشم وقال منهم انا وابو بكر وعمر واخرج ايضا عن ابي جعفر الباقر انه قيل له هل كان احد من اهل البيت يسب ابا بكر وعمر قال معاذ الله بل يتولونهما ويستغفرون لهما ويترحمون عليهما واخرج عن ابي جعفر ايضا عن ابيه علي بن الحسين رضي الله عنهما انه قال لجماعة خاضوا في ابي بكر وعمر ثم عثمان الا تخبروني انتم المهاجرون الاولون الَّذِينَ أُخْرِجُوا مِن دِيَارِهِمْ وَأَمْوَالِهِمْ يَبْتَغُونَ فَضْلًا مِّنَ اللَّهِ وَرِضْوَانًا وَيَنصُرُونَ اللَّهَ وَرَسُولَهُ أُولَٰئِكَ هُمُ الصَّادِقُونَ قالوا لا قال فانتم الذين تبوؤا الدار والايمان من قبلهم من هاجر اليهم ولا يجدون في صدورهم حاجة مما اوتوا ويؤثرون على انفسهم ولو كان بهم خصاصة وَمَن يُوقَ شُحَّ نَفْسِهِ فَأُولَٰئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُونَ قالوا لا قال اما انتم فقد برئتم ان تكونوا في احد هذين الفريقين وانا اشهد انكم لستم من الذين قال الله عز وجل فيهم وَالَّذِينَ جَاءُوا مِن بَعْدِهِمْ يَقُولُونَ رَبَّنَا اغْفِرْ لَنَا وَلِإِخْوَانِنَا الَّذِينَ سَبَقُونَا بِالْإِيمَانِ وَلَا تَجْعَلْ فِي قُلُوبِنَا غِلًّا لِّلَّذِينَ آمَنُوا رَبَّنَا إِنَّكَ رَءُوفٌ رَّحِيمٌ واخرج ايضا عن فضيل بن مرزوق سمعت ابراهيم بن الحسن بن الحسن اخا عبد الله بن الحسن يقول والله قد مرقت علينا الرافضة كما مرقت الحرورية على علي رضي الله عنه واخرج عنه ايضا سمعت حسن بن حسن يقول لرجل من الرافضة والله لان امكننا الله منكم لَنُقَطِّعَنَّ أَيْدِيَكُمْ وَأَرْجُلَكُم مِّنْ خِلَافٍ ولا نقبل منكم توبة واخرج ايضا عن محمد بن حاطب قال ذكر عثمان عند الحسن والحسين رضي الله عنهم فقالا هذا امير المومنين اي علي ايتكم الان يخبركم عنه اذ جاء علي قال الراوي ما ادري اسمعهم يذكرون عثمان او سالوه عنه فقال عثمان مِنَ الَّذِينَ اتَّقَوا وَّآمَنُوا ثُمَّ مِنَ الَّذِينَ اتَّقَوا وَّأَحْسَنُوا وَاللَّهُ يُحِبُّ الْمُحْسِنِينَ واخرج عنه ايضا من طرق قال دخلت على علي فقلت يا امير المومنين اني ارحل الى الحجاز وان الناس يسئلون

اور نیز بسام صیرفی سے روایت کی ہے کہ مین نے ابو جعفر سے کہا کہ ابو بکر و عمر کے باب مین تم کیا کہتے ہو کہا کہ بخدا مین تو اون دونون کو
دوست رکہتا ہون اور اونکے لئے طلب مغفرت کرتا ہون اور جنکو اہلبیت مین سے پایا اونکو دوست ہی رکہتے ہوے پایا اور نیز امام شافعی نے
سے اونہون نے جعفر بن ابی طالب سے روایت کی ہے کہ کہا اونہون نے کہ حاکم ہوے ہمپر ابو بکر بہتر خلق خدا کے اور رحم دل زیادہ اور مہربان
زیادہ تمام لوگون سے ہمپر اور ایک روایت مین ہے پس اونکے مثل لوگون مین سے کوئی ہمپر حاکم نہین ہوا اور ایک روایت مین ہے پس ہمنے کبہی اون سا بہتر کسیکو
نہین پایا اور نیز جعفر کے باپ محمد باقر سے روایت کی ہے کہ اون سے کہا گیا کہ فلان شخص نے ہمسے بیان کیا کہ علی بن الحسین نے کہا ہے کہ آیت (ونزعنا ما فی صدورہم من غل اخوانا علی سرر متقابلین)
ابو بکر و عمر و علی کے باب مین نازل ہوئی ہے کہا اونہون نے بخدا کہ یہ آیت انہین کے باب مین نازل ہوئی ہے اونکے باب مین نہین تو پہر کسکے باب مین پہر پوچہا گیا کہ آیت مذکور مین غل سے
کیا مراد ہے کہا کہ غل سے مراد جاہلیت کا غل ہے کیونکہ قبیلہ تیم و عدی و بنی ہاشم مین ایام جاہلیت مین کچہہ رنجش تہی پہر جبکہ یہ جماعتین مسلمان ہو گئی تو باہم دوست ہو گئی پس ایکبار
ابو بکر کی کوکہ مین درد پیدا ہوا تو علی اپنا ہاتہ گرم کرکے ابو بکر کی پہلو کو سینکتے تہے پس یہ آیت اونکے باب مین نازل ہوئی اور ایک روایت مین ہے کہ مینے جعفر سے اونکے باپ
ابو بکر و عمر کا حال دریافت کیا پس فرمایا کہ جس نے شک کیا ان دونون مین تو اوسنے سنت مین شک کیا اسکے بعد فرمایا کہ قبائل مذکورہ مین بغض و عداوت تہی جب وہ مسلمان
ہو گئے آپسمین دوست بن گئے اور خدا نے اونکے دلون مین سے اوس عداوت کو نکال لیا یہانتک کہ ایکبار ابو بکر کی پہلو مین درد پیدا ہو گیا تہا تو علی نے اپنا ہاتہ گرم کرکے اونکی پہلو کو
سینکا پس یہ آیت اونکے باب مین نازل ہوئی اور نیز دارقطنی نے علی سے روایت کی ہے کہ اس آیت کا نزول تین قبیلون یعنی تیم و عدی و بنی ہاشم کے باب مین ہوا ہے اخوانا
کا ذکر انہین قبائل مین اور ابو بکر و عمر ہین اور نیز جعفر کے باپ محمد باقر سے روایت کی ہے کہ اون سے پوچہا گیا کہ آیا اہلبیت مین سے کوئی ابو بکر و عمر کو برا کہتا تہا فرمایا کہ
خدا کی پناہ بلکہ اہلبیت اونکو دوست رکہتے تہے اور اونکے حق مین دعاے مغفرت کرتے تہے اور اونپر مہربانی رکہتے تہے اور نیز ابو جعفر سے روایت کی ہے اور اونہون نے اپنے
باپ علی بن حسین سے کہ فرمایا اونہون نے چند لوگون سے کہ جو ابو بکر و عمر کے باب مین کلام کر رہے تہے پہر عثمان پر بہی کچہہ جرح کرتے تہے تم سب مجہے بتاؤ کیا تم مہاجرین
اولین ہو جو کہ اپنے وطنون و اموال سے نکالے گئے اور وہ خدا کے فضل و خوشنودی کے طالب تہے اور خدا و رسول کی مدد کرتے تہے وہی سچے لوگ تہے کہا لوگون نے کہ نہین
پہر پوچہا کہ کیا پہر تم انصار ہو کہ جنہون نے مہاجرین کے آنے سے قبل دار الہجرت و ایمان کو دوست کر رکہا تہا اور جو اونکے پاس ہجرت کرکے آتا اوسکو دوست رکہتے
تہے اور اپنے اموال مین اپنے دلونکی خواہش نہین پاتے تہے اور دوسرونکو اپنے حقوق پر ترجیح دیتے تہے اگرچہ وہ خود بہی صاحب حاجت تہے اور جو لوگ حرص نفسانی سے
محفوظ ہون وہی مراد کو پہنچے ہین کہا اون لوگون نے کہ نہین پہر فرمایا کہ ان دونون جماعتون سے تو تم علیحدہ ہو گئے اور مین گواہی دیتا ہون کہ تم لوگ اوس
گروہ سے بہی نہین ہو جنکے حق مین اللہ عز وجل نے فرمایا ہے کہ (اور جو لوگ کہ اونکے بعد آئے یہ کہتے ہونگے کہ ای ہمارے پروردگار بخشدے ہمکو اور ہمارے بہائیونکو جو ایمان مین
ہمپر سابق ہو چکے ہین اور ہمارے دلونکو مومنونکی عداوت سے پاک رکہہ ای ہمارے پروردگار تو ہی مہربان رحم کرنیوالا ہے ۔ اور نیز فضیل بن مرزوق سے
روایت کی ہے کہ سنا مینے ابراہیم بن حسن بن حسن سے کہ جو عبد اللہ بن حسن کے بہائی ہین کہ وہ کہتے تہے کہ مطعون کر دیا ہمکو رافضیون نے جیسا کہ مطعون کر دیا علی کو
تو حروریہ نے اور نیز فضیل سے روایت کی ہے کہ مینے حسن بن حسن کو کہتے ہوے سنا جو ایک رافضی سے کہ بخدا اگر ہمکو خدا نے تمپر قابو دیا تو ہم تمہارے ہاتہ پاون
خلاف جانب کے کاٹ ڈالینگے اور تمہاری توبہ قبول نکرینگے اور نیز محمد بن حاطب سے روایت کی ہے کہا اونہون نے کہ حسنین کے سامنے عثمان غنی کا ذکر ہوا
راضی ہو خدا اون سب سے پس حسنین نے کہا کہ یہ امیر المومنین یعنی تمہارے باپ علی اسوقت تم سے اونکا حال بیان فرمائینگے اس کہنے کے ساتہ ہی علی آ گئے
وہی ذکر چہڑا ہے کہ مجہے معلوم نہین ہے یا حضرت علی نے عثمان کا ذکر کرتے ہوے خود سن لیا یا حسنین نے اون سے دریافت کیا پس فرمایا کہ عثمان اونہین سے

فما تقول في قتل عثمان وكان متكئا فجلس وقال يا ابن حاطب والله اني لارجو ان اكون انا وهو كما قال الله تعالى ونزعنا ما في صدورهم من غل الاية واخرج ايضا عن سالم بن ابي الجعد قال كنت جالسا عند محمد بن الحنيفة فذكروا عثمان فنهانا محمد وقال كفوا عنه فغدونا يوما اخر فنلنا منه اكثر مما كان قبل فقال الم انهكم عن هذا الرجل قال وابن عباس جالس عنده فقال يا ابن عباس تذكر عشية الجمل وانا عن يمين علي وفي يدي الراية وانت عن يساره اذ سمع هدة في المربد فارسل رسولا فجاء الرسول فقال هذه عائشة تلعن قتلة عثمان فرفع علي يديه حتى بلغ بهما وجهه مرتين او ثلاثا وقال وانا العن قتلة عثمان لعنهم الله في السهل والجبل قال فصدقه ابن عباس ثم اقبل علينا فقال في وفي هذا لكم شاهدا عدل واخرج ايضا عن الحسين بن محمد بن الحنفية انه قال يا اهل الكوفة اتقوا الله عز وجل ولا تقولوا لابي بكر وعمر ما ليسا له باهل ان ابا بكر الصديق رضي الله عنه كان مع رسول الله صلى الله عليه وسلم في الغار ثاني اثنين وان عمر اعز الله به الدين واخرج ايضا عن جندب الاسدي ان محمد بن عبد الله بن الحسن اتاه قوم من اهل الكوفة والجزيرة قالوه فالتفت الي فقال انظر الى اهل بلادك يسئلون عن ابي بكر وعمر لهما عندي افضل من علي واخرج ايضا عن عبد الله بن الحسن انه قال والله لا يقبل الله عز وجل توبة عبد تبرأ من ابي بكر وعمر وانهما ليعرضان على قلبي فادعو الله عز وجل لهما اتقرب به الى الله عز وجل واخرج ايضا عن فضيل بن مرزوق انه قال قلت لعمر بن علي بن الحسين رضي الله عنهم افيكم امام تفترض طاعته تعرفون ذلك له من لم يعرف ذلك فمات ميتة جاهلية فقال لا والله ما ذاك فينا من قال هذا فهو كاذب فقلت انهم يقولون ان هذه المنزلة كانت لعلي ان رسول الله صلعم اوصى اليه ثم كانت للحسن ان عليا اوصى اليه ثم كانت للحسين بن علي ان الحسن اوصى اليه ثم كانت لعلي بن الحسين ان الحسين اوصى اليه ثم كانت لمحمد بن علي الباقر لنفي عمر المذكور ان علي بن الحسين اوصى اليه فقال عمر بن علي بن الحسين فوالله ما اوصى ابي بحرفين اثنين قاتلهم الله لو ان رجلا اوصى في ماله وولده وما يترك بعده ويلهم ما هذا من الدين والله ما هؤلاء الا متأكلين بنا واخرج ايضا عنه انه سئل عنهما فقال ابرأ ممن ذكرهما الا بخير فقيل له لعلك تقول ذلك تقية فقال انا اذا من المشركين ولا نالتني شفاعة محمد صلى الله عليه وسلم واخرج عنه ايضا انه قال ان الخبثاء من اهل العراق يزعمون انا نقع في ابي بكر وعمر وهما والداي اي لان امه ام فروة بنت القاسم الفقيه بن محمد بن ابي بكر وامها اسماء بنت عبد الرحمن بن ابي بكر ومن ثم سبق قوله ولدني ابو بكر مرتين واخرج ايضا عنه ابي جعفر الباقر قال من لم يعرف فضل ابي بكر وعمر فقد جهل السنة قال بعض ائمة اهل البيت صدق والله انما نشأ من الشيعة والرافضة وغيرهما فشئا من البدع والجهالات من جهلهم بالسنة وفي الطيوريات بسنده الى جعفر بن محمد عن ابيه قال قال رجل لعلي بن

یہن جو خوف خدا کرکے ایمان لائے پہر تقوی کرکے احسان کے درجہ کو پایا اور خدا احسان کرنیوالون کو دوست رکہتا ہے اور نیز محمد بن حاطب سے چند طرق کی ساتہہ روایت کی ہے کہ مین حضرت علی کے پاس گیا مین نے کہا کہ ای امیر المومنین مین نے حجاز کا ارادہ کرلیا ہے اور لوگ مجہسے عثمان کا واقعہ دریافت کرینگے پس آپ کا قول اسباب مین کیا ہے حضرت علی تکیہ لگائے تہے پہر سنکر بیٹہہ گئے اور فرمایا ای ابن حاطب بخدا مین امیدوار ہون اسکا کہ مین اور عثمان دونون ایسے ہی ہونگے جیسا کہ حق تعالی نے فرمایا ہے (اور ہمنے دور کردیا جو کچہہ انکے دلون مین کینہ تہا) اور نیز سالم بن ابی الجعد سے روایت کی ہے کہا اوس نے کہ محمد بن الحنفیہ کے پاس بیٹہا تہا پس لوگون نے عثمان غنی کا تذکرہ شروع کردیا پس محمد نے ہمکو منع کیا اور فرمایا کہ عثمان کے باب مین لب نہ ہلاؤ پہر ہم ایکروز علی الصباح اونکے پاس گئے تو پہلی مرتبہ سے زیادہ ہمنے اونکو منع کرتے پایا اور فرمایا کہ کیا ہمنے تمکو انکے باب مین گفتگو کرنیسے منع نہین کرچکا یہ کہا اور ابن عباس اونکے پاس بیٹہے تہے پہر اون سے پوچہا کہ ای ابن عباس تمکو جنگ جمل کا انجام کا ماجرا یاد ہے اور مین اوسوقت حضرت علی کے دہنے بازو کی طرف تہا اور میرے ہی ہاتہہ مین جہنڈا تہا اور تم اونکے بائین طرف تہے کہ یکایک میدان سے کچہہ شور بلند ہوا پس ایک شخص کو بہیجکر دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ عائشہ صدیقہ قاتلین عثمان پر لعنت کرتے ہین پس علی نے اپنے دونون ہاتہہ اوٹہائے یہانتک کہ اونکو چہرہ تک پہونچایا دو مرتبہ یا تین مرتبہ اور کہا کہ مین بہی قاتلین عثمان پر لعنت کرتا ہون خدا اون پر لعنت کرے میدان مین ہون یا پہاڑ پر کہا کہ اس حکایت کی ابن عباس نے تصدیق کی پہر ہماری طرف متوجہ ہو کر کہا کہ ہم دونون تمہارے لئے دو سچے گواہ ہین اور نیز حسین بن محمد بن حنفیہ سے روایت کی ہے کہ کہا اونہون نے ای اہل کوفہ خدا عزوجل سے ڈرو اور ابوبکر و عمر کے باب مین نازیبا بات مت کہو ابوبکر صدیق غار مین رسول اللہ صلعم کے ساتہہ دو مین کے دوسرے تہے اور عمر سے خدا نے دین کو عزت بخشی اور نیز جندب اسدی سے روایت کی ہے کہ محمد بن عبد اللہ بن حسن کے پاس کوفہ جزیرہ کے کچہہ لوگ آئے اور شیخین کا حال پوچہنے لگے پس میری طرف متوجہ ہو کر فرمایا دیکہو اپنے ہم وطنون کو مجہسے ابوبکر و عمر کا حال پوچہتے ہین میرے نزدیک وہ دونون یقیناً علی سے افضل ہین اور نیز عبد اللہ بن حسن سے روایت کی ہے کہا اونہون نے کہ خدائے تعالی اوس شخص کی توبہ نہ قبول کرے جو ابوبکر و عمر سے بیزار ہو اور بیشک وہ دونون میرے دل مین جگہہ رکہتے ہین اور مین اونکے خدائے پاک کی حضور مین دعائے خیر کرتا ہون اور اوسکو موجب قرب الہی سمجہتا ہون اور نیز فضیل بن مرزوق سے روایت کی ہے کہ مین نے عمر بن علی بن حسین سے کہا کیا آپکے گہرانہ مین کوئی شخص امام ہے کہ جسکی اطاعت اہل اسلام پر فرض ہووے آپ اوسکو مستحق امامت پہچانتے ہین اور جو اوسکو مستحق امامت نہ جانے تو اوسکی موت موت جاہلیت ہوگی کہا بخدا ہم مین کوئی ایسا نہین ہے جو ایسا کہے جہوٹا ہے پہر مین نے کہا لوگ کہتے ہین کہ یہ مرتبہ علی کا تہا اسلئے کہ حضرت صلعم نے اونکو وصی بنایا تہا پہر امام حسن کا یہ مرتبہ ہوا اسلئے کہ اونکو علی نے وصی بنایا تہا پہر حسین بن علی کا ہوا اسلئے کہ امام حسن نے اونکو وصی بنایا پہر علی بن حسین کا ہوا اسلئے کہ امام حسین نے اونکو وصی بنایا پہر محمد باقر بن علی کا ہوا جو مذکور کے بہائی تہے اسلئے کہ علی بن حسین نے اونکو وصی بنایا پس عمر بن علی بن حسین نے فرمایا کہ بخدا میرے باپنے دو حرف کی بہی وصیت نہین کی خدا رافضیون کو ہلاک کرے بیشک تو مرد کی مال و اولاد و ترکہ مین ہوا کرتی ہے خرابی ہو انکی اسکو دین سے کیا علاقہ بخدا یہ رافضی تو ہمارے حق مین ناسور ہو گئے ہین اور نیز انہین سے روایت کی ہے کہ ان سے شیخین کا حال پوچہا گیا پس فرمایا کہ مین بیزار ہون اوس سے جو انکا ذکر خیر کے ساتہہ نہ کرے پہر کہا گیا کہ شاید آپکا یہ قول تقیہ کے طور پر ہوگا تو فرمایا کہ اگر ایسا ہو تو مین مشرک ہون اور مجہکو محمد صلعم کی شفاعت نصیب نہو اور نیز انہین سے روایت کی ہے کہ فرمایا اونہون نے کہ عراق کے اہلسنت لوگ کہتے ہین کہ ہم اہلبیت شیخین کی اہانت کرتے ہین حالانکہ وہ دونون میرے اجداد سے ہین یعنی مان انکی ام فروہ بنت قاسم فقیہ بن محمد بن ابوبکر ہے اور انکی نانی اسماء بنت عبد الرحمن بن ابوبکر ہین اور اسی سبب انکا کلام گذرچکا ہے کہ مین دوبارا ابوبکر سے تولد ہوا ہون اور نیز محمد باقر سے روایت کی ہے کہ اونکا قول ہے کہ جس نے ابوبکر و عمر کا فضل نہ پہچانا تو سنت سے جاہل رہا اس کلام شریف کی نسبت بعض ائمہ اہلبیت نے کہا ہے کہ واللہ صحیح فرمایا ہے اسلئے کہ شیعہ اور روافض وغیرہ سے جیسے بدعتین اور جہالت کی باتین

تزكية اعتقاد انها بارة وهو معنى العجب انتهى وقال فيه ايضا وللعجب افات كثيرة منها انه لـه
الكبر عنه كما مر فتكون افات الكبر افات العجب لانه الاصل هذا مع العباد والمعجب غرته نفسه بربه
فامن مكره وعقابه وعد نفسه ان له على الله حقا بعمله فزكى واعجب برايه وعقله وعلمه
حتى استبد بذلك ولم تطمئن نفسه ان يرجع لغيره فى علم ولا عمل فلا يسمع نصحا ولا وعظا
لنظره الى غيره بعين الاحتقار وقد تقدم الفرق بين الكبر والعجب وايضا ان الكبر اما باطن وهو
خلق فى النفس واسم الكبر بهذا احق واما ظاهر وهو اعمال تصدر من الجوارح وهى ثمرات
ذلك الخلق وعند ظهورها يقال له تكبر وعند عدمها يقال فى نفسه كبر وقد اخبر صلى الله
عليه وسلم ان مما يغلب فى اخر هذه الامة اذ جميع اهل البدع والضلال انما اصروا عليها
لعجبهم بارائهم الفاسدة وبذلك اهلكت الامم السابقة لما افترقوا فرقا واعجب كل برائه كل
حزب بما لديهم فرحون انتهى وقال فيه ايضا ومن ثم جعل صلى الله عليه وسلم من علامة
الكبر بطر الحق [illegible] وغمط الناس اى احتقارهم وازدراءهم ثم الحامل على التكبر هو اعتقاد كمال
تميزه على الغير بعلم او عمل او نسب او مال او جاه او قوة او كثرة اتباع فالتكبر اسرع الى العلماء
الذين لم يتحفوا بالتوفيق منه لغيرهم لان احدهم يرى غيره بالنسبة اليه كالبهيمة
فى قصره فى حقوقه التى طلبها الشارع منه كالسلام والعيادة والبشر ويطالب منه ان لا يخل
بشئ من حقوقه لمحبته الترفع عليه وفاعل ذلك اجهل الجاهلين لانه جهل مقدار نفسه وربه
وخطر الخاتمة وعكس [illegible] ادمن [illegible] المواهب [illegible] حجة
الله عليه بالعلم وتقصيره فى شكر نعمته لكن سبب ذلك ان علمه اما يرجع الى الدنيا او لانه
لم يخلص النية فيه فخامر فيه غيره وجهه فانتج له تلك النتائج انتهى بقدر الحاجة وفيه
الكفاية لطالب الهداية ومن شاء الزيادة بادر الى الزواجر بحسن النية والارادة والله ولى
العصمة منه [illegible] النفوس [illegible] فيه نفسه واما بيان [illegible]
تفصيلا سيأتى فى [illegible] كتابه بكمال البسط [illegible] كلامه فى هذا المقام فنقول ان المصنف قد عد نفسه من المجددين ومن اجلة المحدثين ومن اصحاب
الجرح والتعديل ومن ارباب الاجتهاد والتكمل فلذلك قال فى كل باب منها كابر رجاله فى الفقه

گیا باآنکہ اوس کا قدم جادہ تحقیق سے لغزش کر گیا اور مقام تدقیق مین اوس کا قلب کج ہوگیا اور باطل کا پیرو و
حق حقیق سے منحرف ہوگیا تو مجھپر واجب ہوگیا کہ اوس کو ہوشیار کردون اور جن مواقع مین اوسنے اپنے نفس کو گرایا
اور اپنے قدم کو ڈگایا اوس کے اور تمام مسلمانون کی خیر خواہی کی غرض سے اون مواقع کو بیان کردون اور
مین اپنے نفس کو خطا سے بری نہین کرتا ہون بیشک نفس بدی کا حکم کرنیوالا ہے مگر جسپر میرے ربنے رحم کیا
کیونکہ میرا رب مغفرت و رحم کرنیوالا ہے امام ابن حجر مکی نے زواجر مین لکھا ہے کہ (اونیسوان[۱۹] کبیرہ کبر اور فخر اور خیلا
و عجب اور اترانا ہے اور اوس کا بیان خوب بسط کے ساتھ باب اللباس مین عنقریب آنے والا ہے اوسیطرح
پر وہ علما کہ جن سے صالحین کے آثار نمایان ہے اون کے طرف کبر بہت جلد جاتا ہے اسوجہ سے کہ لوگون کو اپنے
قضائے حوایج کے لئے اون کے پاس آمد و رفت کرنی ہوتی ہے اور اون کی تعظیم مین مبالغہ کرتے ہین تو اونکو
اوسوقت گمان ہوتا ہے کہ ہمین سب سے بلند ہین اور مستحق ہین اس کے کہ اور لوگ ہمارے تحت حکم رہین یہ خیال
اون کو اسوجہ سے پیدا ہوا کہ اور لوگ اون کے اعمال ظاہری تک نہین پہنچے ہین اور یہ نہ سمجھے کہ یہ خیال بسا اوقات
اون کے سلب و کمال کا سبب ہوجائے گا جیسا کہ بہت سے علما کے حق مین واقع ہوا ہے اور ابن مسعود نے فرمایا
ہے ہلاکی دو مین ہے ناامیدی و خودپسندی اس لئے کہ ناامید اعمال کے نفع کی امید نہین رکھتا ہے اور جس کو یہ
یہ خیال لازم ہوجائے اعمال کو ترک کر دیتا ہے اور خودپسند خیال کرتا ہے کہ مین نیک بخت ہون اور اپنی مراد کو پہنچگیا
ہون اسوجہ سے عمل کا محتاج نہین رہتا ہے اور یہین سے حق تعالی نے فرمایا ہے کہ تم اپنے نفسون کو پاکیزہ مت سمجھو
خدا ہی کو خوب معلوم ہے جو شخص کہ متقی ہے اور پاکیزہ سمجھنے ہی سے یہ خیال ہوتا ہے کہ میرا نفس نیک ہے اور یہی
معنی ہین خودپسندی کے اور نیز زواجر مین کہا ہے اور عجب کے آفات بہت ہین منجملہ اون کے پیدا ہونا کبر کا ہے عجب کے
سبب سے جیسا کہ گذرا یس کبر کے آفات ہی عجب کی آفات ہین اس لئے کہ عجب ہی تو کبر کی اصل ہے یہ تو بندون کے ساتھ صاحب عجب کا
حال ہے اور پروردگار کے ساتھ ہی صاحب عجب کو اوس کے نفس نے دہوکا دیا ہے اس لئے کہ اوس کے مکر و عذاب
سے بیخوف ہوگیا ہے اور سمجھ لیا ہے کہ میرا اللہ پر حق ہوگیا ہے بسبب عمل کرنے کے پس نفس کو پاکیزہ سمجھ لیا
اور اپنی رائے و عقل و علم کو عجب گمان کیا یہان تک کہ اوس پر استقلال کر لیا اور اوس کا نفس غیر کیطرف
علم و عمل مین رجوع کرنے پر راضی نہین ہے پس نصیحت سنتا ہے نہ وعظ اپنے غیر کو حقارت کی آنکھ سے دیکھنے کے
سبب سے اور بیان مذکور سے کبر و عجب مین فرق معلوم ہوگیا تفصیل اوسکی یہ ہے کہ کبر یا ایک باطنی حالت
ہے اور وہ نفس کی عادت ہے اور لفظ کبر اسی پر زیادہ چسپان ہی ہے یا ظاہری حالت ہے اور وہ اعمال ظاہری ہین

قابل الفقهاء الاربعه وفي الحديث قابل ابن حجر المكي والسيوطي والحاكم واحمد بن حنبل والذهبي وغيرهم من اجلة هذا الفن وفي اصول الحديث قابل اكابره وفي التصوف والمعرفة قابل الشيخ محي الدين بن العربي والقشيري وغيرهما من كبراء هذا الفن وهذا القول الذي ذكره لعنوان التنبيه في اخر مقدمة هذا الكتاب يشير الى مقابلة المحدثين واصحاب الجرح والتعديل ومن مقتضاها ان يهون بعض ما وثقوه ويقوي ما ضعفوه فلهذا اجرح اولا على تعقبات الذهبي في تلخيص المستدرك التي سلمها السيوطي وغيره من المحققين في هذا الشان وقال قلت ما تعقب الذهبي في تلخيص المستدرك فبعضه عندي متعقب مستدرك اقول بتوفيق الله تعالى وعونه وجه مخالفته للذهبي في بعض ما تعقبه في المستدرك انه رأى ذلك البعض موافقا لمذهبه في تفضيل علي رضي الله عنه على عثمان رضي الله عنه ولهذا ترك ذكر عثمان رضي الله عنه في هذا الكتاب والحاكم صاحب المستدرك ايضا كان يرى ذلك وقال مولانا شاه عبد العزيز في بستان المحدثين في صفحه (٤٢) ليكن خطيب بغدادي در حال او نوشته است كان الحاكم ثقة وكان يميل الى التشيع بعضي از علما گفته اند كه معنى تشيع او اينست كه قايل بود بتفضيل حضرت علي بر حضرت عثمان كه مذهب جميع از اسلاف هم بود والله اعلم ودر بسيارى از احاديث مستدرك كه او حكم بصحت آنها نموده مثل احاديث صحيحين انگاشته علماء اجله او را تخطيه كرده اند وبروى انكار نموده از انجمله است حديث الطير كه در مناقب حضرت مرتضى علي مشهور ومعروف است ولهذا ذهبي گفته است كه حلال نيست كسى را كه بر تصحيح حاكم غره شود تا وقتيكه تعقبات وتلخيصات مرا نه بيند ونيز گفته است احاديث بسيار است در مستدرك كه بر شرط صحت نيست بلكه بعضى از احاديث موضوعه نيز هست كه تمام مستدرك بآنها معيوب گشته انتهى وهذا انما يقوي بعض ما ضعفوه ثم خرج على السيوطي بعد ما ذكر قوله هكذا اقول قال وكل ما عزي لهؤلاء الاربعه او الحكيم الترمذي في نوادر الاصول او الحاكم في تاريخه والديلمي في مسند الفردوس فهو ضعيف فيستغني بالعزو اليها او الى بعضها عن بيان ضعفه قلت وجملة صالحة للاعتداد منها صالحة للاحتجاج بها فانبه عليه حيث اقف ان شاء الله تعالى اقول بتوفيق الله تعالى وعونه وجه مخالفة للسيوطي في هذا القول

کہ ظاہر اعضا سے صادر ہوتی ہین اور اہی کبر باطنی کے ثمرات ہین جب یہہ اعمال ظاہر ہوتی ہین تو اوسکو کہا جاتا ہی کہ فلان نے
تکبر کیا اور اگر نہ ظاہر ہو تو کہا جاتا ہی کہ اوسکے نفس مین تکبر ہی اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے خبر دی ہے کہ کبر غالب ہو جائیگا اس
امت کے پچھلون مین) اسوجہ سے کہ تمام بدعت و گمراہی والے اپنی بدعات پر جو مصر ہوئے تو صرف اپنی
آرائے فاسدہ کو اچھا جانکر اور اسی صفت کے سبب سے پہلی امتین ہلاک ہو گئین کیونکہ وے فرقے فرقے ہو گئے اور
ہر ایک نے اپنی رائے کو پسند کیا ہر گروہ اپنے خیالات پر خوش ہے انتہی اور نیز زواجر مین لکہا ہے اور اسی وجہ سے
نبی صلعم نے کبر کی علامت قرار دیا ہی حق کو رد کرنا اور لوگون کو حقیر جاننا اور عیب لگانا پہر تکبر کا باعث اپنی کمال امتیاز کا اعتقاد
ہی غیر پر علم یا عمل یا نسب یا مال یا جاہ یا قوت یا کثرت اتباع مین پس تکبر جلدی آجاتا ہے ایسے عالمون مین کہ جنہون نے ہنسی چہا لگی نور
خدا کو بہ نسبت غیر اونکے کر اس لئے کہ اون مین کا ہر ایک اپنی نسبت غیر کو جانور کی طرح سمجہتا ہے پس غیر کے حقوق مین
کہ جن کا شارع نے اوس سے مطالبہ کیا ہے جیسے سلام کرنا و بیمار پرسی و خندہ روئی کمی کرتا ہے اور غیر سے چاہتا ہے
کہ میرے حقوق مین ذرہ برابر کمی نکرے اپنی ترفع کو دوست رکہنے کی وجہ سے اور ایسا شخص جاہلون سے زیادہ
جاہل ہے اس لئے کہ وہ اپنے نفس اور اپنے رب کی مقدار سے انجان ہے اور خاتمہ کے اندیشہ سے ناواقف ہے
اور معاملہ برعکس ہو جانے سے غافل ہے اس لئے کہ علم کی شان سے زیادہ ہونا خوف و تواضع کا کیونکہ علم کیوجہ سے
اسکی حجت اوس پر تمام ہو گئی اور نعمت پروردگار کے شکر مین اوس کے تقصیر ظاہر ہو گئی لیکن اوس کا سبب یہی معلوم
ہوتا ہے کہ یا تو اوس کا علم دنیاوی حاجت کے لئے حاصل ہوا ہے یا یہ کہ اوس نے تحصیل علم کیوقت نیت کو خالص نہین
کیا تہا پس علم کو بطور رسم حاصل کیا کہ جسکی وجہ سے یہہ نتایج پیدا ہو گئے تمام ہوا کلام ابن حجر کا بقدر حاجت اور طالب ہدایت
کے لئے اسی قدر مین کفایت ہو سکتی ہے اور جو شخص زیادہ کا خواہان ہے تو حسن نیت و ارادہ کے ساتہہ زواجر کیطرف
سبقت کرے اور خدا ہی مالک ہی حفاظت کا اور اوس کے طرف سے بچاؤ گمراہی سے یہ بیان ہے اوس موقع کا کہ
جس مین مصنف نے اپنے نفس کو گرا دیا اور لیکن بیان اوس محل کا کہ جس سے مصنف نے اپنا قدم ڈگا دیا تو اوسکی تفصیل
بکمال بسط و تکمیل کے ساتہہ اوس کی کتاب کے رد مین عنقریب آنیوالی ہے اور یہان بہی ہم اوسمین سے تہوڑا سا بیان کر دیتے
ہین کہ جس قدر کو مصنف کا کلام اسمقام مین مقتضی ہے پس ہم کہتے ہین کہ مصنف نے اپنے نفس کو شمار کیا ہے مجددین
مین اور اجلہ محدثین مین اور اصحاب جرح و تعدیل و ارباب ارشاد و تکمیل مین پس اسی وجہ سے فنون مذکورہ بالا مین
ہر ایک کے باب مین اکابر رجال سے مقابلہ کیا ہی پس فقہ مین مقابلہ کیا ہے فقہاء اربعہ سے اور حدیث مین مقابلہ کیا
ہے ابن حجر مکی و سیوطی و حاکم و احمد بن حنبل و ذہبی وغیرہ اس فن کی اجلہ سے اور اصول حدیث مین اوس کے اکابر سے مقابلہ

انه رای مادة ادلة مذهبه فی هذا الکتاب فاراد ترکیبها اولا بحتج باحادیثها الضعاف
فی مقام برا مناسبا له ثانیا فنقول فی جوابه ان الاحتجاج باخبار الاحاد لاثبات العقائد الدینیة
مخالفة لما علیه الطائفتان من اهل السنة والشیعة قال الامام النووی فی شرح صحیح مسلم فی
باب صحة الاحتجاج بالحدیث المعنعن قال العلماء الخبر ضربان متواتر و احاد فالمتواتر ما نقله
عدول لا یمکن تواطئهم علی الکذب ویستوی طرفاه والوسطه ویخبرون عن حسی لا مظنون و
یحصل العلم بقولهم واما خبر الواحد فهو ما لم یوجد فیه شروط المتواتر سواء کان الراوی له
واحدا او اکثر واختلف فی حکمه فالذی علیه جماهیر المسلمین من الصحابة والتابعین فمن
بعدهم من المحدثین والفقهاء واصحاب الاصول ان خبر الواحد الثقة حجة من حجج الشرع یلزم
العمل ویفید الظن ولا یفید العلم انتهی وقال صاحب الکنز فی منار الاصول الاول فرض وهو
ما ثبت بدلیل لا شبهة فیه کالایمان والارکان الاربعة وحکمه اللزوم علما وتصدیقا
بالقلب وعملا بالبدن حتی یکفر جاحده ویفسق تارکه بلا عذر والثانی واجب وهو
ما ثبت بدلیل فیه شبهة کصدقة الفطر والاضحیة وحکمه اللزوم عملا لا علما حتی
لا یکفر جاحده انتهی وقال ابن خلدون فی مقدمة تاریخه ولا یرجع الی تعدیل الرواة
حتی یعلم ان ذلک الخبر فی نفسه ممکن او ممتنع واما اذا کان مستحیلا فلا فائدة للنظر
فی التعدیل والتجریح انتهی هذا ما نصه المحققون من اهل السنة فی هذا الباب واما اقوال الامامیه
فمنها ما ذکره فی ایات البینات فی صفحه (۱۱۳) هکذا اجاب مولانا سید محمد مجتهد عصر حضرت
حیدریه میں فرماتے ہیں کہ متکلمین و مجتہدین امامیہ اصول دین میں دلائل قطعیہ پر اعتماد کرتے ہیں اور بس انتہی
وقال فیه ایضا فی صفحه (۱۰۹) هکذا اجاب مولانا دلدار علی صاحب نے صوارم میں متعلق اخبار احاد حدیث
کے اپنے مذہب کا یہ اصول بیان فرمایا ہے کہ فرقہ حقہ امامیہ کا مسلک یہ ہے کہ وہ اصول اعتقادات میں
یقین حاصل کرتے ہیں اور ظن اور تقلید کو اصول دین میں جائز نہیں رکھتے انتہی فما ذهب الیه المصنف
فی هذا الکتاب من الاحتجاج بالاحاد لاثبات الاصول الدینیه والعقائد الشرعیه مردود
عند الطائفتین وغیر مرضی لاحد منهما ثم قال وقد جری السیوطی علی هذا الاصطلاح
فی کتابه الدر المنثور فی تفسیر المأثور وسائر کتبه والناس عنه غافلون فلیکن

کیا اور تصوف و معرفت مین شیخ محی الدین بن العربی و قشیری وغیرہ اس فن کے کبرا سے مقابلہ کیا ہے اور یہ قول کہ جسکو مصنف نے تنبیہ کے عنوان سے مقدمۂ فقہ اکبر کے آخر مین ذکر کیا ہے محدثین و اصحاب جرح و تعدیل سے مقابلہ کرنیکی طرف اشارہ کرتا ہے اور مقابلہ کے لوازم سے ہے یہ کہ ضعیف کرے بعض اون امور کو کہ جنکو اونہون نے قوی کیا اور قوی کرے بعض اون امور کو کہ جنکو اونہون نے ضعیف کیا پس اسیوجہ سے پہلے تعقبات ذہبی پر کہ جنکو ذہبی نے تلخیص المستدرک مین ذکر کیا ہے اور سیوطی وغیرہ اس فن کے محققین نے اون کو مان لیا ہے جرح کی اور کہا کہ مین کہتا ہون تلخیص مستدرک مین جو ذہبی نے تعقبات کئے ہین پس بعض اونکے میرے نزدیک قابل تعقب و مستدرک ہین آخر تک) مین کہتا ہون خدائے تعالی کی توفیق و مدد سے مصنف نے جو بعض تعقبات ذہبی سے مخالفت کی ہے اسکی وجہ یہ ہے کہ اوس بعض کو مصنف نے اپنے مذہب کے موافق دیکھا حضرت علیؓ کو فضیلت دینے مین عثمان غنیؓ پر اور اسی سبب سے حضرت عثمانؓ کا ذکر اس کتاب مین نہین کیا اور حاکم صاحب مستدرک کا عقیدہ بھی ایسا ہی تھا چنانچہ مولانا شاہ عبد العزیز نے بستان المحدثین کے صفحہ ۷۷ مین فرمایا ہے لیکن خطیب بغدادی نے حاکم کے حال مین لکھا ہے کہ حاکم ثقہ تھا اور کسیقدر شیعیت کی طرف میل رکھتا تھا بعض علما نے کہا ہے کہ تشیع حاکم کے معنے یہ ہین کہ وہ قائل تھا حضرت علیؓ کو حضرت عثمانؓ پر فضیلت دینے کا کہ یہ مذہب ایک جماعت کا متقدمین مین سے بھی رہا ہے اور خدا دانا تر ہے اور مستدرک کی بہت حدیثین کہ حاکم نے اون کو مثل احادیث صحیحین گمان کیا ہے جلیل القدر علماء کے نزدیک حاکم نے اون مین خطا کی ہے اور وہ حدیثین منکر ہین منجملہ اون کے ایک حدیث الطیر ہے کہ حضرت علیؓ کے مناقب مین مشہور و معروف ہے اور اسیوجہ سے ذہبی نے کہا ہے کہ کسیکو حلال نہین ہے یہ کہ حاکم کی تصحیح پر غرہ ہو جاوے جبتک کہ میرے تعقبات والحاقات کو نہ دیکھلے اور یہ بھی کہا ہے کہ مستدرک کی بہت سی حدیثین صحت کی شرط پر نہین ہین بلکہ بعض حدیثین موضوع بھی اوسمین ہین جنکی وجہ سے تمام مستدرک عیب دار ہو گئی ہے انتہی۔ اسکے بعد مصنف نے سیوطی پر جرح کی بعد ذکر کرنے قول سیوطی کے اسطرح پر (قال وکل ماعزی طھسوّ لاد الاربعۃ او الحکیم الترمذی فی نوادر الاصول او الحاکم فی تاریخہ او الدیلمی فی مسند الفردوس فھو ضعیف فیستغنی بالعزو الیھا او الی بعضھا عن بیان ضعفہ قلت وجملۃ صالحۃ للاعتداد منھا صالحۃ للاحتجاج بھا فانبہ علیہ حیث اقف انشاء اللہ تعالی) مین کہتا ہون خدا کی توفیق و مدد سے کہ مصنف نے اس قول مین سیوطی کی مخالفت اسوجہ سے کی ہے کہ ان کتابون مین مصنف کو اپنے مذہب کی ادلہ کا مادہ نظر آیا پس پہلے اون کی صفائی بیان کرنیکا ارادہ کیا تا جس مقام کے مناسب اونکی ضعیف حدیثون سے استدلال کا موقع معلوم ہو تو وہان اون سے حجت لا سکے پس ہم اسکے جواب مین کہتے ہین

منشأ على ذكرى اقول ومن الله التوفيق هذا منه افتراء عظيم على السيوطي وما
نسبه على الناس من غفلتهم عن هذا الاصطلاح منسوب اليه والناس بفضل الله
تعالى بريون عنه كيف وقد قال النبي صلى الله عليه وسلم يد الله على الجماعة وعليكم
بالجماعة فمن شذ شذ في النار والامام السيوطي رح في هذا الشان موافق للجمهور وما
اخترع اصطلاحا مخالفا لهم لا في تفسيره الدر المنثور ولا في سائر كتبه بل جعل
لها مراتب ومنازل وبين غرضها فيها كما صرح به في التحفة حيث قال بايد دانست
كه قاعده مقرره اهل سنت است كه حديثي را كه بعضے ائمه فن حديث در
كتابے روايت كنند وصحت ما في الكتاب را التزام نكرده باشند مثل بخاري
ومسلم وبقيه اصحاب صحاح ولصحت آن حديث بالخصوص صاحب آن كتاب
يا غير او از محدثين اهل سنت كه در طبقه متاخر پيدا شده اند نيست زيرا
كه جماعه از محدثين اهل سنت كه در طبقه متاخر پيدا شده اند مثل ديلمي
وخطيب وابن عساكر چون ديدند كه احاديث صحاح وحسان را متقدمين
مضبوط كرده رفته وجائے سعي دران نمانده مائل شدند بجميع احاديث
ضعيفه وموضوعه ومقلوبة الاسانيد والمتون تا بطريق بياض بجا فراهم
آورده نظر ثاني كنند وموضوعات را از حسان لغيرها ممتاز سازند بسبب
قلت فرصت وكوتاهي عمر خود انهارا اين مهم سرانجام نشد اما متاخرين كه از
ايشان بعد تر پيدا شده اند امتياز كردند ابن الجوزي موضوعات را جدا
ساخت وسخاوي حسان لغيرها را در مقاصد حسنه عليحده نوشت وسيوطي
در تفسير در منثور پرداخت وخود ان جمع كنندگان در مقدمات كتب
خود اين غرض را واشگاف گفته اند با وجود علم بحال اين كتب كه بتصريح
مصنفين انها دريافته باشيم احتجاج بان حديثي چگونه روا باشد انتهى
ولهذا اجمع السيوطي رح مروياته المتواترة علىحدة في كتابه الفوائد المتكاثرة
في الاخبار المتواترة ثم لخص منه رسالة وجيزة سماها بالازهار المتناثرة في الاخبار

کر اخبار احاد سے حجت لانا عقائد دینیہ کے اثبات کیلئے سنی وشیعہ دونون گروہ کے مخالف ہے چنانچہ امام نووی نے صحیح مسلم کی شرح مین حدیث معنعن سے حجت لانیکی بحث کے بیان مین کہا ہے (کہا علما نے کہ حدیث کی دو قسم ہین متواتر وخبر واحد پس متواتر وہ حدیث ہے کہ جسکو نقل کرنیوالے اتنے ثقہ لوگ ہون کہ جنکا جھوٹ پر اتفاق کرنا غیر ممکن ہو اور اوسکے دونون کنارے اور بیچین برابر یہی صفت پائی جاے اور مضمون اونکی صفت کا امر محسوس ہو نہ ظنی وخیالی اور اونکے قول سے یقین حاصل ہو جاے۔ اور خبر واحد وہ ہے کہ اوسمین متواتر کی شرطین نپائی جائین چاہے اوسکا راوی ایک ہو یا زیادہ اور اوسکے حکم مین علماء کا اختلاف ہے پس جسپر جمہور اہل اسلام ہین یعنے صحابہ وتابعین اور اونکے بعد والے محدثین وفقہاء واصولین کی راے قایم ہے یہ ہے کہ ایک شخص معتبر کی خبر شرعی حجتون مین سے ایک حجۃ ہے کہ جسپر عمل کرنا واجب ہو جاتا ہے اور مفید ظن ہوتی ہے مفید یقین نہین ہوتی ہے۔ انتہی۔ اور صاحب کنز نے منار الاصول مین کہا ہے (اور قسم اول فرض ہے اور فرض وہ حکم ہے کہ جسکا ثبوت قطعی دلیل سے ہو جیسا کہ ایمان اور چارون ارکان اور فرض کا حکم لازم ہو جاتا ہے دل سے ماننے اور یقین کرنے اور بدن سے اوسپر عمل کرنیکی رو سے یہانتک کہ اوسکا منکر کافر ہو جاتا ہے اور اوسکا تارک بلا عذر فاسق ہو جاتا ہے اور دوسری قسم واجب ہے اور واجب ایسا حکم شرعی ہے کہ جسکا ثبوت دلیل ظنی سے ہو جیسے صدقہ فطر وقربانی اور اوسکا حکم لازم ہوتا ہے باعتبار عمل کے نہ کہ باعتبار یقین کے یہانتک کہ اوسکا منکر کافر نہین ہوتا ہے۔ انتہی اور ابن خلدون نے اپنی تاریخ کے مقدمہ مین کہا ہے اور راویونکی صفائی کی طرف رجوع نکیا جاے جبتک یہ معلوم نہو کہ وہ خبر فی نفسہ ممکن ہے یا ممتنع ہے اسلئے کہ جب خبر ممتنع ہو تو صفائی وجرح رواۃ مین نظر کرنا بے سود ہے انتہی یہ وہ قاعدہ ہے کہ جسکے محققین اہل سنت نے اسباب مین تصریح فرمائی ہے ولیکن شیعون کے اقوال پس منجملہ اونکے ایک قول یہ ہے کہ جسکو آیات بینات کے صحہ ۱۱۳ مین اسطرح بیان کیا ہے جناب مولنا سید محمد مجتہد ضربت حیدریہ مین فرماتے ہین کہ متکلمین ومجتہدین امامیہ اصول دین مین دلائل قطعیہ پر اعتماد کرتے ہین اور بس انتہی۔ اور نیز اوسکے صفحہ ۱۰۹ مین اسطرح بیان کیا ہے کہ جناب مولنا دلدار علی صاحب نے صوارم مین متعلق اخبار واحادیث کے اپنے مذہب کا یہ اصول بیان فرمایا ہے کہ فرقہ حقہ امامیہ کا مسلک یہ ہے کہ وہ اصول اور اعتقادات مین یقین حاصل کرتے ہین اور ظن اور تقلید کو اصول دین مین جایز نہین رکھتے انتہی۔ پس جو کہ مصنف نے اس کتاب مین اخبار احاد سے اصول دینیہ وعقائد شرعیہ کا اثبات اختیار کیا ہے دونون گروہ سنی وشیعہ کے نزدیک مردود ہے اور ان دونون مین سے کسیکے نزدیک پسندیدہ نہین ہے

پھر کہا مصنف نے (وقد جری السیوطی علی ہذا الاصطلاح فی کتابہ الدر المنثور

المتواترة وقال في ديباجتها وبعد فاني جمعت كتابا سميته الفوائد المتكاثرة
في اخبار المتواترة اوردت فيه ما رواه من الصحابة عشرة فصاعدا
مستوعبا طرق كل حديث والفاظه فجاء كتابا حافلا لم اسبق الى مثله
الا انه لكثرة ما فيه من الاسانيد انما رغب فيه من له عناية بعلم الحديث
واهتمام حال وقليل ما هم فرايت تجريد مقاصده في هذه الكراسة ليعم
نفعه بان اذكر الحديث وعدة من رواه من الصحابة مقرونا بالعزو
الى من خرجه من الائمة المشهورين وفي ذلك مقنع المستفيدين وسميته
الازهار المتناثرة في اخبار المتواترة ورتبته على الابواب كاصله انتهى
ثم اخذ السيوطي لعدم ذكره تهذيب الاثار لابن جرير في كتب الصحيح
بان الظاهر من تسمية ابن جرير هذا الكتب بتهذيب الاثار انه مهذب
صحيح عنده واشهد على صحته بقولين احدهما قول تلميذ ابي محمد الفرغاني
وثانيهما قول الخطيب واشار الى ما فيه بالاجمال بحيث يعلم منه انه مشتمل
على علوم اهل البيت فحصل ما هو بصدده من جمع علومهم بذلك الكتب
ايضا ولا يخفى على الماهرين الكاملين بهذا القدر من البيان لا يتم ما عناه
ولا ينكشف معناه بل قوله بخلاف ما صرح انه غير صحيح يوهن ما ادعاه
ويضر ما عاه وايضا ترك السيوطي اياه وعدم عده به في الصحاح مع
تبحره وعثوره وجلالة شانه ووفوره لا يخلو عن شئ ومع ذلك قد صرح
العلماء واجمعوا على ان للكتب الحديث طبقات ودرجات بعضها فوق بعض
وبينوها وعينوها بان ما يصلح منها للاحتجاج فهو مقبول وما ليس
فليس كما قال في مقدمة سنن الدارمي الفصل الاول في انواع كتب هذا
العلم كثر الله تعالى اهلها وما يتصل بذلك ولها طرق متنوعة منها الجامع
وهو ما يوجد فيه جميع اقسام الحديث من العقائد والاحكام والرقاق
واداب الاكل والشرب والسفر والقيام وما يتعلق بالتفسير والتاريخ

فی التفسیر الماثور وسائر کتبہ والناس عنہ غافلون فلیکن منک علی ذکر لی، مین کہتا ہون یہ مصنف کی طرف سے
علامہ سیوطی پر بہتان عظیم ہے اور لوگون کی طرف جو اس اصطلاح سے غافل ہونا منسوب کیا ہے درحقیقت
مصنف کی طرف راجع ہے اور لوگ اس سے بفضلہ تعالی بری ہین کیونکہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے (اللہ
کا ید جماعت پر ہے، اور ترجمہ جماعت کو لازم پکڑو اسلیئے کہ جو علٰحدہ ہوا جماعت سے علٰحدہ ہوا آگ مین) اور امام سیوطیؒ
اس امر مین جمہور کے موافق ہین اونہون نے کوئی اصطلاح خلاف جمہور نہین تراشی نہ اپنی تفسیر درمنثور مین اور نہ اپنی
اور کتابون مین بلکہ اونہون نے کتابون کے مراتب اور درجے مقرر کیئے ہین اور جو کچھ اونکی تدوین سے غرض
تھی اون مین اوس غرض کو بیان کر دیا ہے چنانچہ تحفہ اثنا عشریہ مین اسکی تصریح موجود ہے جسجگہ کہ فرمایا ہے
(جاننا چاہیئے کہ اہل سنت کا قاعدہ مقررہ ہے کہ جس حدیث کو بعض امام فن حدیث کے کسی کتاب مین
روایت کرین اور اوس کتاب کی حدیثون کی صحت کا التزام اونہون نے نہ کیا ہو جسطرح کہ امام بخاری ومسلم
اور باقی اصحاب صحاح نے التزام کیا ہے اور خاص اوس حدیث کی صحت کو اوس کتاب کے مصنف یا دوسرے
اہل سنت کے ثقہ محدثین نے بصراحت نہ بیان کیا ہو وہ حدیث قابل دلیل بنانیکے نہین ہے اسلیئے کہ ایک
جماعت محدثین اہل سنت نے جو پچھلے طبقہ مین پیدا ہوئے ہین جیسے دیلمی وخطیب وابن عساکر جب دیکھا
کہ صحیح وحسن حدیثون کو پہلے محدثین مضبوط کر گئے ہین اور اب اونمین سعی کرنیکی جگہہ نہین رہی لہذا احادیث
ضعیفہ وموضوعہ ومقلوب سند کے جمع کرنیکی طرف متوجہ ہو گئے اس غرض سے کہ بیاض کے طور پر سب کو ایک جگہ
فراہم کر کے نظر ثانی کرین اور موضوع حدیثون کو حسان لغیرہا سے علٰحدہ کر دیوین پر کم فرصتی اور عمر کی کوتاہی
کے سبب سے اونسے یہ مہم انجام کو نہ پہونچا لیکن اون سے بعد کے محدثین نے جدا کر دیا ابن جوزی نے موضوع
حدیثون کو جدا کر دیا اور اون کے مقابل حسان لغیرہا کو مقاصد حسنہ مین علٰحدہ لکھا اور سیوطی نے تفسیر درمنثور
بنائی اور خود ہی ان جمع کرنیوالون نے اپنی کتابون کے مقدمون مین اس غرض کو صاف بتا دیا ہے پھر ان کتابونکا
حال معلوم ہوتے ہوئے کہ اون کے مصنفون کی تصریح سے ہمکو معلوم ہوا ہے اوس حدیث سے دلیل پکڑنا کیونکر
جائز ہے انتہی۔ اور اسیوجہ سے امام سیوطیؒ علیہ نے اپنی احادیث مرویہ متواترہ کو علٰحدہ کتاب مسمی بفوائد
متکاثرہ فی الاخبار المتواترہ) مین جمع کر دیا پھر اوس کتاب سے ملخص کر کے ایک چھوٹا سا رسالہ بنایا اور اسکا
نام (الازہار المتناثرہ فی الاخبار المتواترہ) رکھا اور اوسکے دیباچہ مین لکھا (اور حمد وصلوۃ کے بعد معلوم ہو
کہ مین نے ایک کتاب مسمی بفوائد متکاثرہ در اخبار متواترہ لکھی اوسمین وہ حدیثین لایا کہ جنکے راوی دس

والسير والفتن والمناقب والمثالب ومنها المسند وهو ما يذكر فيه الاحاديث على ترتيب الصحابة بحيث يوافق حروف الهجاء والسوابق الاسلامية او الشرافة النسبية ومنها المعجم وهو ما تذكر فيه الاحاديث على ترتيب الشيوخ والغالب هو الترتيب على حروف الهجاء ومنها الجزء وهو تاليف الاحاديث المروية عن رجل واحد من الصحابة او من بعدهم وقد يختارون من المطالب المذكورة في صفة الجامع مطلبا جزئيا يصنفون فيه مبسوطا ومنها السنن وهو الكتب المرتب على ابواب الفقه من الايمان والطهارة والصلوة والصيام الى آخره ومن المستخرج وهو ما استخرج لاثبات احاديث كتاب آخر مع رعاية ترتيبه ومتونه وطرق اسناده ومنتهى سنده الى شيخ ذلك المصنف او شيخ شيخه وهلم جرا بحيث لا يحول المصنف بينه وبين علو السند ومنها المستدرك وهو ما ذكر فيه ما فات من كتب آخر شرطه واما طبقات كتب هذا العلم فالاولى من الموطا والصحيحين اما الصحيحان فقد اتفق المحدثون على ان جميع ما فيهما من المتصل المرفوع صحيح بالقطع وانهما متواتران الى مصنفيهما وانه كل من يهون امرهما فهو مبتدع متبع غير سبيل المومنين والموطا كالام لهما واثار الصحابة والتابعين في الموطا تزيد عليهما والثانية منها كتب لم تبلغ مبلغ الموطا والصحيحين ولكنها تتلوها في الوثوق كسنن ابي داود وجامع الترمذي ومجتبى النسائي وكاد مسند احمد يكون من جملة هذه الطبقة والثالثة منها مسانيد وجوامع ومصنفة قبل الشيخين او في زمانهما او بعدهما ولم يشتهر في العلماء ذلك الاشتهار وان زال عنها اسم النكارة المطلقة كمسند ابي يعلى ومصنف عبد الرزاق ومصنف ابي بكر بن ابي شيبة ومسند عبد بن حميد والطيالسي وكتب البيهقي والطحاوي والطبراني وكان قصدهم جمع ما وجدوه لا تلخيصه وتهذيبه وتقريبه من العمل وبين هذه الكتب تفاوت وتفاضل بعضها اقوى من بعض منها سنن ابن ماجة ومسند الدارمي وسنن دارقطني وصحيح ابن حبان

یا زیادہ صحابی ہین اور ہر حدیث کے تمام طرق و الفاظ کو پورے طور پر لکھا پس ایک ایسی عجیب کتاب ہوگئی کہ اوسکی
مثل مجھسے پہلے کوئی کتاب نہین لکھی گئی مگر کثرت اسناد کی وجہ کہ جو اوسمین لکھی گئی تھی اوس کتاب کی جانب
وہی لوگ متوجہ ہوے کہ جنکو علم حدیث مین اہتمام مدنظر ہے اور ایسے لوگ کمتر ہوتے ہین پس مین نے اوسکے
مقاصد کو علحدہ اس کے اس مختصر مین لکھدیا تا اوسکا نفع عام ہوجاے باین طور کہ حدیث کو مع عدد روات کے کہ وہ
صحابہ ہین ذکر کردیا اور اسکے ساتھ اوسکے مخرجین کو کہ ائمہ مشہورین تھے بھی بتا دیا اور اس رسالہ مین فائدہ لوگونکو
محل قناعت ہے اور اس رسالہ کا نام (الازہار المتناثرہ فی الاخبار المتواترہ) رکھا اور اسکے ابواب کی ترتیب اسکے
اصل کے مطابق رکھی — پھر مصنف نے سیوطی پر مواخذہ کیا کہ ابن جریر کی تہذیب الآثار کو سیوطی
نے کتب صحاح مین ذکر نہین کیا حالانکہ اس کتاب کے نام سے ظاہر ہے کہ یہ کتاب مصنف کے نزدیک
مہذب اور صحیح ہے اور دو قول سے اسکی صحت پر شہادت لایا ایک قول تلمیذ ابی محمد فرغانی کا اور دوسرا قول
خطیب کا اور اس کتاب کے مضامین کیطرف مجملاً اشارہ کردیا جس سے معلوم ہوتا ہے کہ اسمین علوم اہل بیت
مدون ہین پس جسکے مصنف درپے ہے یعنے علوم اہل بیت کا جمع کرنا اس کتاب سے بھی حاصل ہوگیا اور طریق
کاملین پر مخفی نہین ہے کہ اسقدر بیان سے کتاب کا مدعا تمام نہین ہوسکتا ہے اور نہ اوسکے مضمون کا انکشاف
ہوسکتا ہے بلکہ اوسکا قول (فلا ما صح انہ غیر صحیح) اوسکے دعوے کو سست کرتا ہے اور اوسکے مدعا کو مضر ہے
اور نیز سیوطی کا اس کتاب کو چھوڑ دینا اور کتب صحاح مین اوسکو شمار نکرنا باوجود سیوطی کی تبحر و عثور و جلالت شان
و فور علم کے شبہہ سے خالی نہین ہے اور نیز علما نے تصریح کی ہے اور اتفاق کرلیا ہے اسپر کہ کتب حدیث کے طبقے
اور مراتب ہین بعض اونمین فوق ہین بعض سے اور اون طبقات و مراتب کو بیان کردیا اور مقرر کردیا باین طور
کہ جو اون مین سے احتجاج کے قابل ہے مقبول ہے اور جو ایسی نہین ہے مقبول بھی نہین ہے چنانچہ سنن دارمی کے
مقدمہ مین لکھا ہے (پہلی فصل کتب علم حدیث کی اقسام کے بیان مین. زیادہ کرے اللہ تعالیٰ اس علم کے علما
کو اور اوس چیز کے بیان مین جو اس بیان کے ساتھ مناسب ہے) کتب حدیث کے متعدد اقسام ہین منجملہ اونکے
ایک قسم جامع ہے اور جامع وہ کتاب ہے کہ جسمین ہر قسم کی حدیثین از قسم عقائد و احکام و رقاق و آداب اکل و
شرب و سفر و قیام اور متعلقات تفسیر و تاریخ و سیر و فتن و مناقب و مثالب کی پائی جائین اور دوسری قسم
مسند ہے اور مسند وہ کتاب ہے کہ جسمین صحابہ کی ترتیب پر حدیثین ذکر کیجائین اسطرح کہ حروف ہجا یا سوابق
اسلامیہ یا شرافت نسبیہ موافق ہو اور تیسری قسم معجم ہے اور وہ ایسی کتاب ہے کہ اوسمین حدیثین شیوخ کی

ومستدرك الحاكم والرابعة منها كتب قصد مصنفوها بعد قرون متطاولة جمع ما لم يوجد في الطبقتين الاولين وخلطوا وضبطوا فيها ومظنة هذه كتب الضعفاء لابن حبان وكامل ابن عدي وكتب الخطيب وابي نعيم والجوزقاني وابن عساكر وابن نجار والديلمي وكاد مسند الخوارزمي يكون من هذه الطبقة ما كان ضعيفا محتملا واسوءها ما كان موضوعا او مقلوبا شديد النكارة وهذه البطقة مادة كتاب الموضوعات لابن الجوزي فليست هذه الاحاديث صالحة للاعتماد عليها حتى يتمسك بها في اثبات عقيدة او اثبات عمل ولنعم ما قيل شعر فان كنت لاتدري فتلك مصيبة وان كنت تدري فالمصيبة اعظم ومنها كتب الضعفاء للعقيلي وتصانيف الحاكم وتصانيف ابن مردويه وتصانيف ابن شاهين وفردوس الديلمي وتصانيف ابي الشيخ والخامسة منها ما اشتهر على السنة الفقهاء والصوفية والمورخين ومن نحوهم وليس لها اصل في هذه الطبقات الاربع اما الطبقة الاولى والثانية فعليهما اعتماد المحدثين وحوم حماها مرتعهم والثالثة فلا يباشرها للعمل عليها والقول بها الا النحارير الجهابذة الذين يحفظون اسماء الرجال وعلل الاحاديث نعم ربما يوخذ منها المتابعات والشواهد وقد جعل الله لكل شيئ قدرا واما الرابعة فالاشتغال بجمعها والاستنباط منها نوع تعمق من المتاخرين وان شئت الحق فطوائف المبتدعين من الرافضة والمعتزلة والمبتدعة وغيرهم عنهم الله تعالى يتمكنون بادنى عناية ان يلخصوا منها شواهد مذهبهم فالاقتصار عليها غير صحيح في معارك العلماء بالحديث هذا ملخص ما في حجة الله البالغة وغيرها واما الاحتجاج في الاحكام فبالخبر الصحيح مجمع عليه وكذلك بالحسن لذاته عند عامة العلماء وهو ملحق بالصحيح في باب الاحتجاج وان كان دونه في المرتبة والحديث الضعيف الذي بلغ بتعدد الطرق مرتبة الحسن لغيره ايضا مجتج به وهو احسن من الراي فيه مباحث كثيرة التصدي لبيانها العلماء في كتب اصول الحديث لانطول بذكرها ولكل قسم من هذه الاقسام الثلاثة

بالکل اعراض تھا یہانتک کہ اسی حالت پر ایک زمانہ دراز اور مدت طویلہ گذر گئی بالآخر اہل ہند پر خدا نے احسان کیا کہ بعض علماے ہند پر (جیسے شیخ ولی اللہ محدث دہلوی اور اونکی اولاد امجاد) اس علم کا افاضہ فرمایا پس ان حضرات کیوجہ سے یہ علم کسیقدر تر و تازہ ہو گیا بعد اسکے کہ نسیاً منسیا ہو گیا تھا اور حق تعالی اونکے علوم سے بہت سے مومنین ہند و نکو وہ نفع بخشا کہ کسی پر مخفی نہین رہا۔ اس علم کا معدن تو ملک حجاز ہے خاصکر یمن اور اوسکے قریب وجوار کا حصہ جیسا کہ حدیث مین وارد ہوا ہے کہ ایمان یمانی ہے اور حکمت یمانیہ ہے) اور اسی خطے سے ابتک بڑے بڑے جید علما کی ایک جماعت اور مجتہدین کرام کا ظہور ہوا ہے اور اسیطرح وہ لوگ کہ اونکے مقلد ہین رحمہم اللہ چنانچہ یہ امر اونکی تصنیفات کو معلوم کرنے سے ظاہر ہو جاتا ہے اور یہ وہ لوگ ہین کہ جنپر تعدیل نبوی جو صحیح حدیثون مین وارد ہوئی ہے منطبق ہے اسیوجہ سے صاحب تفہیمات نے کہا ہے (مجدد ہونیکے قریب تر قدماے محدثین ہین جیسے بخاری و مسلم اور اونکے امثال انتہی۔ اور ایسا ہی ہے – اور نیز کہا ہے کہ مجدد وہ مرد ہے کہ جسکو حق سبحانہ نے علم قرآن و حدیث کا پورا حصہ عطا کیا ہو پھر لباس سکینہ سے اوسکو مشرف کیا ہو پس وہ تحلیل و تحریم و وجوب و کراہت و استحباب و اباحت کو اونکے مواقع مین رکھنا شروع کرے اور بنائی ہوئی باتون اور قیاسات واہیہ اور دین مین ہر قسم کی افراط و تفریط سے شریعت کو پاک و صاف کر دیوے اور خدا ہی کیطرف سے توفیق ہے انتہی اور ہم نے تمام فصل کی نقل سے اس مقدمہ کے رد کو اسوجہ سے طول دیا ہے کہ ناظرین پر مصنف کی حقیقت حال اور اوسکے دعوی تجدید کی قلعی کھلجاے اور معلوم ہو جاے کہ مصنف اہل بدعت اور دین کے خراب کرنیوالون مین سے ہی نہ کہ محدثین و مجددین سے اور یہ اسلئے کہ مصنف نے روافض و وہابیہ و مجسمہ کے اون اقوال کو دستاویز بنایا ہے جو اونہین کی کتابون مین درج ہین اور اکابر اہل سنت و جماعت کے نزدیک مطروح و مردود ہین حق تعالے نے اہل سنت ہی کو بڑھایا اور اون کا مددگار رہا اور اپنے گروہ و لشکر مین سے اونکو بنایا اور اپنی طرف سے اون کو قوت بخشی بسبب اتباع نبی کریم کے کہ جنکے بعد کوئی نبی نہوگا اور اہل سنت ہی کے باب مین فرمایا کہ (ہمپر لازم ہے مدد کرنی مومنین کی) اور اللہ کی جماعت ہی غالب رہتی ہے۔ پس جسنے اہل سنت کی مدد کی وہ مدد کیا گیا اور جسنے اونپر غدر کیا اور اونکے معاملہ مین خیانت کی رسوا ہوا اور پچھاڑا گیا پس خدا کا شکر و احسان ہے اور اوسی پر اعتماد و توکل ہے اور مصنف کو ہند کے رئیس المحدثین اور اونکے سردار ہمارے مولے اور ہمارے پیشوا شیخ ولی اللہ دہلوی اور اونکے فرزند رشید و ولد سعید سند المحدثین و رئیس المفسرین مولنا شاہ عبد العزیز کے ساتھ بغض ہے حالانکہ حدیث کی سند مصنف کو اونہین کے سلسلہ سے ہے اور یہ دونون مصنف کے اکابر شیوخ سے ہین علم حدیث مین پھر کیونکر مصنف کی سند فن حدیث مین صحیح ہو سکتی ہے اور کسطرح اسناد احادیث مین اوسکا سلسلہ باقی رہ سکتا ہے بلکہ اوسکی

هذا الحديث عن الرضى محمد بن اسلم انتهى وان هذا الا ترجيح المرجوح وتفضيل المقبوح وايضا اخرج حديث البلاذري عن الحسن العسكري المنقطع من جهة محمد التقي وافتخر به افتخارا عظيما حيث قال في صفحه (۲۲) ولم يتشرف احد ممن صنف واشتهر ما صنف من ذوي الرواية بالاجتماع بالامام علي الرضى وحفيد ابنه الامام الحسن العسكري والاستماع منهما الا اهل السنة ولله المنة انتهى وهذا الافتخار انما يصح اذا ثبت الاجتماع والاستماع لاحد من افراد اهل السنة وهو بعد غير مسلم للخصم وبدونه خرط القتاد والعهدة فيه على المصنف ولان اثبته للبلاذري او لابي الصلت الهروي فهما ليسا من اهل السنة كما في ميزان الاعتدال فلزم منه الافتخار المذكور للخصم وهو مخالف لما ادعاه و ليس هذا من شان المجدد المؤيد بل من شان المفتري المخرب

وقد تم بتوفيق الله تعالى ومقدمته الى ههنا ويتلوه رد كتابه الفقه الاكبر عن اهل البيت الاطهر ان شاء الله تعالى

سند کٹ گئی اور اوسکی اصل ادھڑ گئی اور اون دونون سے بغض رکھنے کی وجہ سے بعض مسائل مین مصنف نے شیخ ولی اللہ رحمۃ اللہ کی تکفیر کی ہے اور اونکے فرزند رشید کو جاہل کہا ہے اسی کتاب کے بعض حواشی مین جیسا کہ صفحہ ۱۲ کے حاشیہ مین کہا ہے اور روایت کیا اوسکو کلینی نے کافی مین ابو جعفر سے اور قمی نے توحید مین اور عیون اخبار الرضی مین اونسے اونکے ابائی سلسلہ سے مرتضی تک اونہون نے محمد مصطفے صلعم سے اور اسمین استدراک ہے تحفہ اثنا عشریہ کے مصنف پر کہ ان سب کو اوسنے نجانا انتہی اور یہ کل حرکات مصنف کے نقمت و حرمان و خیبت و خسران کا موجب ہین اسلئے کہ نعمت کا شکر نعمت کو زیادہ کرتا ہے اور ناشکری نقصان و ہلاکت مین ڈالتی ہے اور حق تعالی نے فرمایا ہے (اگر تم شکر کروگے تو ہم اور زیادہ تمکو دینگے اور اگر کفران نعمت کروگے تو پھر میرا عذاب البتہ سخت ہے) اور فرمایا کہو اسے محمد کیا ہم بتلادین تمکو اعمال مین زیادہ نقصان والون کو یہ وہ لوگ ہین کہ جنکی سعی دنیا کی زندگی مین بہک گئی اور وہ سمجھتے ہین کہ ہم اچھا کام کر رہے ہین اور نبی صلعم نے فرمایا جسنے مخلوق کا شکر نکیا اوسنے خدا کا شکر بھی نہین کیا پس خدا ہی کیطرف شکر رہے اور وہی ہمارا مرجع ہوا ہے۔ اور مجدد کی شان یہ ہے کہ حق کی چھان بین کرے اور باطل نالائق کو علحدہ کر دیوے اور مصنف نے بالکل اسکے برخلاف کیا ہے اسلئے کہ حدیث غریب ابو الصلت ہروی کی جہت سے مردود کو رکھدیا ہے حدیث الہی کی جگہ مین جو متواتر ہے معنیً اور مقبول ہے متناً و سنداً جسکی تخریج کی ہے حافظ ابن حجر نے صواعق مین ابو ذرعہ رازی و محمد بن اسلم طوسی سے اور اوسکے آخر مین کہا کہ امام احمد حنبل کا قول ہے کہ اگر اس حدیث کی یہ سند مجنون پر پڑھی جاے تو وہ اپنے جنون سے اچھا ہو جاے انتہی پس یہ فضیلت حدیث الہی کی سند کیلئے ہے جسکی روایت محمد بن اسلم طوسی نے کی ہے نہ کہ ہروی کی حدیث کی سند کیلئے پس مصنف نے باطل کو حق کے عوض خرید لیا اور سند حدیث الہی کا فضل حدیث ہروی کی سند کیلئے ثابت کردیا جیسا کہ صفحہ ۴۱ مین لکھا ہے کہ ہمارے بعض محدثین سلف جب اس سند کی روایت کرتے تو کہتے تھے کہ اگر یہ سند مجنون پر پڑھی جاوے تو اچھا ہو جاے انتہی اور ہروی کی مردود روایت کو اصل بنایا اور محمد بن اسلم کی مقبول روایت کو اوسکا تابع بنایا جیسا کہ صفحہ ۳ مین کہا ہے (ولیکن اس حدیث کو جسکو ہروی نے علی رضا سے روایت کیا ہے محمد بن اسلم ہروی کا تابع ہے) انتہی اور یہ قول مصنف کا جرح کو راجح کرتا ہے اور قبیح کو فضیلت دینا اور نیز بلاذری کی حدیث کو جو حسن عسکری سے مروی ہے ہروی محمد نقی کی جہت سے منقطع ہی مصنف نے نقل کیا اور اوسپر بہت تر افتخر کیا جیسا کہ صفحہ ۲۲ مین لکھا ہے کہ (جتنے مصنف اہل روایت کے انکی تصانیف مشہور و معروف ہین کوئی اونمین سے امام علی رضا اور اونکے پوتے امام حسن عسکری کی لقا اور سماع حدیث سے مشرف نہین ہوا ہے سوا ہ[illegible] مصنف کے انتہی) ور یہ افتخار صحیح ہو سکتا ہے جب ان دو اماموں سے حدیث کا سننا اور صحت اسنا[illegible] کرنا بسند متصل کسی شخص کو ثابت ہو ادیا مہنوز غیر مسلم ہے اور بدون ثبوت کے اسکا نکی کو چیلنا ابنی سخت بے شرمی ہے اور اسکا بار مصنف پر ہے اور اگر اوسکا ثبوت بلاذری یا ابو الصلت ہروی کیلئے مصنف قرار دے تو یہ دونون اہلسنت سے نہین ہین جیسا کہ میزان الاعتدال مین مذکور ہے پس فخر لازم آیا تو خصم کیواسطے نہ کہ مصنف کیلئے اور اللہ تعالی کی توفیق سے مصنف کے مقدمہ کا رد تمام ہوا

فبشر عبادي الذين يستمعون القول فيتبعون احسنه

هذا الكتاب المسمى باحسن الذريعة
للسد عن الاقوال الشنيعة من
مؤلفات تلميذ محقق المسائل الفقهية بالآيات
الصريحة والاحاديث الصحيحة المدقق
الفريد مولانا الحاج المولوي
ابي رجا محمد زمان خان
الشهيد محمد شاه
قيصي القادري
كان الله
له

مطبع قيصري واقع بلدة حيدرآباد دكن صينت عن الشر والفتن

بسم الله الرحمن الرحیم

واذقد فرغنا من رد مقدمته بعونه تعالیٰ فحان لنا ان نشرع فی رد
کتابه علی السنن الذی مرّ فی رد مقدمته قال هذا ولنشرع الان فی
مقاصد الکتب الاوّل بعون الله الکریم الوهاب کتاب الفقه الاکبر
عن اهل البیت الاطهر وقد یقال ذلک الدّین القیم للمرء المسلم وهو فقه
العلم وایمان العامه یستوی فیه الخاصّة والعامّة فیه الابانة عن اصول الدیانة
من عدة عقیدة لابدّ من اعتقادها لکل داخل فی الملة والیه الاشارة
فی حدیث جبرئیل علیه السلام بالایمان انتهیٰ وقال فی هامشه علی اصول
الدیانة ف اعلم ان الاصول لما به الیٰ مقصود الدّین اصول نوعان اصول
الشریعة واصول الطریقة فاصول الشریعة ثلثة انواع اصول الدیانة
وهی العقائد کما فی هذا الکتب والفقه الاکبر الحنفی واصول الرّوایة وهی
اصول علم الاثر کما فی کتاب اصول روایة العلم عن اهل بیت مدینة العلم
وما فی الکفایة فی علم الرّوایة للخطیب اصول الدرایة وهی نوعان اصول
التفسیر کما فی مقدمة کتاب علوم القرآن عن اهل بیت النبوة والعرفان وما



بسم اللہ الرحمن الرحیم

اور جبکہ ہم مصنف کی کتاب فقہ اکبر کے مقدمہ کا رد کرنے سے بعونہ تعالیٰ فارغ ہو چکے تو ہمارے لئے وقت آگیا
کہ ہم اوس کی کتاب مذکور کا رد شروع کرین اوسی طرز پر کہ اوس کے مقدمہ کے رد مین گذر چکا ہے۔ کہا
مصنف نے (مقدمہ کا مضمون تمام ہوا اور اب ہم کو چاہیے کہ پہلے کتاب کے مقاصد کا بیان شروع کرین خداوند
کریم بخشنے والے کی مدد سے (کتاب فقہ اکبر اہل بیت اطہر سے) اور کبھی اس کو دین قیم مرد مسلم کا) بھی
کہا جاتا ہے اور یہ فقہ علم و ایمان عامہ ہے اس مین فرقۂ خاصہ اور عامہ برابر ہے اس مین اظہار ہے اصول
دیانت کے چند عقیدون کا کہ جن کا اعتقاد رکہنا ملت اسلام مین ہر ایک داخل ہونے والے پر واجب و فرض ہے
اور انہین عقاید کے طرف اشارہ ہے جبرئیل علیہ السلام کی حدیث مین لفظ ایمان سے انتہیٰ اور مصنف نے اس کے
حاشیہ مین اصول دیانت کی تحقیق پر لکھا ہے سنو جان تو کہ اصول اس چیز کے کہ جس سے مقصود دین تک
پہونچنا ہوتا ہے دو قسم ہین۔ اصول شریعت و اصول طریقت۔ پہر اصول شریعت تین قسم کے ہین ایک اصول
دیانت اور اسی کو عقاید کہتے ہین جیسا کہ اس کتاب فقہ اکبر حنفی مین مذکور ہے اور اصول روایت اور اس کو
اصول علم اثر کہتے ہین جیسا کہ اصول روایت علم عن اہلبیت مدینۃ العلم مین اور کفایہ فی علم الروایۃ مصنفۂ خطیب مین
مذکور ہے اور اصول درایت اور یہہ بھی دو قسم پر ہے ایک اصول تفسیر جیسا کہ
کتاب علوم القرآن عن اہل بیت النبوۃ والعرفان کے مقدمہ مین اوس

في الاتقان في علوم القران واصول فقه الفروع وهي نوعان احدهما
اصول الدلائل كما في كتاب اصول الدراية عن اهل بيت الهداية و
اصول الجصاص والسرخسي والبزدوي ورسالة الشافعي ومابعدها و
غالب اصول الرواية يندرج في مباحث السّنة من اصول الدلائل وثانيهما
اصول المسائل كما في كتاب اصول المسائل عن اهل بيت الفضائل وكتاب
اصول الرّضا ولا اعلم الى الآن فيها كتابا قبله ولا بعده مثله على عظم حجمه
فانه في اربع مجلدات مع اختصار لكثير علمه ولم يظفر به ابن نجيم صاحب الاشباه
والنظائر كما يظهر منه وكذا لم يعثر عليه ممن قبله الجلال السيوطي فقال
في اشباهه النحوية واول من فتح هذا الباب شيخ الاسلام بن عبد السّلام
في قواعده الكبرى فتبعه الزركشي في القواعد الى آخر ما ذكر وقد رائيت
بمكة المباركة كتابا فيه للحنابلة واما اصول الطريقة فتعرف بعلم التصوف
والزهد والرّقاق كما في كتاب فقه الاحسان عن اهل بيت الحكمة والعرفان
واول من صنّف فيه عبد الله بن المبارك ووكيع ومن اوسطهم احمد بن حنبل
والحارث المحاسبي ومن آخرهم صاحب التعرف والقوت والسلمي وابو نعيم والبيهقي
والقشيري والهروي ومن بعدهم هذا ما بدالي في وقتي هذا والحمد لله تعالى
انتهى اقول بتوفيق الله تعالى وعونه قد سمي هذا الكتب بالفقه الاكبر للتعريض
على الامام الهمام اعظم الائمة ابي حنيفة النعمان بان الفقه الاكبر الذي صنّفه
الامام وان كان في العقائد لكنه ليس مبنيا على عقائد اهل البيت الكرام فمست
الحاجة الى ان يدون كتاب حافل لعقائدهم التي هي ضرورية لكل داخل في
ملة الاسلام سواء كان من العامّة اي اهل السّنة او من الخاصّة اي الشيعة

اور اتقان فی علوم القرآن مین مذکور ہے اور اصول فقہ الفروع اور اس کی بہی دو قسم ہین۔ ایک
اصول دلائل جیسا کہ اصول درایت عن اہلبیت الہدایۃ مین اور جیسا سرخسی و بزدوی کے
اصول اور رسالہ شافعی ہین اور اس کے بعد کی کتابون مین مذکور ہے اور اکثر اصول روایت اصول
دلائل کے مباحث سنت مین داخل ہین دوسری قسم اصول مسائل عن اہلبیت فضائل مین اور
کتاب اصول رضا مین مذکور ہے۔ اور ابتک مجکو معلوم نہین ہوئی کوئی کتاب اصول الرضا کے
نہ اُس کے پہلے اور نہ اوس کے پیچھے بقدر اوس کے حجم کے اس لئے کہ یہ کتاب باوجود اختصار کے کیونکہ
اس کا علم کثیر ہے چار جلدات مین ہے اور ابن نجیم صاحب اشباہ النظائر کو یہہ کتاب دستیاب نہین ہوئی جیسا
کہ اشباہ کی عبارت سے ظاہر ہوتا ہے اور اسی طرح ابن نجیم سے پہلے جلال الدین سیوطی کو بھی اس کتاب سے
لاعلمی تھی اسلئے کہ اپنی کتاب اشباہ نحویہ مین انھون نے لکہا ہے کہ اول جسنے یہ دروازہ کھولا ہے وہ شیخ الاسلام
بن عبد السلام ہے مصنف قواعد کبرٰی کا پھر زرکشی بیان قواعد مین اوس کا پیرو ہے تا آخر اور مین نے اس فن مین
حنبلیون کی ایک کتاب مکہ متبرکہ مین دیکھی ہے اور لیکن اصول طریقت پس اونکا بیان علم تصوف و زہد و رقاق مین
مذکور ہے جیسا کہ کتاب فقہ الاحسان عن اہل بیت الحکمۃ والعرفان مین مذکور ہے اور علم تصوف مین پہلی تصنیف
عبد اللہ بن مبارک و وکیع نے کی ہے اور بیچ کے مصنف احمد بن حنبل و حارث محاسبی ہین اور اخیر کے مصنفین مین سے
صاحب تعرف و قوت و سلمی اور ابو نعیم و بیہقی و قشیری و ہروی اور اون کے بعد والے ہین
یہہ تحقیق وہ ہے جو مجکو اس وقت معلوم ہوئی اور حمد ثابت ہے حق تعالی کو انتہی مین کہتا
ہون حق تعالی کی توفیق و مدد سے کہ مصنف نے اس کتاب کا نام فقہ اکبر امام اعظم صاحب کے
چوٹ کرنے کو رکھا ہے باینظور کے امام اعظم کی فقہ اکبر بھی اگرچہ عقاید مین ہے لیکن اوس مین اہلبیت
کرام کے عقاید کا بیان نہین ہے پس لامحالہ ضرورت داعی ہوئی کہ تمام اہل اسلام کیلئے
ایک کتاب عقاید مین ایسی بنائی جاے کہ جس مین عقاید اہل بیت مذکور ہون چاہیے کہ وہ
مسلمان فرقۂ عامہ یعنے اہل سنت مین سے ہون یا فرقۂ خاصہ یعنے شیعان پاک مین سے ہون

خصوصیتهم لانهم هم المحبون لاهل البیت والمفضلون لهم علی غیرهم بخلاف اهل السنة
لانهم یعاملون معهم کما ملتهم مع غیرهم من الصحابة والتبعة والفقها الاکبر الخفی لیس کذالک
ولاهو فی مرتبة هذا الکتب والماهرون من علماء اهل السنة والشیعة کلهم یعلمون
علما یقینیا ان اهل البیت الاطهار بریون عما عزا الیهم المصنف فی هذا الکتب من العقائد
الباطلة اللاعنة للفرق المبتدعة من الکرامیة والمشبهه المجسمة والوهابیة الفیه
والمقلدة للیهود والنصاری فی اسرائیلیات فعلم ان تسمیته ایاه بهذا انما هی
من قبیل تسمیة الشئ بضده او نقیضه کما یقال للزنجی انه کافور وانما اختار هذه
التسمیة للتعریض المذکور وترویج عقائده الباطلة بین الطایفتین وتلقیهما
ایاها بالقبول وقد فرغنا من بیان اصطلاحه العامة والخاصة باقتداء شیخه
الملقب بالشیطان الطاق فی المقدمة فلیتذکر واما قوله فی الهامش اعلم ان
الاصول لما به الی مقصود الدین اصول نوعان اصول الشریعة واصول الطریقة
فاقول ومن الله التوفیق الاصول جمع اصل وهو لفظ مشترک فی معانی منها المسائل
کما یقال اصول الصرف واصول النحو ای مسائلهما ومنها الدلائل کما یقال اصول الفقه
واصول الحدیث ای دلائلهما ومنها الاباء کما یقال حرم علی المراة اصولها ای الاباء
ومنها المعانی اللغویة کما یقال الصلوة فی الاصل الدعاء ای بحسب اللغة ولا یستقیم
منها ههنا الا الاول لان فان ارادبها الاول فماذا اراد بلفظة ما ان ارادبها الدین
فتقسیم اصول الدین الی اصول الشریعة واصول الطریقة یقتضی تقسیم الشئ الی نفسه
والی غیره لان الدین والشریعة وکذا الملة والمذهب متحدة بالذات ومختلفة بالاعتبار
فان الشریعة من حیث انها تطاع تسمی دینا ومن حیث انها تجمع تسمی ملة ومن حیث
انها ترجع الیها تسمی مذهبا وایضا الدین ینسب الی الله تعالی کما ورد فی القران الکریم

اور شیعہ کو خاص اسوجہ سے کہا کہ یہی حضرات اہل بیت کے دوست رکھنے والے ہین اور اہلبیت اطہار کو اون کے اغیار پر فضیلت
دینے والے ہین برخلاف اہل سنت کے کہ اونکا معاملہ اہلبیت سے ایسا ہے کہ جیسا غیر اہل بیت صحابہ و تابعین سے اور فقہ اکبر
حنفی کا نہ یہ مرتبہ ہے اور نہ ایسا بیان ہے جیسا ہماری فقہ اکبر کا ہے اور اہل سنت و شیعہ کے ماہرین علما کو یقینی طور پر معلوم ہے
کہ اہل بیت اطہار ان عقاید سے مُبرا ہے کہ جن عقاید باطلہ کو مصنف نے اس کتاب مین اونکی طرف منسوب کیا ہے یہ
عقاید تو بدعتی فرقون کے ہین. کرامیہ و مشبہہ مجسمہ وہابیہ نجدیہ و دیگر اشخاص کے جو اسرائیلیات کی روایتون مین یہود و
نصاریٰ کے مقلد ہین پس اس بیان سے معلوم ہوا کہ مصنف نے اس کتاب کا نام فقہ اکبر رکھنا ایسا کہ جس طرح کسی شی کا
نام اوس کے ضد و نقیض کے نام سے رکھا جائے جیسا کہ زنگی کا فور کہتے ہین اور اس نام کو اختیار کرنے مین ایک تو تعریض کور
ملحوظ ہے اور دوسرا امر یہ ہے کہ مصنف کے عقاید باطلہ دونون فرقون سنی و شیعہ مین رواج پا جائین اور یہ دونون
گروہ ان عقاید کو بدل قبول کرلین اور لفظ عامہ و خاصہ کی جو اصطلاح مصنف نے باقتدار اپنے شیخ طریقت ملقب
بشیطان طاق کے قرار دی ہے کہ اوسکو ہم مقدمہ مین بیان کر چکے ہین پس اسکو یاد کر لیجاوے اور جو کہ حاشیہ کی
عبارت مین مصنف کا قول ہے اعلم ان الاصول لما به الی مقصود الدین اصول نوعان اصول الشریعة
واصول الطریقة پس مین کہتا ہون اور خدا ہی کیطرف سے توفیق ہے کہ اصول لفظ اصل کی جمع ہے اور یہ لفظ چند معانی مین مشترک ہے
ایک اونمین سے مسائل ہے جیسا کہ کہا جاتا ہے اصول صرف و اصول نحو یعنی ان دونون کے مسائل اور دوسرے معنی اونمین سے دلائل ہین جیسا کہا جاتا ہے اصول
الفقہ و اصول الحدیث یعنی ان دونون کے دلائل اور تیسرے معنی آبا ہین جیسا کہ کہا جاتا ہے کہ عورت پر اوس کے اصول حرام ہین یعنی اوسکے باپ دادا وغیرہ چوتھے اونمین سے
معانی لغویہ ہین جیسا کہ کہا جاتا ہے کہ نماز اصل مین دعا ہے یعنی لغت کے اعتبار سے اور ان معانی مین سے اس مقام مین صرف
دو پہلے بن سکتے ہین پس اگر لفظ اصول سے معنی اول کو ارادہ کیا ہے تو لفظ ما سے کیا ارادہ کیا ہے اگر دین ارادہ کیا ہے تو اصول دین کی
تقسیم اصول شریعت و اصول طریقت کی طرف کرنیسے شے کی تقسیم اوس کے نفس اور اوسکے غیر کیطرف لازم آتی ہے اسلئے کہ
دین و شریعت اور اسی طرح ملت و مذہب ایک ہی شے کے نام ہین اور اونمین فرق اعتبار کا ہے اسلئے کہ شریعت اس اعتبار سے
کہ اوسکی پیروی کیجاتی ہے دین ہے اور اس لحاظ سے کہ جمع کیجاتی ہے ملت ہے اور اس خیال سے کہ اوسکی جانب
رجوع کیا جاتا ہے مذہب ہے اور نیز دین کی اضافت خدا کے طرف کی جاتی ہے جیسا کہ قرآن کریم مین وارد ہوا ہے

وَرَأَيْتَ النَّاسَ يَدْخُلُوْنَ فِيْ دِيْنِ اللّٰهِ اَفْوَاجًا ۔ والملة تنسب الی النبیؐ کما ورد فیه
ایضًا واتبع ملة ابراهیم حنیفا والمذهب ینسب الی المجتهد کما یقال الزکوة فی حلی
النساء فرض فی مذهب الامام ابی حنیفةؒ ولیست بفرض فی مذهب الامام الشافعیؒ
کذا فی مجمع الانهر شرح ملتقی الابحر مع زیادة الامثلة منا للتوضیح وان اراد بها
الثانی فالتقسیم الی النوعین المذکورین لا یستقیم علی مذهب ما لان اصول الدین
الاربعة عند اهل السنة الکتاب والسنة والاجماع والقیاس وایضًا عند الامامیة
الثلاثة عندنا الأولُ والعقل کما صرح به فی الضربة الحیدریة واثنان عند النجدیة
الکتب والسنة وکلها مخالف لهما وان اراد بها کلیهما فیلزم عموم المشترک وهو غیر
جائز عند المحققین کما قال فی الصواعق وایضًا تعیین بعض معانی المشترک بدون
القرینة یقتضیه تحکم لا یعتد وتعمیمه فی مفاهیمه کلها لا یسوغ والذی علیه
جمهور الاصولیین وعلماء البیان واقتضاء استعمالات الفصحاء انه لا یعم جمیع
معانیه انتهی وان اراد بلفظة ما العلم او العمل وکلیهما فهو ایضًا لا یستقیم لانهما
متفرعان علی الدین فاصولهما هی اصول الدین لا غیر وبالجملة هذا التقسیم باطل وانما
ابدع التقسیم بهذا النظام لئلا یظهر بطلانه علی الاعلام بل یظهر علو شانه فی
العربیة بین الانام ولهذا لم یترجمه مع انه التزم ترجمة الکتب لتقریب المرام
الی افهام العوام وهکذا صنیعته فی هوامش هذه الکتب ونحن نبینها ان شاء الله
تعالی حیث نجدها مناسبة للمقام والله الموفق وبه الاعتصام قوله فاصول
الشریعة ثلاثة انواع اصول الدیانة وهی العقائد کما فی هذا الکتب والفقه
الاکبر للحنفی واصول الروایة وهو اصول علم الاثر کما فی کتب روایة العلم عن
اهل بیت مدینة العلم وما فی الکفایة فی علم الروایة للخطیب واصول الدرایة

اور دیکھو گا تو لوگوں کو کہ داخل ہوتے ہیں دین میں اللہ کے فوج فوج) اور ملت نبی کے طرف نسبت ہوتی ہے جیسا کہ قرآن میں وارد ہے (اور پیروی کر ابراہیم حنیف کے ملت کی) اور مذہب کی نسبت مجتہد کیطرف ہوتی ہے جیسا کہ کہا جاتا ہے زکوۃ عورتوں کے زیور میں فرض ہے مذہب امام ابوحنیفہ میں اور مذہب امام شافعی میں فرض نہیں ہے اسیطرح مذکور ہے مجمع انہر شرح ملتقی الابحر میں صرف مثالیں ہیں اضافہ کی ہیں توضیح کی غرض سے اور اگر دوسرے معنی یعنی دلایل اراده کئے ہیں تو یہ تقسیم کسی مذہب پر درست نہیں ہوتی اس لئے کہ اصول دین اہل سنت کے مذہب میں چار ہیں کتاب وسنت اجماع وقیاس اور نیز شیعوں کے یہاں چار ہیں تین پہلے اور عقل جیسا کہ ضربیۃ حیدریہ میں اسکی تصریح کی ہے اور نجدیہ وہابیہ کے نزدیک دو ہیں کتاب وسنت اور یہ سب اقسام مصنف کے قسموں کے برخلاف ہیں اور اگر دونوں معنی کو ایک ساتھ ارادہ کیا ہے تو لفظ مشترک کا عموم لازم آتا ہے اور وہ محققین کے نزدیک ناجائز ہے چنانچہ صواعق میں لکھا ہے کہ (اور نیز خاص کرلینا مشترک کے معانی کو بدون قرینہ کے محض تحکم ہے کہ جسکا کچھ اعتبار نہیں ہے اور مشترک عام کرلینا اوسکے تمام معانی میں درست نہیں ہے جمہور اصولیین وعلماء بیان کے مذہب سے اور استعمالات فصحی کے اقتضاء سے یہی معلوم ہوتا ہے کہ مشترک اپنے سب معانی میں عام نہیں ہوتا ہے۔ انتہی اور اگر لفظ ما سے علم یا عمل یا دونوں کو ارادہ کیا ہے تو یہ بھی نادرست ہے اسلئے کہ علم وعمل دین پر متفرع ہیں پس ان دونوں کے اور دین کے اصول ایک ہی طرح کے ہونگے اور حاصل کلام یہ تقسیم باطل ہے اور مصنف نے اس عنوان سے یہ تقسیم اسلئے تراشی ہے کہ اس کا بطلان علما پر کھل نہ جائے بلکہ مصنف کی علو شان و علوم عربیہ لوگوں پر ظاہر ہوجاوے اسی وجہ سے حاشیہ کی عبارت کا ترجمہ نہیں کیا بانکہ مصنف نے اس کتاب کا ترجمہ کرنا عوام کے ذہن نشین کرنیکیواسطے لازم کرلیا ہے اور اسیطرح پر ہے مصنف کی صنعت اس کتاب کی جابجا حاشیہ میں اور ہم اوسکو جس جگہ مناسب مقام سمجھیں گے بیان کردیں گے اور اللہ ہی توفیق دینے والا اور اوس پر ہم کو اعتماد ہے (قول مصنف کا) فاصول الشريعة ثلاثة انواع اصول للدينية وهي العقائد كما في هذا الكتاب والفقه الاكبر للحنفي واصول الرواية وهو اصول الاثر كما في كتاب بدواية العلم عن اهل بيت مدينة العلم وصل في الكفاية في علم الرواية للخطيب واصول الدراية

اقول ومن الله التوفيق هذا التقسيم ايضاً لا يخلو عن الفساد لان الديانة عبارة عن التدين والتعبد كما في الصراح دينة بالكسر دينداری وهو لا يحصل الا بالعلم بما جاء به النبي صلى الله عليه وسلم وهو لا يتاتى الا بالصحة الدراية اى التفقه وصحة الرواية اى الاسناد فالشريعة هى ما جاء به النبي صلعم واصولها هى الادلة الاربعة فاصول الديانة انما هى اصول الشريعة لا قسيمها واراده المسائل من اصول الشريعة مما لا يتعارف بين العلماء ولا يكاد يصح لان الشريعة ليست بعلم واحد يتميز من غيره من العلوم بحسب موضوعه وغايته حتى يقال ان اصول الشريعة هى مسائلها وقواعدها فجعل اصول الديانة قسيما لاصول الشريعة مما لا وجه له قوله وهى نوعان اصول التفسير واصول فقه الفروع فهى نوعان احدهما اصول الدلائل وثانيهما اصول المسائل كما في كتابى اصول المسائل عن اهل بيت الفضائل وكتاب اصول الرضا انتهى اقول ومن الله التوفيق لا يخفى على ارباب العقول ما في اضافة لفظ الاصول الى الدلائل والمسائل من الذهول عما يتعارفه الفحول من علماء المعقول والمنقول وما في تقسيم اصول الدراية الى اصول التفسير واصول فقه الفروع فان الدراية هى العلم والتفقه واصولها هو ما تحصل منه من الادلة الاربعة والمبادى اللغوية والشرائط الاجتهادية التى تشتمل على اصول الرواية ايضاً فحصر اصول الدراية فى اصول التفسير واصول فقه الفروع مما لا يصح اصلا على ان اضافة الاصول الى التفسير يفيد الاستغراق وهو لا يتم الا بدخول الجزء الاعظم من اصول التفسير الذى هو علم الرواية لان التفسير بالراى حرام فيرد عليه جعل اصول الرواية قسيما لاصول الدراية سابقا وقسما لها لاحقا وهو باطل قوله ولا اعلم الى الان فيهما كتابا قبله ولا بعده مثله على عظم حجمه فانه فى اربع مجلدات مع اختصار الكثير علمه اقول ومن الله التوفيق قد اكثر فى توصيفه وبالغ فى تعريفه ومع ذلك لم يفهم ما حاله واى مذهب منوا له

میں کہتا ہوں اور توفیق خدا کے طرف سے ہے یہ تقسیم بھی فساد سے خالی نہین اسواسطے کہ دیانت عبارت ہے
تدین و تعبد سے جیسا کہ صراح مین ہے دیانت بالکسر دینداری اور تدین نہین حاصل ہوتا ہی مگر علم شریعت سے اور
علم شریعت نہین حاصل ہوتا ہے مگر درایت یعنی تفقہ کی صحت سے اور نیز روایت یعنی اسناد کی صحت سے پس شریعت
تو وہ امور ہین کہ جنکو نبی صلعم لائے اور اون کے اصول یہی ادلہ اربعہ ہین اور بس پس اصول دیانت یہی اصول شریعت
ہی ہین نہ کہ اون کی قسم اور اصول شریعت سے مسائل ارادہ کرنا علما مین غیر متعارف ہے اور صحیح بھی معلوم نہین ہوتا
اسلئے کہ شریعت ایک علم نہین ہے کہ اور علوم سے اپنے موضوع و غایت کے اعتبار سے علیحدہ ہووے یہانتک کہ کہا جائے کہ
اصول شریعت عبارت ہے مسائل شریعت اور اوس کے قواعد سے پس اصول دیانت کو اصول شریعت کی قسم بنانا محض
بیوجہ ہے (قول مصنف کا) وھی نوعان اصول التفسیر و اصول فقہ الفروع وھی نوعان احدھما اصول الدلائل
وثانیھما اصول المسائل کما فی کتاب اصول المسائل عن اھل البیت العظام و کتاب اصول الرضا انتہی مین کہتا
ہون اور توفیق خدا کیطرف سے (اہل عقل پر پوشیدہ نہین ہے کہ جو کچھ مصنف کو لفظ اصول کی اضافت دلائل و مسائل کیطرف کرنیمین غول
علما کے امر متعارف سے ذہول ہوا ہے اور جو کچھ خرابی اصول روایت کی تقسیم اصول فقہ و اصول تفسیر کے طرف کرنیمین واقع ہے
اسلئے کہ درایت نام ہے علم اور تفقہ کا اور اوس کے اصول وہی ہین کہ جن سے وہ حاصل ہوتی ہین یعنی ادلہ اربعہ
و مبادی لغویہ و شرائط اجتہادیہ کہ جس مین اصول روایت بھی داخل ہین پس اصول درایت کا حصر اصول تفسیر و
اصول فقہ مین کرنا بالکل غیر صحیح ہے اسکے علاوہ لفظ اصول کی اضافت تفسیر کے طرف مفید استغراق ہے اور استغراق
جب ہی پورا ہوگا کہ اصول تفسیر کا جزو اعظم کہ وہ علم روایت ہے اصول تفسیر مین داخل رہے اسواسطے کہ
تفسیر رائے سے کرنا تو حرام ہے پس اسپر وارد ہوتا ہے اصول روایت کو پہلے اصول درایت کا قسیم
بنانا اور بعد مین اوسکی قسم بنانا اور یہ امر باطل ہے (قول مصنف کا) ولا اعلم الی الان فیھا کتابا قبلہ ولا بعدہ
مثلہ علی نظم نھجہ فانہ فی اربع مجلدات مع الاختصار الکثیر علمہ انتہی مین کہتا ہون اور توفیق خدا کے طرف سے
ہے مصنف نے کتاب اصول الرضا کی توصیف مین غلو کیا ہے اور اس کی تعریف مین
مبالغہ کیا ہے اور پھر بھی اوس کا حال نہ کھلا اور یہ نہ معلوم ہوا کہ وہ کتاب کس مذہب کی ہے

حسنہ مین روایت ابن ماجہ پر بس کیا اور حکم ابن جوزی کا اور قصہ روایت کرنے امام کا اس حدیث کو نیسابور مین دیلمی کے
نزدیک بلا اسناد اور یہ جملہ کہ مجھے اطلاع مین اور سیوطی نے اسکو جامع صغیر مین بروایت ابن ماجہ نقل کیا ہے اور
اوسکے حاشیہ مین اس حدیث کے ضعف کیطرف اشارہ کیا ہے اور دُرر منتشرہ مین کہا بعد اسکے کہ ذکر کیا زرکشی کا
نقل کرنا اس حدیث کو ابن ماجہ سے (مین کہتا ہون کہ ابن جوزی نے اس حدیث کو موضوعات مین نقل کیا ہے
یہ امر نا صواب ہے) اور سیوطی نے لآلی مصنوعہ مین ذکر کیا ہے اکثر طرق مذکورہ کو اور ابن جوزی نے اسنی المطالب
مین ہروی کی حدیث کے باب مین کہا ہے کہ لفظ ومعنی اسکے حسن ہین راوی اسکی سند کے ثقہ ہین بجز ہروی کے
اور ہروی امام رضا کا خدمتگار تھا پس اوس کو محدثین نے ضعیف کہا ہے باوجود اوس کی صلاح کے اور نیز مالک و حماد
بن زید سے اوس نے روایت کی ہے اور اُس سے احمد بن ابی خیثمہ و عبد اللہ بن احمد اور ایک جماعت نے روایت کی اور لیکن
ہروی کا تمل یہ ہے اس حدیث کو امام رضی سے اوسکے روایت کرتے ہیں محمد بن اسلم پھر ذکر کیا اوسکو بیہقی سے شعب مین
کہا کہ ابو الصلت اس حدیث کی ذمہ داری سے بری ہوگیا انتہی اور کلام حدیث ہروی کے باب مین مدح وقدح کی
اعتبار سے خوب بسط سے مذکور ہی اس مقام کے غیر مین انتہی ۔ مین کہتا ہون خدا کی توفیق و مدد سے کہ مصنف نے اس
قول مین خوب مبالغہ کیا ہے ہروی کی حدیث کی توثیق مین اور اوس کی تائید و تشئید و اصلاح مین اور پھر بھی سیر نہ ہوا
یہانتک کہ کہا کہ کلام اس مین مدح وقدح کے اعتبار سے اس مقام کے غیر مین بسوط ہے اور یہ نہ سمجھا کہ پرکھنی والا دیکھتا
ہے اور صاحب فراست واقف ہی اور عاقل کو اشارہ کافی ہوتا ہے اور کامل کو نہ کوئی مکارہ مکر مین لا سکتی ہے اور نغل مارہ
اوسکو ہلاک کر سکتا ہے اور زیادہ گو حد سے تجاوز کرنیوالا ٹھوکر سے نہین بچتا ہے اور اس قول مین مصنف نے اجلہ محدثین کا
تجہیل و توہین کیسا تھ مقابلہ کیا ہے چنانچہ امام احمد کا قول علی بن غراب کے باب مین کہ وہ مدلس تھا) اسطرح پر رد کیا رمیرے علم مین تو وہ بڑا سچا تھا) پس مصنف کا یہ کلام امام احمد کے مقابلہ مین ایسا ہے کہ جیسے چمگادڑ کو سورج کی روشنی ضرر
پہونچاتا ہے اور وہ اوسکو عیب دار سمجھتی ہے اور مصنف مین اور امام احمد حنبل مین زمین آسمان کا فرق ہے امام احمد اس فن مین
اعلی درجے کے محدث اور فقہا مین سے ہین اسباب جرح و تعدیل کے عارف و بصیر تھے سات لاکھ پچاس ہزار حدیثین مع اونکے طرق
واحوال رواۃ کے اونکو حفظ تھی اور اونکے مجموعے سے چنکر ایک مسند تصنیف کی جب اوسکے مسودہ سے فارغ ہوئے تو اپنی
اولاد کو بلا کر کہا کہ اس کتاب کو مین نے جمع کیا ہے اور سات لاکھ پچاس ہزار حدیثون سے یعنے اون کے طرق
سے اوس کو انتخاب کیا ہے جیسا کہ بستان المحدثین مین مذکور ہے ۔ اور نیز

قال الدارقطني في توضيعه حديث الهروي بانه متهم بوضعه لم يحدث به الامن
سرقه منه فهو الابتداء في هذا الحديث وفي هذا القول تصريح بليغ لموضوعيه
هذا الحديث باي طريق روي وعلى اي منوال نسج لانه لايخلو عن الانتهاء الى الهروي في
جميع طرقه فمن رواه من الهروي فهو سارقه منه ومن اخذ من السارق شيئا مسروقا
لايملكه ولايحل له بل هو ايضا يتهم بالسرقة فلما اخذ المصنف هذا الحديث ممن
رووه عن الهروي دخل في زمرة سارقيه وهكذا كل من يرويه منه الى يوم القيامة
فبطل كلما ادعى به من توثيق طرقه والثناء على سنده من تحت الهروي او من فوقه
والدارقطني هذا والامام احمد ايضا ممن يقبل جرحهم مطلقا مبهما كان او مفسرا
كما نقل في الرفع والتكميل من ان الجرح والتعديل لايجب بيان سبب كل منهما اذا
كان الجارح والمعدل عارفا بصيرا باسبابهما مثل احمد وغيره الى الدارقطني انتهى
وقال صاحب فقه اهل البيت لمن تفقه في البيت في صفحه (٧١) اتفق المحدثون على
ان احمد بن حنبل حاذق ماهر وقاف صراف نقاد ليس كمثله في طبقته وطبقة ما تحته
فاذا قال عملت هذا الكتاب اماما اذا اختلف الناس في سنة رسول الله صلى الله
عليه وسلم رجع اليه وقال ان هذا الكتاب قد جمعته انتقيته من اكثر من سبع مائة
الف وخمسين الفا فما اختلف المسلمون فيه من سنة رسول الله صلى الله عليه وسلم
فارجعوا اليه فان وجدتموه فيه والا فليس بحجة فلابد ان يكون كتابه اصح الصحاح ولنا في
ان ثلاثيات كثيرة من ان تحصى ولا فخر له ولغيره فخر كالبخاري يفخر بثلاثياته وهي
اثنان وعشرون والثالث انه الامام البارع المجمع على امامته وجلالته وورعه و
زهده وحفظه ووفور علمه وسيادته وزيادة فهمه بمعرفة صحيح الحديث وسقيمه الخ

دارقطنی کا قول نقل کیا اس امر مین کہ ہروی کی حدیث کو انہون نے موضوع کہا ہے باین طور کہ ہروی اوسکے وضع کرنے مین متہم ہے

اس حدیث کو روایت کیا ہے مگر اوسی شخص سے کہ ہروی ہی نے اوسکو چرایا ہے پس اس حدیث کی وضع مین ہروی پہلا شخص ہی) اور دارقطنی

کے اس کلام مین پوری تصریح ہے اس حدیث کے موضوع ہونے پر جسنے طریق سے روایت کیا اور جس لکڑی پر تپتی جا اس لئے اپنے کل طرق

مین یہ حدیث ہروی تک پہونچنے سے خالی نہین ہیں پس جسنے ہروی سے اسکو نقل کیا پس وہ اسکا ہروی سے چرانیوالا ہے اور جو شخص کہ چور سے

چوری کا مال لیتا ہے تو نہ اوسکا مال ہوتا ہے اور نہ اوسکو وہ مال حلال ہے بلکہ وہ بھی چوری مین متہم ہوجاتا ہی پس جبکہ مصنف نے اس

حدیث کو ہروی کے راویون سے اخذ کیا تو وہ بھی اسکے سارقون کی جماعت مین داخل ہوگیا اور اسی طرح ہے جو شخص کہ قیامت تک

ہروی سے اس کی روایت کرے گا پس جس قدر اس حدیث کے طرق کی مصنف نے توثیق بیان کی تھی اور ہروی سے اوپر

اور نیچے کے لوگون کی جو کچھ ثنا کی تھی سب باطل ہوگئی اور دارقطنی و امام احمد اون محدثین مین سے ہین کہ جنکی جرح مطلقًا

مقبول ہے مبہم ہو یا مفسر جیسا کہ کتاب الرفع والتکمیل مین منقول ہے کہ جرح و تعدیل کا سبب بیان کرنیکی ضرورت نہین

ہے جبکہ جرح کرنے والا اور تعدیل کرنے والا ان دونون کے اسباب سے واقف و بصیر ہو جیسے امام احمد وغیرہ دارقطنی

تک انتہی اور کتاب تحفہ اہل بیت لمن تعقہ فی البیت کے مصنف نے صفحہ ۔ مین لکھا ہے (کہ تمام محدثون کا اتفاق ہے

اسپر کہ امام احمد بن حنبل بڑے حاذق ماہر وقاف صراف نقاد ہین کہ اون کے طبقہ مین کوئی محدث اون کے

مثل نہین ہے اور نہ اون کے بعد اون کا مثل ہے پس جبکہ اونہون نے فرمایا کہ مین نے اس کتاب کو

بنایا ہے ایسا امام کہ سنت رسول مین جب لوگون کا اختلاف ہو تو اوس کی طرف رجوع کیا جاسے اور فرمایا کہ

اس کتاب کو مین نے جمع کیا اور منتخب کیا ہے سات لاکھ پچاس ہزار سے زیادہ احادیث سے پس جس حدیث

رسول صلعم مین اختلاف واقع ہو تو اس کتاب کی طرف رجوع کرو پس اگر اوس حدیث کو اس مین پاؤ تو خیر ورنہ وہ حدیث

حجۃ نہین ہے) پس ضرور ہوا کہ مسند امام احمد کل صحاح سے اصح ہو اور دوسرا امر یہ ہے امام احمد کی ثلاثیات بیشمار ہین اور

اون کو اوسپر کچھ فخر نہین ہے اور اون کے غیر کو فخر ہے جیسے بخاری کہ اپنی ثلاثیات پر فخر کرتے ہین اور وہ کل

بائیس ہین اور تیسرا امر یہ ہے کہ امام احمد زبردست امام ہین کہ جن کی امامت اور ورع و زہد و حفظ اور وفور علم

و سیادت و نباوت فہم حدیث صحیح و سقیم کی معرفت مین مجمع علیہ ہے ۔ اور چوتھا امر یہ ہے

انه ثقة وسمع منه اجلة الخلائق كعبد الله وصالح وحنبل بن اسحاق وعبد الرزاق ويحيى
بن آدم وابي الوليد وابن مهدي ويزيد بن هارون وعلي المديني والبخاري ومسلم
وابي زرعة وخلائق كثيرة انتهى وقال في بستان المحدثين في ترجمة الدارقطني نام و
نسب او علي بن عمر بن احمد بن مهدي بن مسعود بن دينار بن عبد الله است وكنيت
او ابو الحسن در مذهب شافعي ست ودر مسكن بغدادي دارقطني ست ودارقطن
نام محله كلان ست در بغداد ودر سال سنه ٣٠٦ سيصد وشش متولد شد
واز ابو القاسم بغوي وابو بكر بن داود وابن صاعد وحسين محاملي وديگر علماي بسيار
سماع حديث حاصل كرده ودر بغداد وكوفه وبصره وشام وواسط ومصر وديگر بلاد
اسلام گرديده وحاكم وعبد الغني منذري صاحب ترغيب وترهيب وتمام رازي
صاحب فوائد مشهوره وابو نعيم اصفهاني صاحب حلية الاولياء از وي تلمذ وشاگردي
كرده اند ودر علم قرأت ونحو نيز دستگاه تمام داشت ودر فن معرفت علل الحديث
واسماء الرجال بي نظير وقت ويگانه عصر خود بود چنانچه خطيب وحاكم وديگر
ائمه اين صنعت بتفوق او گواهي داده اند انتهى — فعلم من هذا النقل ان الدار
قطني امام في فن الجرح والتعديل وقد قيل لكل فن رجال ولما صرح بوضع الهروي
لهذا الحديث فلا يجوز لمن بعده غير تقليده فقول المصنف كلاهما اماما لا يرد
عليه ولا يلتفت اليه لا يأول الا اليه وينطبق الا عليه ومما تشبث به من التجا
في هذا القول ما نقله من تاريخ نيسابور وقال فيه انه بسند ليس فيه من ذكر
بجرح وهذا لا يجديه نفعا لان مخرجه ايضا ابو الصلت الهروي وقد علم من
تصريح الثقات انه من الوضاعين سيما في ما يرويه عن الامام علي الرضى فكيف يتمسك

کہ اون کے شاگرد بزرگ خلایق کے ہین جیسے عبداللہ و صالح و حنبل بن اسحٰق و عبدالرزاق و یحییٰ بن آدم و ابی داؤد و عبدالرحمن بن مہدی و یزید بن ہارون و علی مدنی و بخاری و مسلم و ابو داؤد و ابو زرعہ و بہت سے لوگ انتہیٰ اور بستان المحدثین مین دارقطنی کے احوال مین لکھا ہے کہ نام و نسب اون کا علی بن عمر بن احمد بن مہدی بن مسعود بن دینار بن عبداللہ ہے اور کنیت اون کی ابو الحسن ہے مذہب مین شافعی ہین اور مسکن مین بغدادی دارقطنی ہین اور دارقطن قاف کے ضمہ سے ایک بڑا محلہ ہے بغداد مین اور سال تین سو چھ مین پیدا ہوئے ہین اور ابو القاسم بغوی و ابو بکر ابن ابی داؤد و ابن صاعد و حسین محاملی اور دوسرے بہت علماء سے حدیث کی سماعت حاصل کی اور بغداد و کوفہ و بصرہ و شام و واسط و مصر اور دوسرے بلاد اسلام مین رہے ہین اور حاکم و عبد الغنی منذری مصنف ترغیب و ترہیب و تمام رازی مصنف فوائد مشہورہ و ابو نعیم اصفہانی مصنف حلیۃ الاولیا اون سے تلمذ و شاگردی کی ہے اور علم قرأت و نحو مین بھی پوری دستگاہ رکھتے تھے اور فن معرفت علل حدیث و اسماء رجال مین بے نظیر وقت اور اپنے زمانہ کے یکتا تھے چنانچہ خطیب اور حاکم نے اور اس فن کے دوسرے اماموں نے اون کے فایق ہونے کی گواہی دی ہے انتہیٰ پس اس نقل سے معلوم ہو گیا کہ دارقطنی فن جرح و تعدیل مین امام ہین اور تحقیق کہا گیا ہے کہ فن کے لئے رجال ہین اور جب کہ دارقطنی تصریح کر دی ہروی کے وضع کرنے کی اس حدیث کو تو اون کے بعد والون کو اس باب میں اون کی تقلید کے سوا جایز نہین ہے۔ پس مصنف کا قول (کلاهما مما لا يعول عليه ولا يلتفت اليه) مصنف ہی کے طرف عاید ہے اور اوسی پر منطبق ہے اور منجملہ اون روایات کے کہ جن سے اس قول مین دلیل لایا ہے وہ حدیث ہے کہ جس کو تاریخ نیشاپور سے نقل کیا ہے اور اوسی کی شان مین کہا ہے کہ اس کی سند مین جرح کا ذکر نہین ہے اور یہ حدیث مصنف کو مفید نہین ہے اس لئے کہ اس کا راوی بھی ابو الصلت ہروی ہے اور ثقات کی تصریح سے معلوم ہو چکا ہے کہ وہ حدیثین وضع کرنے والون مین سے ہے خاصکر اون حدیثون مین کہ جن کو امام علے رضا سے روایت کرتا ہے پھر کیونکر اوس کی حدیث سے تمسک کیا جاے

به في مسئلة الايمان الذي لا يصلح للاستدلال عليه الا ما يفيد العلم وهو
المتواتر لا غير وما نقل لفضيلة سنة انه سقوط الجنين هذا ايضا من مقالات
الى الصلت فلا يصلح للافتخار ثم استشهد عليه برواية على بن غراب وهو
ايضا مطعون بالغلو في التشيع والتدليس كما قال الخطيب انه تكلم فيه لاجل انه
كان غاليا في التشيع وقال الامام الهمام احمد بن حنبل انه كان يدلس وكون الراوي
خاطيا في الرواية او غاليا في التشيع مما لا يحتاج الى البيان ومجرد التدليس عيب
يعد من تلبيس ابليس عن المحدثين كما نقله في الايات البينات هكذا او من تلبيس
ابليس على علماء المحدثين رواية الحديث الموضوع من غير ان يبينوا انه موضوع
وهذا خيانة منهم على الشرع ومقصودهم تنفيق احاديثهم وكثرة رواياتهم وقد
قال النبي صلعم من روى عني حديثا يرى انه كذب فهو احد الكاذبين ومن
هذا القبيل تدليسهم في الرواية فيقول احدهم فلان عن فلان يوهم انه سمع منه
ولم يسمع وهذا قبيح لانه يجعل المنقطع في مرتبة المتصل انتهى فسقط قوله وما
اراه الا كان صدوقا وان التعديل من المتأخر بعد جرح المتقدم غير مقبول
وما قال من انه وثقه ابن معين والدارقطني من غير نقل توثيقهم بعباراتهم
فلا يسمع في معرض البيان واذا اختلف في احد بالجرح والتعديل وكان الجرح
مفسرا او الجارح عارفا بصيرا قدم الجرح على التعديل كما هو مصرح في فن اصول
الحديث وما وثق برواية ابن ماجه والنسائي عنه فهو لا يفيده لان مجرد الرواية
عن احد لا يفيد تعديله بل الرواية عن المجروحين والمطعونين يجعل الراوي
ساقطا من درجة الاعتبار لما روى الطبراني بسند جيد عن ابي قتادة قال
رسول الله صلعم هلاك امتي في ثلث في القدرية والعصبية والرواية

ایمان کے مسئلہ مین کہ جس کے لئے وہی حدیث دلیل ہو سکتی ہے کہ جو مفید یقین ہے اور وہ متواتر کے سوا اور حدیث نہین ہے اور جو کہ اوس کی سند کی فضیلت مین نقل کیا ہے کہ وہ مجنونون کی ناس ہے یہ جملہ بھی ابو الصلت کے اقوال مین سے ہے پس افتخار کے قابل نہین ہے پھر اوسپر شاہلایا علی بن غراب کی روایت کو اور یہ شخص بھی غلو تشیع اور تدلیس کے سبب سے مطعون ہے جیسا کہ خطیب کا قول ہے کہ (اوس مین کلام کیا گیا ہے بسبب اوس کی مذہب کے تشیع مین غلو رکھتا تہا اور امام ہمام احمد بن حنبل سے کہا ہے کہ مدلس تہا) اور راوی کا روایت مین خطا کرنیوالا یا تشیع مین غلو رکھنے والا ہونا تو بیان کا محتاج نہین ہے اور صرف تدلیس ایک ایسا عیب ہے کہ محدثین کے نزدیک تلبیس ابلیس شمار کیا جاتا ہے چنانچہ آیات بینات مین اس طرح نقل کیا ہے (اور ابلیس کی تلبیس سے ہے علما محدثین پر روایت کرنا حدیث موضوع کا بغیر اوس کے موضوع ہونے کے بیان کردینے اور یہ فعل اون کی ایک طرح کی خیانت ہے شرع کے اوپر اور اون کا مقصود اپنی حدیثون کو رواج دینا اور اپنے روایات کا زیادہ ہوجانا ہے حالانکہ نبی صلعم نے فرمایا ہے کہ جس نے مجھ سے حدیث روایت کی اور وہ جانتا ہے کہ یہہ جھوٹ ہے تو وہ ایک شخص دو جھوٹون مین سے ہے اور اسی قبیل سے ہے محدثین کی تدلیس روایت مین کہ ایک اون مین کا کہتا ہے فلان عن فلان و ہم دلاتا ہے اس کا کہ فلان نے فلان سے سنا ہے حالانکہ نہین سنا ہے اور یہ برا ہے اس لئے کہ وہ شخص منقطع کو متصل کے مرتبہ مین قرار دیتا ہے انتہیٰ پس مصنف کا یہ قول کہ دوسا اہ اہ الا کان صدوقا ساقط ہوگیا اس لئے کہ تعدیل متاخر کی متقدم کی جرح کے بعد غیر مقبول ہے اور یہ جو مصنف نے کہا ہے کہ ابن معین و دارقطنی نے اوسکو ثقہ کہا ہے بدون نقل کرنے اونکی عبارۃ توثیق کے پس غیر مسموع ہے بیان آذلہ کے مقام مین اور جبکہ کسی کے باب مین جرح و تعدیل دونون پائی جائین اور جرح مفسر ہو اور جرح کرنیوالا عارف بصیر ہو تو اسح یہ ہے کہ جرح مقدم ہوگی تعدیل پر جیسا کہ فن اصول حدیث مین مقرر و مصرح ہے اور یہ جو ابن ماجہ و نسائی کے حدیث روایت کرنیکو ہروی اوسکی توثیق مین لایا ہے تو یہ مصنف کو مفید نہین ہے اس لئے کہ صرف روایت کرنا کسی راوی سے اوس کی تعدیل کا مفید نہین ہے بلکہ مجروح و مطعون اشخاص سے روایت کرنا راوی کو درجہ اعتبار سے گرا دیتا ہے اسوجہ سے کہ طبرانی نے بسند جید ابو قتادہ سے روایت کی ہے کہ فرمایا رسول خدا صلعم نے کہ میری امت کی ہلاکت تین امر مین ہے۔ مذہب قدریہ مین۔ اور ناحق کی طرف داری مین اور غیر معتبر سے روایت کرنے مین

من غير ثبت وقال الامام مالك اذ سأله اشهب عن الرافضة فقال لا تكلمهم
ولا تروعنهم وقال الحسن لا تفاتحوا اهل الهوى ولا تسمعوا منهم وقال ابن سيرين
لم يكونوا يسألون عن الاسناد حتى وقعت الفتنة فلما وقعت نظر ومن كان من اهل السنة
اخذ واحديثه ومن كان اهل البدعة تركوا حديثه وقال رسول الله صلعم -
يظهر في آخر الزمان قوم يسمون الرافضة يرفضون الاسلام وفي الباب احاديث
وآثار واقوال الثقات تركناها خوفا للاطناب وفي ما ذكرناه كفاية لاولى الالباب.
وما تمسك به من قول السيوطي ومثل هذا يصلح في المتابعة معناه انه يصلح في
المتابعة لما ورد في فضائل الاعمال واما في العقائد فلا لان فيها غير المتواتر لا يفيد
اصلا ولا يصلح للاستدلال به عليها وهكذا حال البجلي والغازي لانهما من
المجهولين فلا يتمسك بروايتهما لاسيما في باب العقائد واما قوله وبالجملة فقد
استسعد بروايته هذا الحديث المجود عن الامام الهمام ابي الحسن على الرضى مسلسلا
عن ابائه من جهته اهل بيته وتبعته جلة جماعته من حفاظ اهل السنة والجماعة
ولله المنة على الصناعة فباطل كل البطلان ومغالطة عظيمة للمومنين في هذا
الشان لان هذا الحديث ليس بمجود وانما المجود هو الحديث الاول كما نقلناه
من الصواعق وهو المتواتر ايضا استسعد بروايته الحفاظ محمد بن اسلم الطوسي
وابو زرعة الرازي واستفاد منه خلق كثير لايحصى عددهم من المحدثين في ذلك
الزمان واما حديث الهروى هذا فهو موضوع من جهته ومخالف للمتواتر
من الحديث والقرآن ولهذا ترك كل من يتمسك بقولهم في هذا الشان
وامقرراوه فبينوا فساده من جهته الهروى وكونه موضوعا منه فبئست
الصناعة صناعة المصنف ولو كان من الاتقياء لتبرأ كل التبرأ من هذا الصنيع الفظيع

اور امام مالکؒ کا قول ہے جبکہ اون سے اشہب نے رافضیون کا حال پوچھا تو کہا کہ نہ تو اون سے بات کرو اور نہ اون سے روایت کرو اور حسن نے کہا ہے مت ابتدا سے کلام کرو اہل ہوی سے اور نہ حدیث سنو اون سے اور ابن سیرین کا قول ہے کہ پہلے اسناد کی تحقیق نہین کیجاتی تھی جب تک کہ فتنہ واقع ہوا پھر جبکہ واقع ہوگیا تو علماء نے جس کو اہل سنت دیکھا اوس کی حدیث کو لے لیا اور جس کو بدعتی دیکھا اوس کی حدیث کو چھوڑ دیا اور رسول اللہ صلعم نے فرمایا ہے (کہ اخیر زمانہ مین ایک قوم ظاہر ہوگی جن کا نام روافض ہوگا چھوڑ دین گے وہ لوگ دین اسلام کو) اور اس باب مین اور بہت سی حدیثین و آثار صحابہ اور ثقہ لوگون کے اقوال ہین کہ جنکو ہم نے ترک کر دیا ہے طوالت کتاب کے خوف سے اور ہمارا اس قدر بیان عقلمندون کے واسطے کافی ہے اور جو کہ مصنف نے سیوطی کے اس قول سے تمسک کیا ہے (ومثل ھذا یصلح للمتابعۃ) اس کے معنی یہ ہین کہ ایسا شخص متابعت کی صلاحیت رکھتا ہے اون احادیث کے لئے کہ جو فضائل اعمال مین وارد ہین اور لیکن عقائد مین پس ہرگز نہین اس لئے کہ عقائد مین حدیث متواتر کے سوا اصلا مفید نہین ہے اور نہ غیر متواتر مین عقائد کے لئے دلیل لانے کی صلاحیت ہے اور یہی حال ہے بجلی اور غازی کا اس لئے کہ یہ دونون مجہول الحال ہین پس ان کی روایت سے تمسک کرنا خاصکر باب عقائد مین جائز نہین اور لیکن مصنف کا یہ قول

(وبالجملۃ فقد استسعد بروایۃ ھذا الحدیث المجود عن الامام الھمام ابی الحسن علی الرضی مسلسلۃ عن آبائہ من جہتہ اھل بیتہ وتبعتہ جلۃ جماعۃ من حفاظ اھل السنۃ والجماعۃ وللہ المنۃ علی الصناعۃ)

محض بیدلیل ہے اور مسلمانون کو مغالطہ دینا ہے باب عقائد مین اس لئے کہ یہ حدیث مجود نہین ہے حدیث مجود تو حدیث الٰہی ہے جیسا کہ ہم صواعق سے نقل کر چکے ہین اور وہی معناً متواتر بھی ہے اوسکی روایت سے سعادت حاصل کی ہے دو حافظ حدیث محمد بن اسلم طوسی و ابو زرعہ رازی نے اور اوسکو لکھ لیا خلق کثیر نے محدثین سے ہر اوس زمانہ مین جنکی عدد کو ضبط کرنا دشوار ہے اور لیکن ہروی کی یہ حدیث پس ہروی کی جہت سے موضوع ہے اور حدیث متواتر و قرآن کی مخالف ہے اسوجہ سے فن حدیث کے ائمہ نے اسکو چھوڑ دیا ہے اور جب اوسکو روایت کیا تو ہروی کی جہت سے اسکا فساد و موضوع ہونا بیان کر دیا پس مصنف کی یہ بناوٹ نہایت بری ہے اور شعار علمائے اہل تقوی سے بعید ہے —

وللہ المنۃ ومنہ العصمۃ واما قولہ ولا یضر کون بعض الرواۃ عن الامام محل الکلام لکون
اخرین ثقات الانام من الاعلام فلا یخلو ایضا من تغلیط وتمویہ لان المتبادر من
قولہ بعض الرواۃ عن الامام ہم الذین رووہ عنہ بلا واسطۃ وما رواہ عنہ بلا
واسطۃ الھروی وھو محل الکلام قطعا کما مر واما غیر الھروی فانما رواہ من
الھروی وقد قال الدار قطنی فیہ انہ سرقہ من الھروی فکیف یصدق
قولہ لکون اخرین ثقات الانام من الاعلام علیہ لکونہ من السارقین فی باب الدین
وما استشھد بہ علیہ من تخارج الھیثم بن عبد اللہ وعلی بن الازھر السرخسی لھذا
الحدیث عن الامام علی الرضی ومحمد بن صدقۃ ومحمد بن تمیم عن الامام الکاظم
فلا یصلح فساد حدیث الھروی لما ذکرہ ابن السبکی من ان الاربعۃ مجاھیل
وما استتبع بقول تمام فی الفوائد والعزاء لابی محمد ان فی فوائدہ فھو ایضا لا یخلو
عن شئ لان مجرد ذکر الروایۃ بدون ذکر الرواۃ صحتھا ومقبولیتھا لا یکفی للا
ستشھاد کما صرح بہ فی المقدمۃ منقولا عن التحفہ وما نقل بہ من روایۃ ابن
مردویہ فسندہ ضعیف کما صرح بہ السیوطی فلیراجع واما قولہ بالجملۃ فا
الحدیث لہ عن المولی علی المرتضی طرق جمۃ عند الائمۃ الجلۃ فنقول فی جوابہ ان
کلھا مجروحۃ مطعونۃ بالوضع او المجہولیۃ او الضعف فلا تصلح للاعتبار والاستشھاد
والاستدلال بھا فی باب العقائد وکذا روایۃ الشیرازی والدیلمی عن عائشۃ
وروایۃ ابن الجوزی عن النبی فما سندھما ضعیف فلا تستدل بھما فی باب
العقائد وما اعترض بہ علی البیھقی فی قولہ وشاھد ھذا الحدیث ما انبا
ابو نصر ابن قتادۃ بسندہ عن ابی قتادۃ من شھد ان لا الہ الا اللہ وان محمد رسول اللہ
فذل بھا لسانہ واطمان بھا قلبہ لم تطعمہ النار بقولہ قلت بل ھو شاھد الحدیث

اور تعالیٰ احسان سمجھے اور اوس کی طرف سے خطا سے حفاظت ہے اور لیکن مصنف کا قول (وقولہ بعض روات
بعض الرواة عن الامام عن الکاظم لکون آخرین ثقات الائمة من الاعلام) یہ قول بھی
مغالطہ دہی و بناوٹ سے خالی نہیں ہے اس لئے کہ اوس کے قول بعض الرواة عن الامام سے مراد وہ لوگ
ہین کہ جن کی روایت امام سے بالواسطہ ہے اور بلاواسطہ اور اس حدیث کا امام علی رضا سے بجز ہروی کے
کوئی نہیں ہے اور وہ قطعا محل کلام ہے جیسا کہ گذر چکا اور لیکن غیر ہروی پس اون کی روایت ہروی
ہی سے ہے اور دارقطنی نے اوس کے باب مین کہدیا ہے کہ اوس نے اس حدیث کو ہروی سے سرقہ
کیا ہے پھر کیونکر صادق آئے گا مصنف کا قول (لکون آخرین ثقات الائمة من الاعلام) غیر ہروی
پر۔ کیونکہ وہ باب دین مین سرقہ کرنے والوں مین سے ہے اور جو کہ اس حدیث کے لئے مصنف نے استشہا
کیا ہے ہیثم بن عبد اللہ و علی بن ازہر سرخسی و محمد بن صدقہ و محمد بن تمیم کی حدیثوں سے پس اس سے ہروی کی
حدیث کا ضعف مرتفع نہیں ہو سکتا ہے اس لئے کہ ابن سبکی نے کہا ہے کہ یہ چارون مجہول الحال ہین اور جو کہ تمام
قول کو اور ابو عمر عثمان کے منسوب کرنے کو فوائد مین تابع بنایا ہے یہ بھی تلبیس سے خالی نہیں ہے اس لئے کہ مجرد روایت
کو ذکر کرنا بدون ذکر کرنے راوی کے اوسکی صحت و مقبولیت کو استشہاد کیلئے کفایت نہین کرتا ہے جیسا کہ مقدمہ
مین تحفہ کی عبارت سے اس کی تصریح ہو چکی ہے اور جو کہ ابن مردویہ کی روایت کو نقل کیا ہے پس اوسکی سند ضعیف ہے
جیسا کہ سیوطی نے اوسکی تصریح کی ہے پس محل سیوطی کیطرف رجوع کیا جائے اور لیکن مصنف کا قول (وبالجملة فالحديث له عن الرضا
علی المرتضی طرق جمة عند الائمة الحفاظ) ہم اسکے جواب مین کہتے ہین کہ وہ سب طرق مجروح و مطعون ہین ساتھ وضع حدیث کے یا مجہول
ہونے کے یا ضعف کے پس اعتبار و استشہاد و استدلال کے قابل نہیں ہین باب عقائد مین اور اسیطرح شیرازی و دیلمی کی روایت مرفوع
عائشہ صدیقہ سے اور ابن جوزی کی روایت مرفوع حضرت انس سے ان دونوں کی سند ضعیف ہے پس باب عقائد مین یہ کافی دلیل
نہ ہوگی اور جو کہ مصنف نے بیہقی پر اعتراض کیا ہے اسکے اس قول مین (وشاهده الحديث الذي انا ابو نصر بن قتادة بسنده عن
علی مرفوعا من شهد ان لا اله الا الله وان محمدا رسول الله يعني بهما لسانه واطمان بهما قلبه لم تطعمه النار) ۔ اپنے اس
قول سے (قلت بل هو شاهد الحديث الاتي في فرض الايمان الاعمل

الوقفي في فرض الايمان الاجمل فالجمل فتامل انتهى فانما يتوجه عليه لو استشهد
البيهقي به على حديث الهروي وليس كذلك بل هو استشهاد ومنه على
الحديث الاول الذي رواه الحافظان ابو زرعة ومحمد بن اسلم لانه المقبول عند
اهل السنة والذي رواه ابو الصلت متروك من جهته فلا يستدل به
ولا يستشهد عليه عندهم فالنسبة الى البيهقي بالاستشهاد على حديث
الهروي لهذا الحديث والاعتراض عليه بعدم صحته بناء للفاسد
على الفاسد فتفكروا واما قوله ومع هذا كله فقيل الدارقطني وذكروا به
الهروي له وهو متهم بوضعه لم يحدث به الا من سرقه منه فهو ابتلى به
في حديث وقيل ابن الجوزي موضوع كلاهما مما لا يعول عليه ولا
يلتفت اليه انتهى فهو دليل على جارته على الائمة وجرأته على الاجلة
ومر ابطاله منا في ابتداء هذا الرد فليذكر واما قوله وكذا في ابن السبكي
هنا فقصر لما اغتر بما ذكر في الهروي واقتصر السخاوي على روايته ابن ماجة
وحكم ابن الجوزي وقصته رواية الامام له نيسابور عند الديلمي بلا سند
وكل ذلك قصور في الغوص انتهى فاقول بتوفيق الله تعالى وعونه انه ليس كما
قال المصنف بل هو يدل على كمال غوصهم في الروايات وجلالة غورهم في
احوال الرواة وعلى انهما قد نزل الناس على منازلهم حيث تشبثا بالمقبول وتركا
المردود والمجهول واعتمد على اقوال ائمة الفن في باب الذين واعرضا عن ماروي
عن المردودين او المجهولين والعجب من المصنف انه مع علمه بهذه الاقاويل و
دعواه بانه من اهل السنة كيف يعترض على ائمتهم واجلتهم في الدرايته او الروايت
وكيف يتمسك باقوال المردودة التي صدرت من الرواة المجروحة وكيف يفتري

فالجهل فاحش (انتهى) پس یہ اعتراض بیہقی پر جب متوجہ ہوتا کہ جب وہ اس قول سے ہروی کی حدیث
پر شاہد لاتا اور ایسا نہین ہے بلکہ اس قول مین استشہاد ہے حدیث الہی پر جس کے راوی دو حافظ
ابو فرحد و محمد بن اسلم ہین کیونکہ اہل سنت کے یہان وہی حدیث مقبول ہے اور ہروی کی حدیث بہت
ہروی متروک ہے تو اوس کو دلیل بنایا جاتا ہے اور نہ اوس پر شاہد لایا جاتا ہے اہل سنت کے نزدیک
پس بیہقی کی طرف حدیث ہروی کے لئے شاہد بنانے کی نسبت کرنا اور پھر عدم صلاحیت استشہاد بہا
کا اوس پر اعتراض کرنا بناے فاسد علی الفاسد ہے اس کو سمجھ لے اور لیکن قول مصنف کا (وضع هذا
كله فقيل الدارقطنى وذكر رواية الهروى له وهو متهم بوضعه لم يحدث به
الا من سرقه منه فهو الابتداء في هذا الحديث وقال ابن الجوزى موضوع
كلاهما مما لا يعول عليه ولا يلتفت اليه انتهى) پس یہ دلیل ہے مصنف کے بیباک ہونے
اور دلیری کرنے کی ائمہ و اکابر دین پر اور اس کا بطلان تو ہم اس رد کے شروع مین کر چکے ہین پس
وہان دیکھ لیا جاے اور لیکن مصنف کا قول (ولكن اقتصر ابن السبكى لما اغتر بما ذكر في الهروى
واقتصر السخاوى في المقاصد الحسنة على رواية ابن ماجة وحكم ابن الجوزى في قصة
رواية الامام لا نفيسا بوضعه الديلمى بلا سند وكل ذلك في الغثوه انتهى) پس مین کہتا ہون خدا
کی توفیق و مدد سے کہ امر مذکور ایسا نہین ہے کہ جیسا مصنف نے کہا ہے بلکہ اس سے اون کا کمال علمی روایا تمین
اور اون کی جلالت شان احوال رواۃ مین ثابت ہے اور یہ کہ وہ دونون لوگون کو اون کے مراتب مین رکھتے تھے
اس لئے کہ ان دونو نے مقبول حدیث کو دستاویز بنایا اور مردود و مجہول چھوڑ دیا اور دین کے باب مین ائمہ فن کے
اقوال پر اعتماد کیا ہے اور مردود و مجہول اشخاص کے مرویات سے اعتراض کیا ہے اور تعجب تو مصنف سے ہے کہ وہ ان
اقوال کا علم کہتا ہے اور اہل سنت مین اپنے داخل ہونے کا دعوے کرتا ہے پھر کیونکر اہل سنت کی ائمہ و اکابر پر درایت
یا روایت مین اعتراض کرتا ہے اور کیونکر دستاویز بناتا ہے ان مردود اقوال کو کہ جو
مجروح راویون سے صادر ہوئے ہین اور کس طرح یہ افترا و کذب

ويكذب على اهل بيت النبوة ويخترع بعض الاقوال المردودة اللهم فالى الله المشتكى من صنيع هذا المفترى وجسارته وفضيحة هذا المدعى وجراءته واما تمسكه بايراد السيوطى حديث الهروى فى الجامع الصغير برواية ابن ماجة والطبرانى مع رمزه اياه بالضعف فمما يضحك الطلبة فضلا عن الكملة وايضا سقط به تمسكه بما نقله عن الدرر المنتثرة واللآلى المصنوعة للسيوطى لان غايته ما يفهم من هذين الكتابين له ان حديث الهروى عنده ليس بموضوع ولكنه لا يخلو عن الضعف لا يتمسك به فى العقائد فبطل ما رامه المصنف من هذه النقول من الاحتجاج وكسد متاعه الفاسد فى سوق الناقدين وما راج واما قوله وقال ابن الجزرى فى اسنى المطالب فى حديث الهروى حديث حسن اللفظ والمعنى رجال اسناده ثقات غير الهروى وهو خادم الامام الرضى فانهم ضعفوه مع صلاحه انتهى فلا يفيده لان هذا القول مصرح بان الهروى غير ثقة لان المحدثين ضعفوه وما رواه الضعيف فلا يعتبر ولا يعتد به واما قوله مع صلاحه فى الحقيقة منه لا فى الرواية يخالف تصريح المحدثين بوضع الهروى وكذبه لان الصلاح فى الشرع ضد الفسق والفسق هو المعصية فى العمل دون الاعتقاد لانه داخل فى البدعة والبدعة اعتقاد الامر المحدث الذى لم يوجد فى القرون الثلاثة على خلاف ما عرف فى الدين كما فى فقه اهل السنة والهروى مع كونه شيعيا كيف يراد صلاحه الشرعى لان التشيع ابتداء فى الاعتقاد العصمة الائمة وبغض الشيخين والخصوصات فى العقائد المعلومة ولما لم يجتمع الصلاح مع الفسق فكيف يجتمع مع الابتداع الذى هو اعلى من الفسق وقوله وقد روى ايضا

کرتا ہے اہل بیت نبوت اور اون کے اامون پر اقوال مردوہ کی نسبت کرتے ہین اون کی طرف - پس خدا ہی
کے سامنے ہماری شکایت ہے اس افترا پردازی کی حرکت اور اس مدعی کی جسارت وفضیحت وجرأت کے باہین
اور لیکن دلیل لانا مصنف کا اس امر کو کہ سیوطی نے ہروی کی حدیث کو ابن ماجہ وطبرانی کی روایت سے جامع صغیر
مین نقل کیا ہے اور اوس کے ضعف کی طرف اشارہ کیا ہے - پس کاملین تو کجا طالب العلمون کو اسپر
ہنسی آتی ہے اور نیز قول سیوطی سے ساقط ہو گیا تمسک کرنا مصنف کا اس کلام سے کہ جس کو
مصنف نے درر منتشرہ ولآلی مصنوعہ مولفہ سیوطی سے نقل کیا ہے اس لئے کہ غایت کلام ان دونو
کتب سیوطی سے اسی قدر مفہوم ہے کہ حدیث ہروی سیوطی کے نزدیک موضوع نہین ہے اور لیکن
حدیث ہروی ضعف سے خالی نہین ہے اور ضعیف سے عقائد مین تمسک جایز نہین پس مصنف کا جو مقصد
ان نقول سے تہا باطل ہو گیا اور اوس کی متاع فاسد جانچنیوالون کے بازار مین کاسد ہو گئی اور رائج نہوئی
اور لیکن مصنف کا قول (وقال ابن الجزری فی اسنی المطالب فی حدیث الہروی حدیث
حسن اللفظ والمعانی رجال اسنادہ ثقات غیر الہروی وہو خادم الامام الرضی فانہم ضعفوہ
مع صلاحہ انتہی) پس مصنف کو مفید نہین ہے اس وجہ سے کہ اس قول مین صراحت ہے اس امر کی کہ ہروی
غیر ثقہ ہے کیونکہ محدثین نے اسکو ضعیف کہا ہے اور ضعیف کی روایت غیر معتبر وغیر معتد بہ ہے رہا قول ابن جزری کا
مع صلاحہ اس سے مراد خدمت کی صلاحیت ہی نہ کہ صلاحیت فی الروایت تا کہ محدثین کی تصریح سے مخالفت نہ لازم
آئے جنہون نے ہروی کی حدیث وضع کرنے اور کذب فی الروایۃ مین فرمائی ہے اس لئے کہ شرع مین صلاح ضد ہے
فسق کا اور فسق نام ہے عمل مین معصیت کرنیکا نہ کہ اعتقاد مین اس لئے کہ معصیت فی الاعتقاد بدعت مین داخل ہے
بدعت اعتقاد کرنا ہے جدید امر کا کہ جس کا وجود قرون ثلاثہ مین نہ ہوا اور مخالف ہو دین کے متعارف امر سے جیسا کہ فقہ اہل بیت
مین مذکور ہے اور ہروی جبکہ شیعی ہے تو اسکی صلاح سے مراد صلاح شرعی کیونکر ہو سکتی ہے اس لئے کہ تشیع بدعت کا لازمہ ہے
اعتقاد مین اماموں کی معصوم ہونیکے باب مین اور شیخین سے بغض رکھنے اور اماموں کو عدد معین مین منحصر جاننے مین اور جبکہ فسق کہیں
صلاح کا اجتماع نہین تاہم یہی پس ابتداء کیا تہ کیونکر جمع ہو گی کہ جو فسق سے بڑہکر ہے اور مصنف کا یہ قول زدنا علی ذوی الفضائل

عن مالک وحماد بن زید روی عنہ احمد بن ابی خیثمۃ وعبد اللہ بن احمد وجماعۃ
اقول ہذا ایضا لا یدفع الفساد ولا یفید المراد لان الہروی لما کان متہما بکذب بہ علی
الامام موسی الرضی الذی ہو اعلی وافضل من الامام مالک وغیرہ فکیف
تومن غائلتہ فیمن ہو ادون منہ کالامام مالک وحماد بن زید
وغیرہما واما الذین رووا عن الہروی کابن ابی خیثمہ وعبد اللہ بن احمد
وغیرہما فروایتہم مسروقۃ من الہروی کما صرح بہ الدارقطنی امام فن الجرح
والتعدیل وقولہ ولکن تابعہ علی روایتہ ہذا الحدیث عن الرضی محمد بن اسلم
فذکرہ عن البیہقی فی الشعب قال فخرج ابو الصلت من عہدتہ انتہی اقول
بتوفیق اللہ تعالی وعونہ ہذا النقل یوہن کید المصنف ونقشی شیدہ لانہ صریح
فی ان مخرج ہذا الحدیث ہو ابو الصلت لا غیر ومحمد بن اسلم انما ہو تابع لہ
وان کان تبعیتہ للہروی غیر ثابت علی الوضع والمصنف قد خالف ہذا النقل
عمدا ترویجا لہذا الحدیث حیث جعلہ حدیثا مجوداً فی صدر الاستدلال
وجعل محمد بن اسلم مخرجا لہ والہروی تابعا لہ وہذا کید عظیم لا یعرفہ
الا العریف وخروج الہروی عن عہدۃ ہذا الحدیث انما یثبت اذا ثبت
تخریج محمد بن اسلم لہذا الحدیث وہو بعد غیر ثابت قال وقولہ سلام اللہ علیہ
ولمولہ معرفۃ بالقلب ای بالالوہۃ للرب والنبوۃ لرسولہ بما اوجب ولاحمد
فی المسند عن علی قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم الاسلام ان یسلم
قلبک وان یسلم المسلمون من لسانک ویدک قیل فای الاسلام
افضل قال الایمان قیل ما الایمان قال ان تومن باللہ وملائکتہ وکتبہ ورسلہ والبعث
بعد الموت قیل فای الایمان افضل قال الہجرۃ قیل ما الہجرۃ قال ان تہجر السوء قیل

عن مالک و حماد بن زید و روی عنہ احمد بن ابی خیثمۃ و عبد اللہ بن احمد و جماعتہ
انتہی۔ مین کہتا ہون کہ یہ قول ہی استدلال مصنف کے فساد کو دفع نہین کرتا ہے اور نہ مفید مراد ہے اس لئے
کہ ہروی پر جبکہ امام علی رضاؑ سے روایت کرتے ہین کاذب ہونے کی تہمت ہے کہ جو امام مالکؒ وغیرہ سے
اعلی و افضل ہین پھر اوس کی آمیزش تشیع کیونکر امن ہو سکتا ہے ان لوگون کے باب مین جو امام علی رضاؑ سے
کم درجہ مین ہین مثل امام مالک و حماد بن زید وغیرہ کے اور لیکن جنہون نے ہروی سے روایت کی ہے جیسے ابن
ابی خیثمہ و عبد اللہ بن احمد وغیرہ ہیں اون کی روایت تبری کی گئی ہے ہروی سے جیسا کہ دارقطنی فن جرح و تعدیل
کے امام نے اس کی تصریح کی ہے اور مصنف کا قول (و لکن تابعہ روایۃ ہذا الحدیث عن الرضی محمد
بن اسلم فذکرہ عن البیہقی فی الشعب قال تفرج ابو الصلت من جہدتہ انتہی) مین کہتا ہون
خدا تعالی کی توفیق و مدد سے کہ یہ نقل مصنف کے کید کو کمزور کرتی ہے اور اوسکے مکر کو ظاہر کر رہی ہے اس لئے کہ اس مین
صراحت ہے اس امر کی کہ اس حدیث کا اصل راوی ابو الصلت ہے اور محمد بن اسلم اوس کا تابع ہے اگرچہ اس کا ابن
اوسکا تابع ہونا قول اصح پر ثابت نہین ہے اور مصنف نے جان بوجھکر اس نقل کا خلاف کیا ہے اس حدیث کو رواج
دینے کیواسطے اس طرح پر کہ اس کو استدلال کے شروع مین حدیث مجود قرار دیا اور محمد بن اسلم کو اس کا اصل راوی
قرار دیا اور ہروی کو اوس کا تابع بنایا اور یہ ایک بڑا مکر ہے کہ جس کو بڑا ماہر حدیث جانتا ہے اور ہروی کا اس حدیث کی
ذمہ داری سے خارج ہونا جب ثابت ہوگا کہ جب محمد بن اسلم کا اصل راوی اس حدیث کا ہونا ثابت ہو جائے اور یہ امر
ہنوز غیر ثابت ہے (کہا مصنف نے) اور قول حضرت صلعم کا بیچ ساول سے یعنی خدا کی الوہیت اور رسول کی نبوت
کو ساتھ ضروریات دین کے اور امام احمد کی روایت سے مسند مین حضرت علیؓ سے کہ کہا انھون نے فرمایا رسول خدا صلعم نے اسلام
یہ ہے کہ تیرا دل مان لیوے اور یہ کہ مسلمان تیرے دست و زبان سے سلامت رہین پوچھا گیا کہ کون سا اسلام افضل ہے
فرمایا کہ ایمان۔ پوچھا گیا کہ ایمان کیا شئے ہے۔ فرمایا کہ ایمان یہ ہے کہ تو اعتقاد رکھے اللہ پر اور اوسکے
فرشتون پر اور اوس کی کتابون پر اور اوسکے رسولون پر اور مرنیکے بعد اٹھنے پر۔ پوچھا گیا پس کون سا
ایمان افضل ہے۔ فرمایا کہ ہجرت۔ پوچھا گیا کہ ہجرت کیا شئی ہے۔ فرمایا کہ ہجرت یہ ہے کہ تو بدی چھوڑ دے۔ پوچھا گیا

فای الهجرت افضل قال الجهاد الحدیث ولاحمد والطبرانی فی الکبیر بسند ثقات
عن عمرو بن عبسة نحوه وهذه فی الایمان والاسلام والهجرة وجهته من الشریعة
والعبد النزاق وابن ابی شیبة ورسته فی الایمان واللالکائی فی السنة والبیهقی
فی الشعب وابن عساکر عن محمد بن عدی قال حدثنا علی بن ابی طالب ان الهوی
نصف الایمان وابی ظاهر هذه الاحادیث والآثار عن اهل البیت الاطهار
ونحوها ذهب اصحاب الحدیث ومالك والشافعی واحمد والاوزاعی
کما ذهب اهل البیت ان العمل داخل فی الایمان الا انه لا یزول اصل الایمان
بزوال العمل کما لا یزول اصل الشجر بزوال الفروع والثمر والرجل لا یخرج عن نوعه
بقطع الایدی والارجل فالمعنی بالایمان فیهما هو الایمان الکامل الذی من
یفتقر یعد الاتیان به الی ان یعذر عن صاحبه وهو المقرون بالاسلام دون
المجرد عنه وقوله وهو یزید وینقص ای فی الاوصاف الثلثة فالزائد فیها الایمان
الخاصه والناقص ایمان العامته اما فی المعرفته والتصدیق فمن جهته القرات
والحلاوة لا اصل التصدیق فانه ان نقص کان شکا مخرجا من الایمان فاما
فی الاقرار فانه احیف القتل ان اقر بالایمان ظم تقیه فهو ناقص وان اقر فهو لا
الزائد الکامل واما فی العمل بالارکان فلا یحتاج الی البیان ومما یشید ما ذکرنا
ماعن المولی المرتضی قال کانت السورة اذا انزلت علی عهد رسول الله صلی الله
علیه وآله وسلم او الآیته او اکثر زادت المومنین ایمانا وخشوعا ونهیهم فانتهوا
اخرجه محمد بن اسمعیل الوراق فی امالیه والعسکری فی المواعظ وابن مردویه
فی تفسیره وسند حسن قاله السیوطی وکذا الحدیث الالهی المسلسل
بالائمة العشرة الاکمل فی فضل الایمان اتمام ومناظ ظاهر فی عدم دخول العمل

پس کونسی ہجرت افضل ہے فرمایا کہ جہاد (آخر حدیث تک) اور احمد اور طبرانی کی روایت ہے کہ جس مین ثقہ راویون کی سند کے ساتھ عمرو بن عبسہ سے مثل حدیث مذکور کے اور یہہ ایمان و اسلام مین اور ہجرت کے باب مین ایک شرعی طریقہ ہے اور عبدالرزاق و ابن ابی شیبہ و رستہ کی روایت ہے ایمان مین اور لالکائی کی روایت ہے سنت مین اور بیہقی کی روایت ہے شعب مین اور ابن عساکر کی روایت ہے حجر بن عدی سے کہا اوس نے کہ ہم سے بیان کیا علی بن ابی طالب نے کہ پاکی کرنا نصف ایمان ہے اور ان احادیث و آثار اہل بیت اطہار اور انکی مثال کے ظاہر معانی کی طرف محدثین و مالک و شافعی و احمد و اوزاعی کا مذہب ہے مثل مذہب اہل بیت کے اس مسئلہ مین کہ عمل ایمان مین داخل ہے مگر زوال عمل سے اصل ایمان زائل نہین ہوتا جیسا کہ شاخون اور ثمر کے زوال سے اصل درخت کا زوال نہین ہوتا ہے اور ہاتھ پیر کاٹنے سے انسان اپنی نوع سے خارج نہین ہوتا ہے پس ان احادیث مین ایمان سے مراد ایمان کامل ہے کہ جس کے حاصل کرنے کے بعد مومن کو حذر کرنے کی حاجت نہین ہوتی اور وہ ایسا ایمان ہے کہ اسلام سے ملا ہوا ہے نہ وہ ایمان کہ اسلام سے مجرد ہے اور قول حضرت کا (اور ایمان گہٹتا بڑہتا ہے) یعنی تینون اوصاف مذکورہ مین پس اوصاف ثلثہ مین بڑہنے والا خاصہ کا ایمان ہے (یعنے شیعون کا) اور کم ہونے والا عامہ کا ایمان ہے (یعنے سنیون کا) لیکن معرفت و تصدیق مین پس باعتبار ثمرات و حلاوت کے نہ باعتبار اصل تصدیق کے اسلئے کہ اگر اصل تصدیق گہٹ جاسے تو وہ شک ہوجائیگا جو ایمان سے نکالدیتا تہا اور لیکن اقرار مین پس جب کہ قتل سے ڈرایا جاسے اگر ایمان کا اقرار کرے پس اقرار نہ کیا تو وہ ناقص ہے اور اگر اقرار کرلیا تو وہ ایمان نایکامل ہے اور لیکن عمل بالارکان کے اعتبار سے پس اوسکے لئے بیان کی حاجت نہین ہے اور منجملہ ان دلائل کے جو ہمارے اس دعوے کو قوی کرتی ہین وہ حدیث ہے کہ جو موسیٰ مرتضی سے مروی ہے کہا انہون نے کہ حضرت کے زمانہ مین جب کوئی سورت یا آیت زیادہ نازل ہوتی تو ایمان و خشوع مومنونکا زیادہ ہوجاتا تہا اور وہ سورت و آیت اُن کو ممنوعات سے روکتی تہی روایت کیا اسکو محمد بن اسمٰعیل وراق نے امالی مین اور عسکری نے مواعظ مین اور ابن مردویہ نے اپنی تفسیر مین اوسکی سند حسن ہے بیان کیا اسکو سیوطی نے اور اسیطرح حدیث الہی جو دین الیوم کامل کیا تھا مسلسل اصل ایمان مین جبرئیل داخل ہونیکی طرف ناظر و ظاہر ہے

فی اصل الایمان وسیروی ان شاء الله تعالی اقول بتوفیق الله تعالی وعونه لما فرغ عن سرد الادلة علی اثبات دعواهم وبیان طرقها وتعدیل رواتها شرع فی بیان بعض معانیها وما یترتب علی ذلک فی زعمه وقد بینا ان الادلة بعضها غیر مثبت للدعواه وبعضها غیر ثابت بنفسه فکیف یثبت به مدعاه والان نبین ما فی هذا القول من الفساد ونکشف الغطاء عن وجه ما حکم به علی ما تقدم وما اراد ویعلم قبل بیان المقصود ان لفظ العامة والخاصة مما اصطلح علیه محمد بن نعمان الذی کان فی المائة الثانیة فی زمان الخلیفة المهدی ویکنی بابی جعفر الاحول ویلقب بالشیطان الطاق والشیعة تقول له المومن الطاق فانه قد اخترع المذهب النعمانیة وصنف لاثباته کتبا منها افعل لم فعلت ومنها افعل لا تفعل وذکر فی بعضها ان المذاهب اربعة القدریه والخوارج والعامة والخاصة واراد بالعامة اهل السنة وبالخاصة الشیعة واثبت النجاة للخاصة دون من سواها کما ذکرنا فی المقدمة نقلا عن الملل والنحل وما سلک المصنف مسلکه فی هذا الاصطلاح نبه اولا علی هذا الاصطلاح حیث قال فی صفحه (٦) حیث تسموا بالشیعة والخاصة وسموا اهل السنة بالعامة. ثم جری علی هذا الاصطلاح ثانیا حیث قال فی صفحه (٣٠) وهو فقه العلم والایمان العامة یستوی فیه الخاصة والعامة ثم فضل الخاصة علی العامة بالاصطلاح المذکور ثالثا حیث قال فی صفحة (٣٣) فالزائد فیهما ایمان الخاصة والناقص ایمان العامة وعین المراد ان الشیعة عنده اکمل ایمانا من اهل السنة وهو المعنی من تجدیده للدین وکونه من المجددین من بین المسلمین اذ تمهد هذا فلنشرع فی جواب ما قاله فی قوله هذا ما قوله وقوله سلام الله علیه وطوله لیس علی ما ینبغی الطول

اور وہ عنقریب روایت کیجائیگی۔ اگر خدا نے چاہا۔ مین کہتا ہون خدا کی توفیق اور اوس کی مدد سے کہ ہر گاہ مصنف فارغ ہوا بیان دلائل سے اپنے دعوے پر اور اون سے طرق و تعدیل رواۃ کے بیان سے شروع کیا اون کے بعض معانی اور احکام کے بیان مین جو مصنف کے زعم مین تھے اور ہم بیان کر چکے ہین کہ بعض دلائل مصنف کے اوس کے دعوے کو ثابت نہین کرتے ہین اور بعض اون مین سے بذات خود ثابت نہین ہین پھر اون سے مصنف کا دعوے کیونکر ثابت ہو سکتا ہے اور اب ہم مصنف کے اس قول کا فساد بیان کرتے ہین اور جس وجہ سے مصنف نے ماتقدم پر حکم لگایا ہے اور جو کچھ مراد لیا ہے اوس کے چہرے سے پردہ کھولدیتے ہین اور بیان مقصود سے پہلے جاننا چاہیئے کہ لفظ عامہ و خاصہ محمد بن نعمان کے مصطلحات سے ہے جو کہ دوسری صدی مین خلیفہ مہدی کے زمانہ مین تھا اور اوس کی کنیت ابو جعفر احول ہے اور لقب اوس کا شیطان طاق ہے اور شیعہ اوس کو مومن طاق کہتے ہین پس اوس نے مذہب نعمانیہ کو اختراع کیا اور اوس کے اثبات کیلئے چند کتب تصنیف کی ایک اون مین سے (افعل لم فعلت ہی) اور ایک کا نام (افعل لا تفعل ہے) اور اپنی اون بعض کتب مین ذکر کیا کہ اصل مذہب چار ہین قدریہ و خوارج و عامہ و خاصہ اور عامہ سے اہل سنت کو ارادہ کیا اور خاصہ سے شیعہ کو اور نجات خاصہ کے واسطے ثابت کی اور بس جیسا کہ ہم نے اس کو مقدمہ مین ملل و نحل سے نقل کیا ہے اور چونکہ اس اصطلاح مین مصنف نے شیطان طاق کا مسلک اختیار کیا ہے لہذا پہلے اس اصطلاح کی طرف تنبیہ کی صفحہ (۶) مین اور کہا (حیث تسموا بالشیعۃ والخاصۃ وسموا اھل السنۃ بالعامۃ) پھر دوسری مرتبہ اسی اصطلاح پر چلا صفحہ (۲۰) مین اور کہا (وھو فقہ العلم والایمان العامۃ یستوی فیہ الخاصۃ والعامۃ) پھر تیسری مرتبہ اسی اصطلاح کے مطابق خاصہ کو عامہ پر فضیلت دی صفحہ (۳۲) مین اور کہا (فالزائد فیھا ایمان الخاصۃ والناقص ایمان العامۃ) اور اس حکم سے ظاہر ہوگیا کہ مصنف کے نزدیک ایمان مین شیعہ اکمل ہین سنیون سے اور یہی مطلب ہے مصنف کا دین کی تجدید سے اور مسلمانون مین محدثیت سے۔ جب یہ تمہید ہو چکی تو اب ہم کو چاہئے کہ جو کچھ مصنف نے اس قول مین کہا ہے اسکا جواب شروع کرین لیکن قول مصنف کا (وقولہ سلام اللہ علیہ وطولہ) عربیت کے خلاف ہے اس لئے کہ طول

فی هذا القول معطوف علی السلام وعلیه فی محل الخبر فلزم ان یکون الطول ایضا نازلاً علیه کالسلام لان وهذا اغلط فاحش لان الطول وهو القدرة صفة لازمة لذات الله تعالی لا تتعدی منه الی غیره تعالی فکیف یصح ان یقال طول الله علیه کما لا یصح ان یقال حیوة الله علیه وعلم الله علیه وقدرة الله علیه واما قوله معرفته بالقلب ای بالالوهیة للرب والنبوة لرسوله بما اوجب فهو ایضا لا یخلو عن الفساد لان المتبادر من تفسیره ان یکون تفسیر القوله بالقلب والباء فیه للاستعانة کما یقال فی رأیت بالعین وسمعت بالاذن والباء فی قوله بالالوهیة انما هی للصلة فلزم التغایر بین المفسر والمفسر به وهو غیر جائز وان اراد به تفسیر مفعول المعرفة المحذوف من نظم الکلام فهو ایضا لا یخلو عن قبح لان المعرفة لا یتعدی بالباء بل هی متعدیة بنفسها کما فی من عرف نفسه فقد عرف ربه وفی عرفت ربی بفسخ العزائم وایضا قوله بما اوجب المتبادر منه انه متعلق بالنبوة والباء فیه للصلة وهو لا یصح لان النبوة صفة لازمة للنبی غیر متعدیة بالباء و لا بغیرها وغلاته من هذا القبیل کثیرة فی هذا الکتاب فدن صفحنا عنها خوفا للاطناب ولنشرع الی جواب مقصود الکتاب والله الهادی الی الحق والموفق للصواب واما قوله ولاحمد فی المسند عن علی قال قال رسول الله صلی الله علیه واله وسلم الاسلام ان یسلم قلبک وان یسلم المسلمون من لسانک ویدک الی آخر الحدیث ان اراد منه ان الاشیاء المذکورة فی هذا الحدیث اجزاء وارکان للاسلام والایمان والهجرة کما هو المتبادر من ایراده هذا الحدیث فی هذا الباب فهو ممنوع لان سلامة القلب من السوء وسلامة المسلمین من ید المسلم ولسانه انما هی من نتائج الاسلام وامارته لا من ارکانه

اس قول مین سلام پر معطوف ہے اور علیہ محل خبر مین ہے پس لازم ہوا کہ طول بھی مثل سلام کے نازل ہوا اور یہ کھلی غلطی ہے کیونکہ طول قدرت کا نام ہے ایک ایسی صفت ہے کہ ذات الٰہی کو لازم ہے اور غیر کی طرف متعدی نہین ہوتی ہے پس طول اللہ علیہ کہنا کیونکر صحیح ہو سکتا ہے جیسا کہ حیواۃ اللہ علیہ و علم اللہ علیہ و قدرۃ اللہ علیہ کہنا صحیح نہین ہے اور لیکن قول اوس کا معرفتہ بالقلب ای بالالوہتہ للرب والنبوۃ لرسو له بما وجب) پس یہ بھی فساد سے خالی نہین اس لئے کہ مصنف کی تفسیر سے متبادر یہ ہے کہ وہ بالقلب کی تفسیر ہے اور بالقلب مین بے استعانت کی ہے جیسا کہ رایت بالعین و سمعت بالاذن مین کہا جاتا ہے اور بے اوس کے قول بالالوہتہ مین صلہ کی ہے پس مفسر و مفسر مین غیریت لازم آگئی اور یہ ناجائز ہے اور اگر اس سے مراد مفعول معرفت کی تفسیر ہے جو نظم کلام سے محذوف ہے تو یہ بھی قباحت سے خالی نہین اس لئے کہ معرفت متعدی بے کے ساتھہ نہین ہے بلکہ بذات خود متعدی ہے جیسا کہ (من عرفہ نفسہ فقد عرف ربہ) مین بنفسہ متعدی ہے اور عرفت ربی بفسخ العزایم مین ہے اور نیز اوس کا قول بما وجب ظاہر بھی ہے کہ نبوت کے متعلق ہے اور بے اوسمین صلہ کی ہے اور یہ بھی صحیح نہین ہے اس لئے کہ نبوت نبی کی ایک صفت لازمہ ہے نہ بے کیساتھہ متعدی ہوتی ہے نہ غیر با کے ساتھہ اور اس قبیل کی غلطیان اس کتاب مین بہت ہین ہم نے طوالت کے خوف سے اون سے چشم پوشی کی ہے اور نیز ہماری نظر مقصود کتاب پر ہے اور خدا ہی امر حق کی طرف ہادی ہے اور صواب کی توفیق دینے والا ہے (قول مصنف کا) ولاحمد فی المسند عن علی قال قال رسول اللہ صلعم الاسلام ان یسلم قلبک وان یسلم المسلمون من لسانک ویدک تا آخر حدیث) اگر مصنف کی مراد اس قول سے یہ ہے کہ جو امور اس حدیث مین مذکور ہین اسلام و ایمان و ہجرت کے اجزا و ارکان ہین جیسا کہ اس حدیث کو اس باب مین لانے سے متبادر ہوتا ہے تو یہ امر غیر مسلم ہے اس لئے کہ دل کا سلامت رہنا بدی سے اور مسلمانون کا سلامت رہنا مسلمان کے دست و زبان سے ایمان کے نتائج و علامات سے ہے نہ کہ اجزا ے ایمان سے - ورنہ اس سے

والا لزم مخالفت الحديث الصحيح في الاسبال على حسن الحديث وان اراد منه غيره فلا يصح اتيانه به في هذا المقام وحمله عليه فيما بعد بقوله والى ظاهر هذه الاحاديث والآثار عن اهل البيت الاطهار واما استدلاله بحديث على رضى الله عنه ان الطهور نصف الايمان على جزئية الطهارة للايمان فليس بتام بل لا يكاد يصح لان المراد من الايمان في هذا الكلام الشريف المومن به والمراد من الطهارة طهارة القلب والمومن به قسمان العقائد الباطلة والعقائد الحقة فالطهارة من العقائد الباطلة نصف الايمان اى المومن به وكلام المصنف انما هو في الايمان بالمعنى المصدرى فايراده هذا في هذا الباب ايضًا غير صحيح واما قوله والى ظاهر هذه الاحاديث والآثار عن اهل البيت الاطهار ونحوها ذهب اصحاب الحديث ومالك والشافعي واحمد والاوزاعي كمذهب اهل البيت ان العمل داخل في الايمان فباطل كل البطلان وناش من سوء الفهم وقلة العرفان لان هذه الاحاديث والآثار متروكة عندهم لكون بعضها موضوعا وبعضها مجهولا وبعضها ضعيفًا عندهم فكيف يستدلون بظاهرها على جزئية العمل من الايمان وفي ايضًا هذا القول كيد عظيم وتشنيع فخيم لتحريفه العريف الماهر والظريف المشاهر انه يوهم الى ان القول بجزئية العمل من الايمان الصادر من بعض اجلة الائمة والمحدثين من اهل السنة انما هو بظاهر هذه الاحاديث والآثار ولما كان كذا فلزمهم ان يقولوا بجزئية المعرفة من الايمان ايضًا لان هذه الاحاديث كما تدل بظاهرها على جزئية العمل كذلك تدل اكثرها بجزئية المعرفة ايضًا وان لم يقولوا بجزئيتها منه لزم كونهم مصداقا لكريمة افتومنون ببعض الكتاب وتكفرون ببعض فلزمهم القول بجزئيتها ايضًا لا محالة وعلى هذا يلزم دخول اهل البيت الاطهار والاكثرين من اهل السنة الاخيار

حدیث صحیح (بنی الاسلام علی خمس الحدیث) کی مخالفت لازم آسکے گی اور اگر اس کا غیر مراد ہے تو اس حدیث کو اس باب مین لانا اور اسپر آسکے چلکر حکم لگانا اپنے اس قول سے (والی ظاهر هذه الاحادیث والآثار عن اهل البیت الاطهار) نادرست ہوگا اور لیکن مصنف کا دلیل لانا حدیث ان الطهور نصف الایمان سے طہارت کے جزو ایمان ہونے پر پس ناتمام ہے بلکہ قریب صحت نہین ہے اس لئے کہ اس حدیث مین ایمان سے مراد مومن بہ ہے اور طہارت سے مراد طہارت قلب ہے اور مومن بہ کی دو قسم ہین عقائد باطلہ و عقائد حقہ پس پاک کرنا دل کو عقائد باطلہ سے نصف ہے ایمان کا یعنے مومن بہ کا اور مصنف کا کلام ایمان مصدری مین تھا پس اس حدیث کو اس باب مین لانا بھی صحیح نہین ہے اور لیکن مصنف کا قول (والی ظاهر هذه الاحادیث والآثار عن اهل البیت الاطهار ونحوها) تا آخر پس محض بے اصل ہے اور سوء فہم و قلت عرفان سے ناشی ہے اس لئے کہ یہہ احادیث و آثار ائمہ مذکورین کے نزدیک متروک ہین اس لئے کہ بعض ان مین موضوع ہین اور بعض مجہول اور بعض اون کے نزدیک ضعیف ہین پھر وہ کیونکر ان کے ظاہر سے عمل کے جزو ایمان ہونے پر دلیل لائین گے اور نیز اس قول مین ایک بڑا مکر اور فریب عظیم ہے کہ جس کو بڑا عارف و ماہر بھی پاتا ہے اور وہ مکر یہ ہے کہ یہہ قول وہم دلاتا ہے کہ عمل کے جزو ہونے کا قول اہل سنت کے بعض ائمہ و اجلہ محدثین سے صادر ہوا ہے اور انہین احادیث و آثار کے ظاہری معنی پر مبنی ہے اور جبکہ ایسا ہے تو اون کو لازم ہے کہ معرفت کے جزو ایمان ہونے کے بھی قائل ہون اس لئے کہ احادیث جس طرح بظاہر عمل کے جزو ایمان ہونے پر دال ہین اسی طرح اکثر ان مین سے معرفت کے جزو ایمان ہونے پر بھی دلالت کرتی ہین اور اگر معرفت کے جزو ایمان ہونے کا قول نہ کرین تو لازم آسے کہ آیہ کریمہ (کیا تم ایمان لاتے ہو بعض کتاب پر اور بعض کتاب سے کفر و انکار کرتے ہو) کے مصداق ہو جائین پس لامحالہ معرفت کے جزو ایمان ہونے کا قول بھی اونپر لازم ہوا اور اس تقدیر پر لازم آتا ہے کہ اہل بیت اطہار اور اکثر اہل سنت کے اخیار گروہ مرجیہ ضالہ مین داخل ہو جائین

فی الطائفة المرجئة الضالة نعوذ باللہ منہ لان القائلین بتبعیة العمل من الایمان هم المرجئة کما یظهر بمطالعة الملل والنحل للشهرستانی وهذه الشناعة نتائج تجدیدة للدین وتخریبة اساس الملة المسلمین وما یلزم علی حمله هذا زوال الایمان بزوال العمل لان العمل لا محالة العمل لما کان جزء من الایمان والکل من حیث الکل لا یبقی بعد زوال جزء منه فلزم انتفاء الایمان اذا دان احتجه بنظیرین فقال الا انه لا یزول اصل الایمان بزوال العمل لا یزول اصل الشجر بزوال الفروع والثمر والرجل لا یخرج عن نوعه بقطع الایدی والارجل انتهی وهذا الایراد فی الایراد وایضًا لا یخلو عن الفساد اما الاول فلان انتفاء الکل من حیث الکل بعد زوال جزئه لازم فی هذین النظیرین ایضًا لان کل الشجر لا یبقی قطعا بعد زوال الفروع والثمر وکل الرجل یبقی حد بعد قطع الایدی والارجل وما بقی من الشجر والرجل بعد زوال ما ذکر لیس بکل انما هو جزء آخر لهما غیر ما زال عنهما واما الثانی فلانه قیاس مع الفارق لان الایمان بمعنی التصدیق بسیط بالاجماع والذی قاسه علیه من الشجر والرجل مرکب فکیف یصلح هذا التنظیر ان یتشبث به الخبیر وان اراد من الایمان المومن به فهو خارج عن المبحث ومع ذلک لا یفید فی به الایراد وان ذال علی هذا التقدیر منه الفساد واما قوله فالمعنی بالایمان فیها هو الایمان الکامل الذی من یفتقر بعد الاتیان به الی ان یعذر عن صاحبه و هو المقرون بالاسلام دون المجرد عنه فایضا لا یخلو عن الفساد ولا ینطبق علی المراد اما الاول فلان مقارنته الشیٔ بالشیٔ انما تدل علی اتصاله به لا علی جزئیته له فالایمان المقرون بالاسلام کیف یکون مرکبا منه ومن غیره انما یکون مقرونا به وموصولا الیه واما الثانی فلان کلامه کان فی الایمان بالمعنی المصدری

گروہ مرجیہ ضالین مین داخل ہو نعوذ باللہ منہ اس لئے معرفت کو ایمان کا جزو کہنے والے صرف مرجیہ ہین جیسا کہ ملل ونحل شہرستانی کے مطالعہ سے ظاہر ہوتا ہے اور یہ ایک نجاست ہے مصنف کی تجدید دین اور مسلمانوں کی جماعت مین فساد وخرابی ڈالنے کے نتائج سے اور جبکہ مصنف کے اس حکم سے لازم آیا کہ عمل کے زوال سے ایمان بہی زائل ہوجائے اسلئے کہ عمل جب ایمان کا جزو ٹہیرا اور کل بحیثیت کل جزکے زوال سے باقی نہین رہتا ہے پس ترک عمل سے ایمان کا عدم ضرور لازم آیا تو مصنف نے اس اعتراض کو دو نظیرون سے دفع کرنا چاہا اور کہا الا انہ لا یزول اصل الایمان بزوال العمل کما لا یزول اصل الشجر بزوال الفروع والثمر والرجل لا یخرج عن نوعہ بقطع الایدی والارجل انتہی اور یہ کلام نہ تو اعتراض مذکور کو دفع کرتا ہے اور نہ خود فساد سے خالی ہے امر اول اسوجہ سے کہ کل بحیثیت کل کا زوال اپنے جزکے زوال سے ان دونون نظیرون مین بہی لازم ہی اس لئے کہ مجموعہ شجر کا شاخ وثمر کے زوال سے باقی نہین رہتا اور مجموعہ مرد کا قطع اعضاء کے کئے قطعاً فنا ہوجاتا ہے اور درخت ورجل سے اوس کے اجزا کی زوال کے بعد جو باقی ہی وہ کل نہین ہی بلکہ وہ دوسرا جزء ہے جزو معدوم کے سوا اور دوسرا امر اسوجہ سے کہ ایمان بمعنی تصدیق بسیط ہی اجماع امت وافت عربی دونون کے اعتبار سے اور درخت ورجل کہ جس پر مصنف نے ایمان کو قیاس کیا ہے مرکب ہے یعنی یہ کہ مرکب پر قیاس کرنا واقفکار کے نزدیک کیونکر صحیح ہوگا اور اگر ایمان سے مومن کو ارادہ کیا ہے تو یہ بحث سے خارج ہے اور باوجود اسکے اعتراض مذکور اس سے دفع نہین ہوتا ہے اگرچہ اس تقدیر پر اس کلام سے فساد دور ہوجاے گا اور لیکن مصنف کا قول ز المعنی بالایمان فیما ھو الایمان الکامل الذی لیس یفتقر بعد الاتیان بہ الی ان یعذ دعن صاحبہ وھو المقرون بالاسلام دون المجرد عنہ انتہی

پس یہ بہی فساد سے خالی نہین ہے اور نہ مراد مصنف پر منطبق ہے امر اول اسوجہ سے کہ مقارنت ایک شئی کی دوسری شئے سے دلالت کرتی ہے متصل ہونے پر نہ کہ جز ہونے پر جیسا ایمان کہ اسلام کے ساتھ ملا ہوا ہے وہ اسلام غیر اسلام سے مرکب کیونکر ہوگا ہان اسلام سے مقرون اور موصول ہوگا اور امر ثانی اسوجہ سے کہ مصنف کا کلام ایمان مصدریعنی تقا

وهو بسيط بالاجماع واللغة كما بسطناه في المقدمة وهذا القول مناف له و
يستدعي الخروج عن المبحث ويصم دعوى التجدد فليتفكر واما قوله وقوله وهو
يزيد وينقص اي في الاوصاف الثلاثة فالزائد فيها ايمان الخاصة والناقص
ايمان العامة فقد مر فساده وبطلانه فلا نعيده واما قوله واما في المعرفة والتصديق
ففي جهة الثمرات والحلاوة لا اصل التصديق فانه ان نقص كان شكا مخرجا من
الايمان واما في الاقرار فاذا خيف القتل ان اقر بالايمان فلم يقر فهو ناقص وان اقر
فهو الايمان الزائد الكامل واما في العمل بالاركان فلا يحتاج الى البيان فنقول في جوابه
انه ايضا بين البطلان وغير قابل للاذعان لان عطف التصديق على المعرفة واه اللغاية
كما هو الاصل في العطف فنفيه او ان الاوصاف الثلاثة المذكورة ليس فيها ذكر التصديق
فكيف ادخله في تفصيلها وايضا يلزم منه كونها اربعة لا ثلاثة واما التفسير
كما هو الظاهر من كلامه ولذا فسرها بالتصديق فيما سياتي من قول الامام الاعظم
المنقول من الوصية فهو مخالف للغة وقول جمهور اهل السنة لان التصديق
ادراك اذعاني يحصل بالكسب والاختيار ويقترن بالتسليم والانقياد بخلاف
المعرفة فانها اذعان اضطراري يحصل للكفار ايضا كما قال الله تعالى يعرفونه
كما يعرفون ابناءهم ولا يحصل التصديق لهم اصلا والا لكانوا مومنين ويؤيده
ما في شرح العقائد من ان بعض القدرية ذهب الى ان الايمان هو المعرفة واطبق
علمائنا على فساده لان اهل الكتاب كانوا يعرفون نبوة محمد كما يعرفون ابناءهم مع القطع
بكفرهم لعدم التصديق ولان من الكفار من كان يعرف الحق يقينا وانما كان ينكر عنادا
واستكبارا قال الله تعالى وجحدوا بها واستيقنتها انفسهم فلابد من بيان الفرق
بين المعرفة الاحكام واستيقانها وبين التصديق بها واعتقادها ليصح كون الثاني

اور وہ باجماع ولغت لسبا ہے جیسا کہ مقدمہ مین ہم نے اُس کو بسیط سے لکھدیا ہے اور یہ قول اوسکے منافی ہے اور خارج بحث سے ہوا جاتا ہے اور دعوے تجدید کو عیب لگاتا ہے پس فکر کرنا چاہئے اور لیکن مصنف کا قول (وقوله وهو يزيد وينقص اي في الاوصاف الثلاثة فالزائد فيها ايمان الخاصة والناقص ايمان العامه) پس اس کا فساد و بطلان گذر چکا لہذا ہم اوسکو اعادہ نہین کرتے اور لیکن قول مصنف کا (واما في المعرفة والتصديق فمن جهة الثمرات والحلاوة ولا اصل التصديق تا آخر) پس ہم اس کے جواب مین ہم کہتے ہین کہ یہ بھی بین البطلان وغیرہ قابل اذعان ہے اس لئے کہ تصدیق کا عطف معرفت پر یا مغائرت کیلئے ہے جیسا کہ عطف بحرف اصل ہے تو اس مین یہ کلام ہے کہ اوصاف ثلثہ مذکورہ مین تصدیق کا ذکر نہین ہے پس اون کی تفصیل مین مصنف نے تصدیق کو کیونکر داخل کیا اور نیز اوس سے لازم آتا ہے کہ اوصاف مذکورہ چار ہوجائین نہ کہ تین اور یا عطف تفسیری ہے جیسا کہ کلام مصنف سے ظاہر ہے اور اسی وجہ سے معرفت کو تصدیق کے ساتھ بیان کیا جاتا ہے امام اعظم کے قول مین جو آیو الا ہے غتیہ اور وصیتہ سے منقول ہی تو یہ مخالف ہے لغت کے اور جمہور اہل سنت کے قول سے اس لئے تصدیق ادراک اذعانی ہے کہ کسب و اختیار سے حاصل ہوتا ہے اور تسلیم و انقیاد کے مقارن ہے بخلاف معرفت کے اسلئے کہ معرفت اذعان اضطراری ہے جو کفار کو بھی حاصل ہوتا ہے جیسا کہ حق تعالےٰ نے فرمایا ہے (يَعْرِفُونَهُ كَمَا يَعْرِفُونَ أَبْنَاءَهُمْ) اور تصدیق کفار کو ہرگز حاصل نہین ہوتی ورنہ وے مومن ہوجاتے اور اوسکی تائید کرتا ہے جو کہ شرح عقاید النسفی مین مذکور ہی کہ بعض قاریہ اس طرف گئے ہین کہ ایمان معرفت کا نام ہے اور ہمارے علما متفق ہین اسکے فساد پر اس لئے اہل کتاب کو نبوت محمد صلعم کی معرفت حاصل تھی جسطرح کہ اونکو اپنی اولاد کی معرفت حاصل با انکہ وہ قطعاً کافر تھے تصدیق نکرنیکے سبب سے اور اس لئے کہ بعض کفار کو یقینی طور پر حقکی معرفت تھی اور انکار صرف عناد و استکبار کے سبب سے تھا فرمایا حق تعالےٰ نے (اور انکار کیا انہون نے اوسکا یقین کرلیا تھا اوسکو اون کے نفسون نے) پس معرفت احکام و تصدیق احکام مین فرق بتانا ضرور ہوا تا تصدیق کا

والصورة والساق بالمعنى الظاهر الحقيقي متسترة بالبلكفة وزعموا ان معتقدهم فيها هو
معتقد السلف من الصحابة والتابعين وعليها مذهب كافة المحدثين ونسبوا
المأولين للصفات وهم جمهور الخلف من المحدثين والمتكلمين من اهل السنة الى البدعة
والضلالة والالحاد والجهمية الضالة الى ان قال وصنفوا الفوا في ابطالها عليه
اجماع العلماء الاعلام في اصول الدينية فاردت ان اشرح اعتقاد اهل السنة في
تنزيهه الله تعالى عن الجهة وما قالوا في صفات الله تعالى مع بيان فساد مذهب الحشوية
انتهى نعلم ان اجراء الصفات المتشابهة على معانيها الحقيقة هو مذهب الحشوية وتاويلها
الى ما يليق به تعالى مذهب اهل السنة والجماعة فالحكم باجرائها على معانيها الحقيقة
مع بقاء التنزيه عنها كما فعله المصنف خلط وتلفيق بين المذهبين واما الثاني
فلان اجراء الصفات على معانيها الحقيقية يقتضي ارادة تلك المعاني وتنزيه الحق
سبحانه عنها يقتضي عدم ارادتها ولما حكم المصنف بهما لزم اجتماع النقيضين وهو
باطل وما يستلزم الباطل فهو ايضا باطل كما برهن عليه في فن الميزان فثبت
ان ما حكم به المصنف باطل وهو المطلوب ثم نقول ان ما حكم به المصنف من اجرائها
على حقائقها مخالف لما نطق به القرآن لانه كلامه تعالى وما يعلم تاويله الا الله يدل
على ان المتشابه تاويلا قطعا الا انه في علم الله تعالى والتاويل هو صرف اللفظ عن ظاهره معناه
كما سياتي مفصلا واجراء اللفظ على ظاهر معناه مخالف للتاويل فكلام الله تعالى يدل على
ان المتشابه من القرآن مصروف عن الظاهر والمصنف يقول انه جار على الظاهر غير مصروف
عنه فعلم انه يحكم خلاف ما انزل وقد قال الله تعالى ومن لم يحكم بما انزل الله فاولئك
هم الفاسقون ثم نقول بحول الله تعالى وقوته ان ما بنى عليه المصنف هذا الحكم وهو ما نقله
من الامام من ان الله تعالى من حيث ذاته لا مكان له ولا جهة لغناه الذاتي ولكن له

اور شکل اور پنڈلی ہے ظاہری معنی کے لحاظ سے حقیقتاً پر اونکی کیفیت غیر معلوم ہے اور کہتے ہین کہ یہی اعتقاد سلف کا ہے صحابہ و تابعین مین سے اور یہی مذہب ہے جملہ محدثین کا اور متشابہات کے تاویل کرنے والون کو کہ وہ جمہور خلف ہین محدثین اور متکلمین اہل سنت مین سے منسوب کیا ہے بدعت و گمراہی والحاد و جہمیہ ضالہ کے طرف یہان تک کہ کہا اور کتابین تصنیف و تالیف کی ہین مذہب حق کے ابطال مین کہ جسپر عقائد کے علماے اعلام کا اجماع منعقد ہے پس مین نے چاہا کہ اعتقاد اہل سنت کو جو جہت وغیرہ اقوال حشویہ سے خدا کو پاک جانتے کے باب مین ہے بیان کر دون اور اسکے ساتھ مذہب حشویہ کا فی بہی بیان کرون انتہی پس معلوم ہوا کہ جاری کرنا متشابہات کو اونکے حقیقی معانی پر حشویہ کا مذہب ہے اور اونکو پہیر دینا ایسے معانی کیطرف جو حق تعالی کے لایق ہین اہل سنت والجماعت کا مذہب ہے پس حکم کرنا اونکے جاری کرنے کا اونکے حقیقی معانی پر ساتھہ باقی رکہنے تنزیہ حق تعالی کے اون سے جیسا کہ مصنف نے کیا ہے خلط کر دینا اور ملا دینا ہے دونون مذہبون کو اور لیکن امر ثانی اس وجہ سے ہے کہ صفات متشابہات کو جاری کرنا اونکے حقیقی معانی چاہتا ہے اون معانی کے ارادہ کرنے کو اور حق تعالی کو پاک جاننا اون سے چاہتا ہے اونکے عدم ارادہ کو اور جبکہ مصنف نے دونون کو حکم کیا ہے تو نقیضون کا جمع ہونا لازم آگیا اور وہ باطل ہے اور جس سے باطل لازم آے وہ بہی باطل ہوتا ہے جیسا کہ یہ امر فن منطق مین برہان سے ثابت کیا گیا ہے پس ثابت ہو گیا کہ مصنف نے جس چیز کا حکم کیا ہے باطل ہے اور یہی مطلوب تہا پہر ہم کہتے ہین کہ مصنف نے جو حکم کیا ہے متشابہات کے جاری کرنے کا اونکے حقیقی معانی پر مخالف ہے نص قران کے اسلئے کہ کلام حق تعالی کا (اور نہین جانتا ہے اوسکی تاویل کو مگر خدا) دلالت کرتا ہے اسپر کہ متشابہ کے لئے قطعاً تاویل ہے مگر اوسکا علم خدا ہی کو ہے اور تاویل لفظ کو پہیر دینا ہے اوسکے ظاہری معنی سے جیسا کہ آگے بالتفصیل آے گا اور لفظ کو جاری کرنا اوسکے ظاہری معنی پر مخالف ہے تاویل کے پس خدا کا کلام ہمکو ہدایت کر رہا ہے کہ قران کا متشابہ پہیرا ہوا ہے ظاہر سے اور مصنف کہتا ہے کہ وہ جاری ہے ظاہر پر نہین پہیرا گیا ہے ظاہر سے پس معلوم ہوا کہ مصنف حکم کرتا ہے خلاف ما انزل اللہ کے اور تحقیق حق تعالی نے فرمایا ہے کہ جو شخص حکم نکرے موافق ما انزل اللہ کے پس وہ لوگ فاسق ہین پہر ہم کہتے ہین حق تعالی کی حول و قوت سے کہ جس پر مصنف نے اس حکم کو بنا کیا ہے اور وہ وہ عبارت ہے کہ جسکو مصنف نے امام سے نقل کیا ہے حق تعالی کے لئے باعتبار ذات کے نہ جہت ہے نہ مکان ہے بسبب اوسکی غنائی ذاتی کے لیکن اوسکو جائز ہے

الاطلاق في التجلي في اي مظهر شاء مع بقاء التنزيه انتهى ايضا لايخلوا عن
الفساد لان مفاده ان الله تعالى يجوز ان يتجلى على العرش في مظهر ذي صورة واعضا
واجزاء وابعاض ترفع الايدي اليه للدعاء ويشار اليه بالاصابع للاشهاد و
بالقوائم للاستسقاء وسائر الصفات المتشابهات تحمل عليه حقيقة لان له يدا
ورجلا وساقا وعينا واذنا وانفا واستقرارا على العرش قاعدا اونزولا وهبوطا و
ايابا وذهابا في اوقات خاصة وكل ذلك محمول عليه حقيقة ولا يلزم منه خلاف
التنزيه لان الله تعالى من حيث ذاته غني عن تلك الصفات وانما هي صفات مظهر
مخصوص له تعالى كائن في السماء في الجهة السامية مستقر قاعد على العرش واضع رجليه
على الكرسي وعلى صورة ذلك المظهر خلق الله تعالى آدم ابا البشر عليه وله الوجه
الكريم الذي يبقى وما سواه من الاعضاء والصفات له ومن المخلوقات لا تبقى وهذا
المظهر الاعظم الله تعالى بائن من المخلوقات سوى العرش العظيم فانه مجلسه و
مقعده والبينونة منه يفضي الى السآمة ومناف للاستواء وايضا خلاف
الوضع لان العرش انما وضع للجلوس والاستقرار عليه فلو لم يجلس ولم يستقر عليه
يلزم كون خلق العرش عبثا وهو لا يفعل العبث كما اخبر به في كلامه تعالى
افحسبتم انما خلقناكم عبثا الى غير ذلك مما يتفرع عليه من المزعومات الباطلة
والخرافات الواهية للمجسمة الحشوية وان هذا الا التجسيم والتكييف والتحديد
التي تفضي الى الزندقة والالحاد نعوذ بالله (قال) وله في كتبه في هذا كلام
كثير في غاية حسن التحقيق فمن رام ان يطلع عليها فعليه ان يرجع اليها فهو عز وعلا
بعد ان خلق الخلق كما قال بحسب اسمه الظاهر ثم استوى على العرش يدبر الامر فكل
يوم هو في شان يخلق ويرزق ويعطي ويمنع ويضع ويرفع ويعز ويذل ويهدي

مطلق ہونا جلوہ کرنے مین جسمین مظہر مین چاہے باوجود باقی رہنے تنزیہ کے انتہی نیز فساد سے خالی نہین ہے اس لئے
کہ اسکے یہہ معنے ہین کہ حق تعالی کے لئے جائز ہے کہ عرش پر جلوہ فرماوے ایسے مظہر مین کہ جسکی صورت واعضا واجزا
والجاص ہون اوسی مظہر کیطرف دعا کے لئے ہاتہہ اوٹھائے جائین اور اونگلیون سے اشارہ کیا جاسے گواہ کرنے کیواسطے
اور سرون سے اشارہ کیا جاسے پرستش طلب کرنے کے واسطے اور تمام متشابہات حقیقتاً اوسپر حمل کیجائین اس لئے کہ
اوسکے لئے ہاتہہ پیر پینڈلی آنکہہ کان ناک اور عرش پر سیدہا ہو بیٹہنا اور اوترنا اور گرنا اور آنا جانا خاص خاص وقتون مین
ثابت ہے اور یہہ سب اوسپر محمول ہے حقیقتاً اور اس سے خلاف تنزیہ لازم نہین آتا ہے اس لئے کہ حق تعالی اپنی ذات کے
اعتبار سے ان صفات سے غنی ہے اور یہہ صفات دراصل اوسکے مظہر خاص کے ہین جو موجود ہے آسمان مین جہت علو
مین قایم ہے بیٹہا ہے عرش پر اپنے دونون قدم کرسی پر رکہے ہوے اور اوسی مظہر کی صورت پر حق تعالی نے
آدم ابو البشر کو پیدا کیا اور اوسی مظہر کا چہرہ ہے بزرگ جو باقی رہیگا اور اوسکے سوا دوسرے اعضا اور صفات اوسکی اور
مخلوقات کی فنا ہو جاوینگے اور یہہ بڑا مظہر حق تعالی کا مخلوقات سے جدا ہے سوا عرش عظیم کے اس لئے کہ عرش اوسکے
بیٹہنے کی جگہ ہے اوس سے جدا ہونا مفضی ہے تہکنے کے طرف اور منافی ہے استراحت کے اور نیز خلاف
وضع ہے اس لئے کہ عرش جلوس و استقرار ہی کے لئے بنایا گیا ہے پس اگر اوسپر نہ بیٹہے اور نہ قرار لے تو
لازم آتا ہے کہ عرش کا پیدا کرنا عبث ہو جاسے اور حق تعالی فعل عبث نہین کرتا ہے جیسا کہ اوس نے
اپنے کلام مین خبر دی ہے کہ (کیا تمنے گمان کیا ہے کہ ہمنے تمکو بیفائدہ پیدا کیا ہے) اسکے سوا اور جو کچہہ
اس تقریر پر متفرع ہوتا ہے از قسم دعاوی باطلہ و خرافات واہیہ فرقہ مجسمہ حشویہ کے اور اسکو تجسیم
و تکییف و تحدید کہتے ہین کہ جو مفضی ہے زندقہ والحاد کیطرف نعوذ باللہ منہ (کہا مصنف نے) اور اوسکی
کتابون میں اسباب مین بہت کچہہ تقریر ہے نہایت تحقیق کے ساتہہ پس اوسپر اطلاع چاہے تو اسپر لازم ہے
کہ اون کتب کیطرف رجوع ہو پس حق تعالی المخلوق کو پیدا کرنے کے بعد اوسطرح پر ہے کہ جیسا اوس نے کہا ہے
باعتبار اپنے رسم ظاہر کے پہر سیدہا ہو بیٹہا عرش پر تدبیر کرتا ہے امر مخلوق کی پس ہر دن وہ نئی شان مین ہی پیدا کرتا ہے روزی دیتا ہے
عطا کرتا ہے منع کرتا ہے پست کرتا ہے بلند کرتا ہے ذلیل کرتا ہے عزت دیتا ہے ہدایت کرتا ہے

ويضل ويعل ويشفي ويبتلي وينجي ويجيع ويتيت ويحيي ويميت ويفعل مايشاء
ويحكم مايريد ويدبر الامر كل امر ولابي الشيخ وابن بطة عن يونس بن يزيد عن
الزهري عن ابن المسيب عن كعب الاحبار قال قال الله تعالى في التوراة انا الله فوق
عبادي وعرشي فوق خلقي وانا على عرشي ادبر امر عبادي ولا يخفى على شيئ في السماء
ولا في الارض قال الذهبي اسناده صحيح ومن هذا الشان النزول والعروج ومنه رفع
الايدي في الدعاء الى السماء وقد ورد في تفسير قوله تعالى (عَسَىٰ أَن يَبْعَثَكَ رَبُّكَ مَقَامًا
مَّحْمُودًا) انه تعالى يجلسه صلى الله عليه وآله وسلم معه على العرش وسيبين مبسوطا
في الشفاعة ومنه تجلي الله تعالى لحبيبه عليه السلام ليلة الاسراء والضحك وبسط
اليدين بالعطاء كما يشاء ووضع القدم في النار وتجلي التحول لاهل الموقف في صور تختلف
وتنكر وتعرف والرؤية في الجنة كما في صحاح الاخبار وهو تعالى من شان الاحاطة بما
خلق كما قال بحسب اسمه الباطن وَنَحْنُ أَقْرَبُ إِلَيْهِ مِنْ حَبْلِ الْوَرِيدِ وقال في سورة الواقعة
فَلَوْلَا إِذَا بَلَغَتِ الْحُلْقُومَ وَأَنتُمْ حِينَئِذٍ تَنظُرُونَ وَنَحْنُ أَقْرَبُ إِلَيْهِ مِنكُمْ وَلَٰكِن لَّا
تُبْصِرُونَ واينما تولوا فثم وجه الله وذلك لغناه واطلاقه ووسعه ومنه تجليه
تعالى لحبيبه المصطفى في قوله عليه السلام ونعست في صلوتي حتى استثقلت فاذا انا
بربي تبارك وتعالى في احسن صورة قال فرأيته وضع كفه بين كتفي فوجدت برد انامل
بين ثدي فتجلى لي كل شيئ وعرفته الحديث اخرجه الترمذي وصححه محمد بن نصر
في كتب الصلوة والطبراني والحاكم وابن مردويه عن معاذ وعبد الرزاق واحمد وابن
حميد والترمذي وحسنه وابن نصر عن ابن عباس والطبراني في السنة وابن مردويه
عن جابر بن سمرة ولابي رافع وابي هريرة والطبراني في السنة والشيرازي في الالقاب
وابن مردويه عن انس وابن نصر والطبراني وابن مردويه عن ابي امامة الباهلي

گمراہ کرتا ہے بیمار کرتا ہے شفا دیتا ہے بلا مین ڈالتا ہے نجات دیتا ہے بہوکہا رکہتا ہے غذا دیتا ہے زندہ کرتا ہے
موت دیتا ہے اور جو کچہ چاہتا ہے کرتا ہے اور جو کچہ ارادہ کرتا ہے حکم دیتا ہے اور ہر کام کی تدبیر کرتا ہے اور ابو الشیخ
وابن بطہ نے یونس بن یزید سے اونہون نے زہری سے اونہون نے ابن المسیب سے اونہون نے کعب احبار سے روایت
کی ہے کہ کہا کعب احبار نے کہ فرمایا حق تعالی نے تورات مین کہ مین ہی خدا ہون اپنے بندون کے اوپر اور میرا عرش
میری مخلوق کے اوپر ہے اور مین اپنے عرش پر ہون تدبیر کرتا ہون اپنے بندون کے کام کی اور مجہ پر کوئی شے چہپی نہین ہے
آسمان مین نہ زمین مین کہا ذہبی نے کہ اس حدیث کی اسناد صحیح ہے اور اسی شان کیوجہ سے نزول وعروج ہے اور اسی کیوجہ سے
دعا مین آسمان کیطرف ہاتہ اوٹہائے جاتے ہین اور تحقیق وارد ہوا حق تعالی کے اس قول کی تفسیر مین (قریب ہے کہ تجہکو
تیرا آپ مقام محمود مین بہیجیگا) یہہ کہ حق تعالی نبی صلعم کو اپنے ساتہہ عرش پر بٹہاویگا اور عنقریب اسکا بیان بعد کے ساتہہ
شفاعت کے ذکر مین آویگا اور اسی شان سے ہے حق تعالی کا جلوہ فرمانا اپنے حبیب علیہ السلام کے لئے شب معراج مین اور جہکنا اور
ہاتہون کو دینے کے لئے پہیلانا جیسا کہ وہ چاہتا ہے اور قدم کو آگ مین رکہنا اور تجلی متغیر ہونیکی اہل موقف کے لئے مختلف و
اجنبی ومعلوم شکلون مین اور دیدار الہی جنت مین جیسا کہ صحیح حدیثون مین وارد ہوا ہے اور حق تعالی مخلوق کو گہیرنیکی شان سے اوسطرح سے ہے
کہ جیسا اوسنے باعتبار اپنے اسم الباطن کے فرمایا ہے اور ہم اوسکے قریب تر ہین شہ رگ سے اور فرمایا سورہ واقعہ مین پس کیون نہین جسوقت
پہونچتی ہے جان گلے مین اور تم اوسوقت دیکہتے ہو اور ہم اوسکے قریب زیادہ ہین تمسے لیکن تمکو نظر نہین آتا ہے اور جسطرف تم مونہہ پہیرو پس
وہین ہین چہرہ خدا کا اور یہہ شان بسبب اوسکے غنا واطلاق ووسعت کے ہے اور اسی شان سے ہے تجلی حق تعالی کی اپنے حبیب مصطفی
کے لئے حضرت صلعم کے اس قول مین (اور نماز مین مجکو اونگہ آگئی یہانتک کہ مین بہاری ہوگیا پس دیکہا مین نے تبارک وتعالی کو
خوبتر صورت مین فرمایا کہ پس دیکہا مین نے اوسکو کہ اوسنے اپنی ہتیلی میرے دونون مونڈہونکے درمیان رکہی پس پایا مین نے اوسکی
پورون کی ٹہنڈک اپنے دونون پستان کے اندر پائی پہر ہر شے میرے واسطے ظاہر ہوگئی اور مین نے اوسکو پہچان لیا آخر حدیث تک اسکو روایت
کیا ترمذی نے اور صحیح کہا ہے اور محمد بن نصر نے کتاب الصلوٰۃ مین اور طبرانی وحاکم وابن مردویہ نے معاذ سے اور عبد الرزاق واحمد وابن حمید وترمذی نے
اور اسکو حسن کہا ہے ترمذی نے اور ابن نصر نے ابن عباس سے اور طبرانی نے سنت مین اور شیرازی نے القاب
مین اور ابن مردویہ نے انس سے اور ابن نصر وطبرانی وابن مردویہ نے ابو امامہ باہلی سے اور

وابن نصر والطبرانی عن عبد الرحمن بن عابس الحضرمی و ثوبان وصنه تجلیه عز وعلا
لبعض ائمة اهل بیته وکبراء امته فی قلوبهم او فی منامهم وقد ورد بسند صحیح
رجاله کلهم ثقات اثبات عند احمد و عبد ابن حمید و الترمذی و ابن المنذر و ابی الشیخ
فی العظمة و ابن مردویه و البیهقی عن الحسن عن ابی هریرة رفعه والذی نفسی بیده لو
انکم دلیتم احدکم بحبل الی الارض السفلی لهبط علی الله ثم قرأ هو الاول والاخر و
الظاهر والباطن وهو بکل شیئ علیم، وقد صح سماع الحسن عن ابی هریرة بالمدینة و
لاسحق بن راهویه و البزار فی مسندیهما و ابی الشیخ فی العظمة و ابن مردویه و
البیهقی عن ابی ذر رفعه ما بین السماء و الارض مسیرة خمسمائة عام الی قوله لو حفرتم
لصاحبکم ثم دلیتموه لوجد الله ثمه و لابن مردویه عن العباس بن عبد المطلب
رفعه نحوه والی تشابین بحسب الاسمین الاشارة بقرائة الایة فتنبه و تفقه و قد
ارشد الله تعالی الی معرفة التشابین معا بقوله فی سورة الحدید ثم استوی علی
العرش یعلم ما یلج فی الارض وما یخرج منها وما ینزل من السماء وما یعرج فیها وهو
معکم اینما کنتم والله بما تعملون بصیر، وقوله فی سورة الانعام (وهو الله فی
السموات وفی الارض یعلم سرکم وجهرکم و یعلم ما تکسبون) قال الشیخ الاکبر
فی الباب السابع والستین وثلثمائة من الفتوحات المکیة قال الله تعالی لیس کمثله
شیئ فوصف نفسه بما لا ینبغی ان یکون ذلک الوصف الا له تعالی وهو قوله تعالی
وهو معکم اینما کنتم فهو تعالی معنا اینما کنا فی حال نزوله الی السماء الدنیا فی الثلث
الباقی من اللیل فی حال کوننا ستوی علی العرش فی حال کونه فی العماء فی کونه فی الارض
فی السماء فی حال کوننا اقرب الی الانسان من حبل الوریدمنه وهذه نعوت لا یمکن
ان یوصف بها الا هو فما نقل الله عبدا من مکان الی مکان لیراه بل لیریه من آیاته التی غابت

اور ابن نصر و طبرانی نے عبدالرحمن بن عائش حضرمی و ثوبان سے اور اسی شان سے ہے تجلی حق تعالیٰ کی بعض ائمہ اہلبیت کو برامت کے لئے
اونکے دلون مین یا اونکے خواب مین اور تحقیق وارد ہوا ہے سند صحیح سے کہ جسکی کل راوی ثقہ و معتبر مین نزدیک احمد و عبد بن حمید و ترمذی و
ابن منذر و ابوالشیخ کے عظمت مین اور ابن مردویہ و بیہقی کے حسن سے اونہون نے روایت کی ابوہریرہ سے مرفوعاً کہ قسم ہے
اوس ذات کی کہ جسکے ہاتھ مین محمد کی جان ہے کہ اگر تم لٹکاتے کسی ایک کو اپنے مین سے رسی مین باندہ کر نیچے کی زمین تک تو وہ خدا پر جا گرتا
پھر یہ آیت حضرت نے پڑہی وہی اول و آخر ظاہر و باطن ہے اور وہ ہر شے کو جانتا ہے) اور بیشک صحیح ہے مع حسن کا ابوہریرہ سے مدینہ مین
اور اسحق بن راہویہ و بزار نے روایت کی ہے اپنے مسند مین اور ابوالشیخ نے عظمت مین اور ابن مردویہ و بیہقی نے ابوذر سے مرفوعاً کہ
درمیان آسمان و زمین کے پانسو برس کا راستہ ہے اس قول تک کہ اگر تم اپنے ساتھی کے واسطے گڑہا کہودتے پھر اوسکو گراتے البتہ پاتا
وہ خدا کو وہان اور اسکے مثل ابن مردویہ نے مرفوعاً روایت کیا ہے عباس بن عبدالمطلب سے اور نہین دو شانون کیطرف باعتبار دو اسمونکے
اشارہ ہے حضرت کے تلاوت فرمانے سے آیت مذکورہ ہوالاول والآخر کو پس آگاہ ہوا اور سمجھ اور تحقیق ارشاد فرمایا ہے حق تعالیٰ نے
مثلاً دونون شانون کی معرفت کو اپنے قول سے سورہ حدید مین (پھر سیدہا ہوگیا عرش پر جانتا ہے جو کچھ کہ سماتا ہے زمین مین
اور جو کچھ اوس سے نکلتا ہے اور جو کچھ اوترتا ہے آسمان سے اور جو کچھ اوسمین عروج کرتا ہے اور وہ تمہارے ساتھ ہے جہان
تم ہو اور خدا تمہارے اعمال کو دیکھتا ہے) اور اپنے قول سے سورہ انعام مین (اور وہی خدا ہے آسمانون مین اور زمین مین جانتا ہے
تمہارے چھپے اور کہلے کو اور جانتا ہے جو کچھ تم کماتے ہو شیخ اکبر نے فتوحات کے باب ۲۹۲ مین کہا ہے کہ فرمایا خدا نے کہ نہین
ہے اوسکے مانند کوئی شے پس اپنے نفس کو ایسے امر سے موصوف کیا کہ اوسکے غیر کے لئے ممکن نہین ہے اور وہ قول حق تعالیٰ
کا ہے (اور وہ تمہارے ساتھ ہے جہان تم ہو) پس حق تعالیٰ ہمارے ساتھ ہے جہان ہم ہون آسمان دنیا کیطرف نزول
فرمانے کے حال مین رات کے ثلث اخیر مین عرش پر مستوی ہونے کے حال مین عماء مین ہونے کے حال مین آسمان مین
اور زمین مین ہونے کے حال مین انسان کی شہ رگ سے زیادہ قریب ہونے کے حال مین اور یہ تمام
ایسے صفات ہین کہ بجز خدا کے اور کسیکا ان کے ساتھ موصوف ہونا محال ہے پس خدا نے
کسی بندے کو ایک مکان سے دوسرے مکان کیطرف اس لئے منتقل نہین فرمایا کہ اوسکو دیکھے بلکہ اسلئے کہ اوسکو
دکہاوے اپنی بعض نشانیان جو اوس بندہ سے پوشیدہ تہین فرمایا حق تعالیٰ نے پاک ہے وہ کہ راتون رات لے گیا اپنے بندے کو ایک رات مین

عنہ قال اللہ تعالیٰ سُبْحٰنَ الَّذِیْٓ اَسْرٰی بِعَبْدِہٖ لَیْلًا مِّنَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ اِلَی الْمَسْجِدِ
الْاَقْصَا الَّذِیْ بٰرَکْنَا حَوْلَہٗ لِنُرِیَہٗ مِنْ اٰیٰتِنَا الی اخر ما ذکر ولابن عساکر عن علی رضی اللہ عنہ
قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لا تعجزوا عن الدعاء فان اللہ تعالیٰ انزل
علیّ اُدْعُوْنِیْٓ اَسْتَجِبْ لَکُمْ فقال رجل یا رسول اللہ ربنا یسمع الدعاء ام کیف ذلک
فانزل اللہ وَاِذَا سَاَلَکَ عِبَادِیْ عَنِّیْ فَاِنِّیْ قَرِیْبٌ الآیۃ ای فضلا ان یقال یسمع الدعاء
ام کیف مع کونہ استوی علی العرش ولابن مردویہ عن انس رض قال سأل اعرابی رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم این ربنا قال فی السماء علی عرشہ ثم تلا اَلرَّحْمٰنُ عَلَی الْعَرْشِ
اسْتَوٰی وانزل اللہ وَاِذَا سَاَلَکَ عِبَادِیْ عَنِّیْ فَاِنِّیْ قَرِیْبٌ الآیۃ ای لہ الشانان
جمیعا ولابن جریر والبغوی فی معجمہ وابن ابی حاتم وابی الشیخ وابن مردویہ عن
الصلت بن حکیم بن معاویۃ بن حیدۃ القشیری عن ابیہ عن جدہ قال جاء رجل
الی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فقال یا رسول اللہ اقریب ربنا فنناجیہ ام بعید
فننادیہ فسکت النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فانزل اللہ وَاِذَا سَاَلَکَ عِبَادِیْ
عَنِّیْ فَاِنِّیْ قَرِیْبٌ الآیۃ والحدیث ولسفیان بن عیینۃ فی تفسیرہ وعبد اللہ بن احمد
فی زوائد الزہد عن سفیان عن ابی قال قال المسلمون یا رسول اللہ اقریب ربنا فنناجیہ ام
بعید فننادیہ فانزل اللہ تعالیٰ (وَاِذَا سَاَلَکَ عِبَادِیْ عَنِّیْ فَاِنِّیْ قَرِیْبٌ) الآیۃ ولابن المنذر
عن ابن جریج قال قال المسلمون اقریب ربنا فنناجیہ ام بعید فننادیہ فنزلت فَلْیَسْتَجِیْبُوْا لِیْ
لیطیعونی والاستجابۃ ہی الطاعۃ وَلْیُؤْمِنُوْا بِیْ لیعلموا اِنِّیْ قَرِیْبٌ اُجِیْبُ دَعْوَۃَ الدَّاعِ
اِذَا دَعَانِ ولعبد الرزاق وابن جریر عن الحسن قال اصحاب النبی صلی اللہ علیہ وسلم این ربنا
فانزل اللہ (وَاِذَا سَاَلَکَ عِبَادِیْ عَنِّیْ فَاِنِّیْ قَرِیْبٌ) الآیۃ ولعبد بن حمید وابن المنذر
عن عبد اللہ بن عبید التابعی الجلیل قال لما نزلت ہذہ الآیۃ (اُدْعُوْنِیْٓ اَسْتَجِبْ لَکُمْ) قالوا

مسجد حرام سے مسجد اقصی کیطرف کہ جسکے اطراف میں ہمنے برکت اوتاری ہے تاکہ ہم اوسکو اپنی بعض نشانیاں دکھاویں آخر تک
اور ابن عساکر نے روایت کی ہے علیؓ سے کہا اونہوں نے فرمایا رسول خدا صلعم نے کہ مت عاجز ہو تم دعا کرنے سے اسلئے
کہ حق تعالی نے مجھ پر نازل فرمایا ہے کہ تم دعا کرو میں تمہاری دعا کو قبول کرونگا پس ایک مرد نے کہا کہ اے رسول خدا
ہمارا رب دعا کو سنتا ہے یا اسکی کیا صورت ہے پس خدا نے نازل فرمایا (اور جب تم سے میرے بندے میرا حال پوچھیں پس
میں اونکے قریب ہوں آخر آیت تک یعنی پوچھا جائیگا یہ کہا جاسے کہ دعا کو سنتا ہے یا کیونکر ہے باآنکہ وہ عرش پر مستوی ہے اور ابن
مردویہ نے انسؓ سے روایت کی ہے کہ ایک بدوی نے رسول خدا صلعم سے پوچھا کہ ہمارا رب کہاں ہے فرمایا کہ آسمان میں اپنے
عرش پر ہے پھر تلاوت کیا کہ رحمن عرش پر مستوی ہوا اور خدا نے نازل فرمایا کہ جب تجھسے میرے بندے مجکو پوچھیں پس بیشک میں
اونکے قریب ہوں) آخر آیت تک یعنی خدا کی دونوں شانیں ہیں اور ابن جریر و بغوی نے معجم میں اور ابن ابی حاتم و ابو الشیخ و ابن مردویہ نے
روایت کی صلت بن حکیم بن معاویہ بن حیدہ قشیری سے اونہوں نے اپنے باپ سے اونہوں نے اونکے دادا سے کہ کہا اونہوں
نے کہ ایک مرد آیا نبی صلعم کے پاس اور کہا کہ یا رسول اللہ کیا نزدیک ہے ہمارا رب کہ ہم اوس سے آہستہ کہیں یا دور ہے
کہ ہم اوسکو پکاریں پس نبی صلعم نے سکوت کیا پھر خدا نے نازل کیا کہ جب تجھسے میرے بندے مجکو پوچھیں پس بیشک میں نزدیک ہوں
تا آخر آیت و آخر حدیث اور سفیان بن عیینہ نے اپنے تفسیر میں اور عبد اللہ بن احمد نے زوائد الزہد میں سفیان سے اونہوں نے ایکی
روایت کی ہے کہ کہا مسلمانوں نے یا رسول اللہ کیا قریب ہے ہمارا رب کہ ہم اوس سے آہستہ کلام کریں یا دور ہے کہ اوسکو پکاریں پس حق تعالی
نے نازل فرمایا کہ اور جبکہ تجھسے میرے بندے مجکو پوچھیں پس بیشک میں نزدیک ہوں تا آخر آیت اور ابن منذر نے ابن جریج
سے روایت کی ہے کہا اونہوں نے کہ مسلمانوں نے پوچھا کہ آیا قریب ہے ہمارا رب کہ ہم اوس سے آہستہ کلام کریں یا دور ہے
کہ اوسکو پکار کر کہیں پس یہ آیت نازل ہوئی (پس چاہیے کہ مجھسے استجابت کریں یعنی چاہیے کہ میری اطاعت کریں اور استجابت
طاعت کا نام ہے اور چاہیے کہ مجھپر ایمان لاویں یعنی چاہیے کہ یقین لاویں اسپر کہ میں نزدیک ہوں جواب دیتا ہوں پکارنے والے کی
پکار کا جبکہ مجکو پکارتا ہے اور عبد الرزاق و ابن جریر نے حسن سے روایت کی ہے کہ کہا اصحاب نبی صلعم نے کہ ہمارا رب کہاں ہے پس
خدا نے نازل فرمایا کہ (اور جب تجھسے میرے بندے مجکو پوچھیں پس بیشک میں قریب ہوں تا آخر آیت اور عبد بن حمید و ابن منذر نے عبد اللہ
بن عبید تابعی اہل الفد سے روایت کی ہے کہ کہا اونہوں نے کہ جب آیت (ادعونی استجب لکم) نازل ہوئی۔

كيف ما ندعوا حتى ندعوه فانزل الله (وَإِذَا سَأَلَكَ عِبَادِي عَنِّي فَإِنِّي قَرِيبٌ) الآية قالوا
صدق ربنا وهو بكل مكان ولابن ابي شيبة واحمد والبخاري ومسلم وابي داود والترمذي
والنسائي وابن ماجة وابن مردويه والبيهقي في الاسماء والصفات عن ابي موسى الاشعري
قال كنا مع رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم في غزاة فجعلنا لا نصعد شرفا ولا نهبط واديا
الا رفعنا اصواتنا بالتكبير فدنا منا فقال يا ايها الناس اربعوا على انفسكم فانكم لا تدعون اصم
ولا غائبا انما تدعون سميعا بصيرا ان الذي تدعون اقرب الى احدكم من عنق راحلته ولابن
ابي شيبة عن عبد الله بن شعيب قال صليت الى جنب سعيد بن المسيب فرفعت صوتي بالدعاء
فانتهرني وقال ظننت ان الله ليس بقريب منك وللبخاري ومسلم والنسائي والترمذي وابن
ماجة عن ابي هريرة رفعه يقول الله تعالى انا عند ظن عبدي بي وانا معه اذا ذكرني
(الحديث) ورواه احمد عن انس وفيه اذا دعاني ولسفيان فوكيع وعبد الرزاق وابن
ابي شيبة في مصنفهما واحمد في الزهد وابي نعيم والبيهقي في الشعب بسند صحيح عن كعب
قال قال موسى اي رب قريب انت فاناجيك ام بعيد فاناديك قال يا موسى انا جليس من
ذكرني ونحوه لابي الشيخ في الثواب عن عبد الله بن عمير والدينوري في المجالسة عن عبيدة
والديلمي عن ثوبان رفعه بزيادة ومن ثم تسبيح الملك الاعظم احد حملة العرش العظيم
سبحانك اين كنت واين تكون حتى لا يظن ولا يتوهم لذات الله تعالى التقييد بمكان
معين فقد قال ابو يعلى في مسنده نا عمرو الناقد نا اسحق بن منصور نا اسرائيل عن معاوية
بن اسحق عن سعيد المقبري عن ابي هريرة قال قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم اذن
لي ان احدث عن ملك قد مرقت رجلاه الارض السابعة والعرش على منكبيه وهو
سبحانك اين كنت واين تكون وسنده صحيح على شرط الائمة الستة خلا معاوية فاخرج
له البخاري مقرونا بغيره وابو داود في القدر والنسائي وابن ماجه وحدث عنه شعبة

اصحاب نے کہا کیا ہم اوسکو دیکھتے ہین کہ اوسکو پکارین پس حق تعالیٰ نے نازل فرمایا اور جب کہ تجھسے میرے بندے مجھکو
پوچھین تو بیشک مین قریب ہون پس کہا لوگون نے سچ کہا ہمارے رب نے اور وہ ہر جگہ ہے اور ابن ابی شیبہ و احمد و بخاری
و مسلم و ابو داؤد و ترمذی و نسائی و ابن ماجہ و ابن مردویہ نے اور بیہقی نے اسماء و صفات مین ابو موسیٰ اشعری سے روایت کی ہے کہا انہون
نے کہ تھے ہم ہمراہ نبی صلعم کے ایک لڑائی مین پس جب ہم چڑھتے بلند ٹیلے پر یا اوترتے دامن کوہ مین تو خوب زور سے تکبیر کہتے تھے
پس حضرت نے ہمارے قریب آکر فرمایا کہ اے لوگو توقف کرو اسلئے کہ تم نہین پکارتے ہو بہرے کو اور نہ غائب کو بلکہ
تم پکارتے ہو سنتے دیکھتے کو بیشک جسکو تم پکارتے ہو وہ قریب تر ہے تم مین سے ہر ایک کے اوسکی سواری کی گردن سے اور
ابن ابی شیبہ نے عبد اللہ بن شعیب سے روایت کی تھی کہ کہا اونہون نے کہ نماز پڑھی مین نے برابر مین سعید بن مسیب کے پس مین آواز بلند
کی دعا کے لئے پس پھیر کا اونہون نے مجکو اور کہا کہ تو نے گمان کیا ہے کہ خدا تجھسے قریب نہین ہے اور بخاری و مسلم و نسائی و ترمذی
و ابن ماجہ نے ابو ہریرہ سے مرفوعاً روایت کی ہے کہ حق تعالیٰ فرماتا ہے کہ مین اپنے بندے کے گمان کرنے کے نزدیک ہون
اور مین اوسکے ساتھ ہون جب وہ مجھکو یاد کرتا ہے آخر حدیث تک اور اسکو احمد نے انس سے یون روایت کیا ہے کہ جب وہ مجکو پکارتا ہے
اور سفیان پھر وکیع و عبد الرزاق و ابن ابی شیبہ کی روایت سے اون دونون کے مصنف مین اور احمد کی روایت ہے کتاب الزہد مین
اور ابو نعیم و بیہقی کی شعب الایمان مین بسند صحیح کعب سے کہ کہا اونہون نے کہ کہا موسیٰ نے اے میرے رب کیا تو قریب ہے کہ مین تجھسے
آہستہ کلام کرون یا دور ہے کہ تجھکو آواز سے پکارا کرون فرمایا کہ اے موسیٰ مین جلیس ہون اوسکا کہ جو مجکو یاد کرتا ہے اور اسکے مثل ابو الشیخ نے ثواب
مین عبد اللہ بن عمیر سے اور دینوری نے مجالسہ مین عبیدہ سے اور دیلمی نے ثوبان سے مرفوعاً کچھ زیادتی کے ساتھ روایت کی ہے اور یہ بھی ہے
ہے تسبیح ایک بزرگ فرشتہ کی جو عرش اعظم کے حاملین سے ہے کہ پاک ہے تو کہان تھا تو اور کہان ہوگا تاکہ وہم و گمان نکیا جاوے حق تعالیٰ کی
ذات کے لئے مقید ہونا مکان معین مین پس تحقیق کہا ابو یعلیٰ نے اپنے مسند مین کہ بیان کیا ہمسے عمر ناقد نے کہ بیان کیا ہمسے اسحق بن منصور نے کہ بیان کیا ہمسے اسرائیل
نے معاویہ بن اسحق کی روایت سے اونہون نے روایت کی سعید مقبری سے اونہون نے ابو ہریرہ سے کہا کہ فرمایا رسول خدا صلعم نے کہ مجکو اذن دیا گیا ہے
کہ مین حال بیان کرون ایک فرشتہ کا کہ اوسکے دونون پیر گڑ گئے ہین ساتوین زمین تک اور عرش اوسکے کندھے پر ہے اور وہ کہتا ہے پاک ہے تو کہان تھا
تو اور کہان ہوگا اور اسکی سند صحیح ہے اور مسلم کی شرط پر بجز معاویہ کے پس اوس سے بخاری نے روایت کی اور اسکے طریق روایت کو ملا کر اور
ابو داؤد نے قدر مین اور نسائی و ابن ماجہ نے اور حدیث مانی کی ہے اوس سے شعبہ نے

ولا يحدث الا عن ثقة عنده وجماعة وقال ابو حاتم لا باس به ووثقه احمد والنسائي وابن
حبان فقيل ابن لهيعة وحده الشيخ واه ولعله لمثل هذا الحديث عليل غير صحيحة فحديثه
وحده صحيحة وقد عزاه السيوطي في الدر المنثور لابي يعلى وابن مردويه بسند صحيح مع ان
له شواهد هو بها متعاضد فللطبراني في الكبير ولابي نعيم في الحلية عن ابن عباس رفعا
ان الله عز وجل ملكا لو قيل له التقم السموات السبع والارضين بلقمة واحدة لفعل تسبيحه
سبحانك حيث كنت وللطبراني في الاوسط عن انس اذن لي ان احدث عن ملك من حملة
العرش رجلاه في الارض السابعة السفلى على قرنه العرش ومن شحمة اذنه وعاتقه خفقان
سبعمائة عام يقول ذلك الملك سبحانك حيث كنت وللخطيب في المتفق والمفترق عن ابن عمر
نحوه وفيه ابو معشر المدني ولكنه متعاضد بالشواهد وفيه ما بين عاتقه الى شحمة اذنه
سبعمائة سنة وسبحانك حيثما كنت فلينظر وليمعن وليتدبر في معاني سبحانك واين كنت
واين تكون وسبحانك حيثما كنت وسبحانك حيث كنت مطابقة الآيات المتلوات ونحوها
وللبخاري ومسلم والنسائي والبيهقي في الاسماء والصفات عن انس رفعا ان احدكم
اذا قام في صلوته فانما يناجي ربه وان ربه بينه وبين القبلة فلا يبزقن احدكم قبل
قبلته ولكن عن يساره او تحت قدمه ولموسى بن عقبة فابن جريج فالبخاري ومسلم
والحاكم فالبيهقي عن ابن عمر رفعا اذا كان احدكم يصلي فلا يبصق قبل وجهه فان
الله قبل وجهه اذا صلى ولابن ماجة عن ابي وائل شقيق بن سلمة عن حذيفة انه
رأى شبث بن ربعي بزق بين يديه فقال يا شبث لا تبزق بين يديك فان
رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم كان ينهى عن ذلك وقال ان الرجل اذا قام يصلي
اقبل الله عليه بوجهه حتى ينقلب او يحدث حدث سوء ولابن خزيمة في التوحيد
عن شقيق قال كنا عند حذيفة فقام شبث بن ربعي فصلى فبصق بين يديه فقال

اور شعبہ اوسکی حدیث کو بیان کرتے ہین جو اونکے نزدیک معتبر ہے اور ایک جماعت نے اور ابو حاتم نے کہا ہے کہ اوسمین کچھ خرابی نہین ہے

اور احمد و نسائی و ابن حبان نے اوسکو ثقہ کہا ہے لیکن ابو زرعہ کو یہ کہنا کہ وہ بڑا واہی ہے اور شاید کہ یہ قول الیسی ہی حدیث کے باب ہوگا

علیل ہے حجت نہین ہے اسلئے کہ تنہا اوسکی حدیث حجت ہے اور حالانکہ اس حدیث کو سیوطی و نشو مین ابو یعلی و ابن مردویہ کیطرف

بسند صحیح منسوب کیا ہے باآنکہ اسکے اور شواہد ہین کہ جنکی وجہ سے یہ حدیث قوت رکہتی ہے پس طبرانی نے کبیر مین اور ابو نعیم نے حلیہ

مین ابن عباس سے مرفوعاً روایت کی ہے کہ تحقیق حق تعالی کا ایک فرشتہ ہے کہ اگر اوسکو کہا جاوے کہ ساتون آسمانون اور ساتون زمین

کو ایک لقمہ سے نگل لے تو البتہ کر گزریگا اوسکی تسبیح سبحانک حیث کنت ہے اور طبرانی کی روایت اوسط مین انس سے ہے دیکہو

اذن دیا گیا ہے کہ حال بیان کرون ایک فرشتہ کا حاملین عرش مین کہ اوسکے دونون پیر نیچے کے ساتوین زمین مین ہین اور اوسکے

ایک جانب پر عرش ہے اور اوسکی کانکی لو اور کندہے مین سات سو برس کی مسافت ہے وہ فرشتہ کہتا ہے پاک ہے تو جہان

کہین ہے تو اور خطیب نے متفق و مفترق مین ابن عمر سے اسکے مثل روایت کی ہے اور اوسکی سند مین ابو معشر مدنی ہے ولیکن وہ قوت

رکہتی ہے شواہد سے اور اوسمین ہے کہ اوسکے کندہے سے اوسکے کان کی لو تک سات سو برس ہین اور سبحانک حیث ماکنت پس نظر

کرنی چاہئے اور غور کیا جاوے اور تدبر کیا جاوے معانی مین ان لفظون کے دیکہنا چاہئے این کنت و این تکون سبحانک حیثما کنت

و سبحانک حیث کنت آیات و احادیث سے تطبیق دیکر اور بخاری و مسلم و نسائی و بیہقی نے اسماء و صفات مین انس سے مرفوعاً

روایت کی ہے کہ تحقیق ایک تمہارا جبکہ کہڑا ہوتا ہے اپنی نماز مین پس تحقیق وہ خفیہ بات کرتا ہے اپنے رب سے اور اوسکا رب اوسکے

اور قبلہ کے درمیان ہے پس نہ تہوکے کوئی تم مین کا اپنے قبلہ کے جانب اور لیکن اپنے بائین جانب یا قدم کے نیچے اور موسی بن عقبہ

نے پہر ابن جریج نے پہر بخاری و مسلم و حاکم نے پہر بیہقی نے ابن عمر سے مرفوعاً روایت کی ہے جبکہ ایک تمہارا نماز پڑہے تو اپنے مونہہ کے

سامنے نہ تہوکے اسلئے کہ خدا اوسکے مونہہ کی جانب ہے جبکہ وہ نماز پڑہتا ہے اور ابن ماجہ نے ابو وائل شقیق بن سلمہ سے اونہون نے

حذیفہ سے روایت کی ہے کہ دیکہا اونہون نے شبث بن ربعی کو کہ تہوکا اپنے سامنے پس کہا کہ اے شبث نہ تہوک اپنے سامنے اسلئے

کہ رسول صلعم منع کرتے تہے اس سے اور کہا کہ مرد جب کہڑا ہو کر نماز پڑہتا ہے تو خدا متوجہ ہوتا ہے اوسپر اپنے وجہ سے یہانتک کہ نماز سے

فارغ ہو یا کوئی برا فعل کرے اور ابن خزیمہ نے توحید مین شقیق سے روایت کی ہے کہا اونہون نے کہ ہم

حذیفہ کے پاس تہے پس شبث بن ربعی نے کہڑے ہو کر نماز شروع کی اور اپنے سامنے تہوکا پس حذیفہ نے اوس سے کہا

له حذيفة يا شيث لا تبصق بين يديك ولا عن يمينك فان عن يمينك كاتب الحسنات ولكن
عن يسارك او من وراءك فان العبد اذا توضأ فاحسن الوضوء ثم قام الى الصلوة اقبل
الله عليه بوجهه فيناجيه فلا ينصرف عنه حتى ينصرف او يحدث حدث سوء ومعنى
الاحاديث ان الله تعالى اقبل وجه العبد بينه وبين القبلة اذا صلى باقبال رحمانى لا
لا يفنيه بل يبقيه ويحييه ويرعيه ويحميه لكونه يناجيه فهو يقبل عليه بوجهه فيناجيه
فلا يبرق من قبل وجهه المخصوص منه تعالى بل عظم شرف فى هذا الوقت الخاص وان كان
تعالى باطنا كما يليق بالحضرة فى كل جهة ومكان سبحانه ما اعظم شانه واحسانه كنور
الشمس على تنزيهه بلا تشبيه ولله المثل الاعلى وقد قال الله تعالى الله نور السموات
والارض الاية وورد نور انى اراه ومن اسمائه الحسنى النور وقد ورد ايضا اقرب ما
يكون العبد من ربه وهو ساجد فاكثروا الدعاء رواه احمد ومسلم وابو داؤد والنسائى
وابو يعلى عن ابى هريرة وورد اقرب ما يكون الرب من العبد فى جوف الليل الاخر فان
استطعت ان تكون ممن يذكر الله فى تلك الساعة فكن اخرجه الترمذى والنسائى
والحاكم عن عمرو بن عبسة ولابن مردويه وللبيهقى فى الشعب عن عبادة بن الصامت
رفعا ان من افضل ايمان المرء ان يعلم ان الله معه حيث كان وللطبرانى فى الكبير
والاوسط عنه رفعا ان افضل الايمان ان تعلم ان الله معك حيثما كنت وهذا الذى
ذكرنا محجة وسطى بيضاء غلط فانه اعمال الدلائل الطرفين واشتغال بمسائل
الشرفين والخير كله فى الاعمال والاشغال دون الاهمال والاغفال والتاويل لاحد
النصين فى الطرفين من غير دليل عليل ليس عليه تعويل فانه تعليل الظاهر
كما هو ظاهر لا تمييل ولتبين احدهما فى هذا الباب اولى من الاخر فتدبر وتبصر وفائدة
الى الجمع بين النصين على الخصوص عائدة قال ابن القيم تامل الخطاب القرآن تجد

کہ اسے مشیت نہ تہوک لسپنے سامنے اور نہ اپنے دہنے جانب تیرے دہنے جانب نیکی لکہنے والے فرشتے ہین اور لیکن تہوک بائین
جانب یا اپنے پیچہے اسلئے کہ بندہ نے جب وضو کیا عمدہ طور سے پہر نماز کو کہڑا ہوا اوسکے سامنے کر دیتا ہے خدا اپنے وجہ کو پہر اوس سے
مناجات کرتا ہے پہر نہین پہرتا ہے وہان سے یہان تک کہ بندہ نماز سے فارغ ہو جاوے یا برا فعل کر بیٹہے اور معنے ان احادیث کے
یہ ہین کہ حق تعالی سامنے کرتا ہے بندے کے چہرے کو اپنے اور قبلہ کے درمیان جبکہ بندہ نماز پڑہتا ہے رحمانی توجہ سے نہین فنا اوسکو بلکہ
باقی رکہتا ہے اور نجات دیتا ہے اور اوسکی نگہداشت و حمایت کرتا ہے اسوجہ سے کہ بندہ اوس سے مناجات کر رہا ہے پس خدا اوسپر
متوجہ ہوتا ہے اپنے چہرے سے پہر اوس سے سرگوشی کرتا ہے پس ہرگز نہ تہوکے اوسکے چہرہ کیطرف جو کہ خصوصیت رکہتا ہے حق تعالی سے
بہت بڑی شرافت کے ساتہ اس وقت خاص مین اگرچہ باطن کے اعتبار سے حق تعالی جیسا کہ اوسکی درگاہ کے لائق ہے ہر جہت اور ہر مکان
مین ہے پاک ہے وہ بہت بڑی ہے شان اوسکی اور احسان اور مثال نور شمس کے ہے باوجود اوسکی تنزیہ کے بدون تشبیہ کے اور
خدا ہی کے لئے ہے بلند تر مثل اور تحقیق فرمایا ہے حق تعالی نے کہ خدا نور ہے آسمانون اور زمین کا آخر آیت تک اور وارد ہوا ہے کہ خدا ایک
عظیم الشان نور ہے کہان دیکہون مین اوسکو اور اوسکے اسماے حسنی مین سے لفظ نور ہے اور نیز وارد ہوا ہے کہ قریب تر حالت بندہ کی اپنے
رب سے بندہ کے سجدہ کرنے کے وقت ہے پس زیادہ کرو دعا کو روایت کیا اسکو احمد و مسلم و ابو داؤد و نسائی و ابو یعلی نے ابو ہریرہ
سے اور وارد ہوا ہے کہ زیادہ قریب ہونا بندہ کا اپنے رب سے اخیر شب کے اندر ہے پس اگر تجہسے ہو سکتا ہے کہ تو ہو جاوے اون
لوگون مین سے جو خدا کو یاد کرتے ہین اوس وقت مین پس ہو جا روایت کیا اسکو ترمذی و نسائی و حاکم نے عمرو بن عبسہ سے اور ابن دقیقی مردویہ
نے شعب مین عبادہ بن صامت سے مرفوعًا روایت کی ہے کہ افضل ایمان مرد کا یہ ہے کہ وہ یقین کر لیوے کہ خدا اوسکے ساتہ ہے جہانکہ
وہ موجود ہوا اور طبرانی نے معجم کبیر و اوسط مین عبادہ بن صامت سے مرفوعًا اسطرح روایت کیا ہے کہ افضل ایمان یہ ہے کہ تجکو یقین ہو اسکا کہ خدا تیرے
ساتہ ہے جہان کہین تو ہووے اور یہ تحقیق کہ ہمنے ذکر کی ہے متوسط طریقہ ہے کہ جس سے غلط بحث کو لگاؤ نہین ہے اسلئے کہ طریقہ مین طرفین کی
دلیلونکو عمل مین لاتا ہے اور دونون شرف کے مسائل مین مشغول کرتا ہے اور ہمیشہ بہلائی عمل مین لاسلئے اور مشغول کرنے مین ہے نہ کہ بیکار چہوڑنے
اور فاضل بنانے مین اور پہیرنا دونون قسم کی نصوص مین سے کسی ایک کو دونون طرف مین سے کیطرف بلا دلیل نادرست ہے کہ جسپر اعتماد کرنا نہ چاہئے
اسلئے کہ تاویل مین تعلیل و بیکار بنانا ہے ظاہر معنے کہ جیسا کہ یہ امر ظاہر ہے نہ کہ عمل مین لانا اور تاویل کرنے مین ایک لفظ کو دوسرے پر ترجیح نہین ہے پس ترجیح
اور بنا ہو جاوے فائدہ کہ خاص کر جمع کرنے نصوص کے طرف لوٹنے والا ہے یکبارگی قسم نے کہ تو خطاب قرآن مین تاویل کر کر پاسے گا تو

ملك له الملك كله وله الحمد كله أزمة الأمور كلها بيده ومصدرها منه ومردها
إليه مستويا على العرش لا يخفى عليه خافية من أقطار مملكته عالما بما في نفوس عبيده
مطلعا على أسرارهم وعلانيتهم منفردا بتدبير المملكة يسمع ويرى ويعطي ويمنع
ويثيب ويعاقب ويكرم ويهين ويخلق ويرزق ويميت ويحيي ويقدر ويقضي ويدبر
الأمور نازلة من عنده دقيقها وجليلها وصاعدة إليه لا تتحرك ذرة إلا بإذنه و
لا تسقط من ورقة إلا بعلمه فتأمل تجده يثني على نفسه ويمجد نفسه ويحمد نفسه
وينصح عباده ويدلهم على ما فيه سعادتهم وفلاحهم ويرغبهم فيه ويحذرهم مما فيه
هلاكهم ويتعرف إليهم بأسمائه وصفاته ويتحبب إليهم بنعمه وآلائه يذكرهم بنعمه
عليهم ويأمرهم بما يستوجبون به تمامها ويحذرهم من نقمه ويذكرهم بما أعد لهم من
الكرامة إن أطاعوه وبما أعد لهم من العقوبة إن عصوه ويخبرهم بصنعه في أوليائه
وأعدائه وكيف كانت عاقبة هؤلاء ويثني على أوليائه بصالح أعمالهم وأحسن
أوصافهم ويذم أعداءه بسيء أعمالهم وقبيح صفاتهم ويضرب الأمثال وينوع
الأدلة والبراهين ويجيب عن شبه أعدائه أحسن الأجوبة ويصدق الصادق
ويكذب الكاذب ويقول الحق ويهدي السبيل ويدعو إلى دار السلام ويذكر
أوصافها وحسنها ونعيمها ويحذر من دار البوار ويذكر عذابها وقبحها وآلامها
ويذكر عباده فقرهم إليه وشدة حاجتهم إليه من كل وجه وأنهم لا غنى لهم عنه
طرفة عين ويذكر غناه عنهم وعن جميع الموجودات وأنه الغني بنفسه عن كل ما سواه
وكل ما سواه فقير إليه بنفسه وأنه لا ينال أحد ذرة من الخير فما فوقها إلا بفضله
ورحمته ولا ذرة من الشر فما فوقها إلا بعدله وحكمته وتشهد من خطابه عتابه لأحبابه
ألطف عتاب وأنه مع ذلك مقيل عثراتهم وغافر زلاتهم ومقيم أعذارهم ومصلح

ایک بادشاہ کو کہ تمام حکومت اوسکے لئے ہے اور تمام تعریف اوسکے واسطے ہے تمام امور کی باگین اوسکے ہاتھ مین ہین اور سب کا صدور راہ سی ہے
ہے اور سب کا ورود اوسکے طرف ہے بیٹھا ہوا ہے عرش کے اوپر نہین مخفی اوسپر کوئی دقیقہ اوسکے ولایت کے اطراف سے جاننے والا ہے
اپنے بندون کے نفوس مین جو کچھ خیالات ہین خبردار ہے اونکے چھپے اور کھلے سے اکیلا ہے اپنی سلطنت کی تدبیر مین سنتا ہے اور
دیکھتا ہے عطا کرتا ہے اور روکتا ہے ثواب دیتا ہے اور عذاب کرتا ہے عزت کرتا ہے اور خوار کرتا ہے پیدا کرتا ہے اور
روزی دیتا ہے مارتا ہے اور جلاتا ہے اندازہ مقرر کرتا ہے اور حکم کرتا ہے اور تدبیر کرتا ہے جملہ امور کی اوترنے والا ہے اوسکے طرف
سے چھوٹا امر اور بڑا امر اور اوسکے طرف چڑھنے والا ہے کوئی ذرہ نہین ہلتا ہے بے اوسکے اذن کے اور کوئی پتہ نہین گرتا ہے
بے اوسکے علم کے پس تامل کر تو کیسا پاتا ہے تو اوسکو تعریف کرتا ہے اپنے نفس کی اور بڑائی بیان کرتا ہے اور صفت بیان کرتا ہے
اپنے نفس کی اور اپنے بندون کی نصیحت کرتا ہے اور اونکی رہنمائی کرتا ہے اوس طریق پر کہ جسمین سعادت و نجات ہے اور اوسمین اونکو رغبت
دلاتا ہے اور ڈراتا ہے اونکو اوس کام سے کہ جسمین اونکی ہلاکت ہے اور معلوم کراتا ہے اونکو اپنے اسما و صفات اور محبت کرتا ہے
اونسے اپنی نعمتون و بخششون کے ذریعہ سے یاد دلاتا ہے اونکو اپنی نعمتین جو اونکو دی ہین اور حکم کرتا ہے اونکو اون اعمال کا کہ جنکے وہ
ہمہ تن لایق ہے اور ڈراتا ہے اونکو اپنے سختی سے اور یاد دلاتا ہے اونکو جو کچھ اونکے لئے از قسم کرامت مہیا کر رکھا ہے بشرط فرمانبرداری کے
اور جو کچھ اونکے لئے مہیا کر رکھا ہے از قسم عذاب بشرط نافرمانی کے اور خبر دیتا ہے اونکو اپنے فعل کے دوستون اور دشمنون کے باب مین اور
یہ کیونکر ہوگا انجام انکا اور اونکا اور تعریف کرتا ہے اپنی دوستونکی اونکے نیک کامون اور خوبتر اوصاف کے ساتھہ اور برائی بیان کرتا ہے
اپنے دشمنون کی اونکے برے اعمال اور قبیح صفات کے ساتھہ اور نظیرین بیان کرتا ہے اور قسم قسم کی ادلہ و براہین لاتا ہے اور اپنے دشمنونکے شبہون
کے عمدہ و خوبتر جوابات دیتا ہے اور سچا قرار دیتا ہے سچے کو اور جھٹلاتا ہے جھوٹے کو اور حق بات کہتا ہے اور راہ حق کی ہدایت کرتا ہے اور سلامتی کے گہر کیطرف
بلاتا ہے اور اوسکے اوصاف و خوبی و نعمتونکو ذکر کرتا ہے اور ڈراتا ہے ہلاکت کے گہر سے اور اوسکے عذاب و برائی و تکالیف کو ذکر کرتا ہے اور اپنے بندون سے ذکر کرتا ہے
اونکی محتاجی اور شدت حاجت کو طرف اپنے ہر وجہ سے اور یہ اونکو اوس سے بے پروائی نہین ہوسکتی ہے ایک لمحہ اور اون لوگ تمام موجودات سے اپنی بے پروائی کو ذکر
کرتا ہے اور یہ کہ وہی بذات خود غنی ہے اپنے ماسوا سے اور جو کچھ اوسکے سوا ہے اوسکا محتاج ہے اور یہ کہ کوئی شخص نہین پا سکتا ذرہ برابر نیکی کو مگر اوسکے فضل
و رحمت سے اور نہ ذرہ برابر برائی پاسکتا مگر اوسکے انصاف و حکمت سے اور تو دیکھیگا اوسکے خطاب سے اوسکا عتاب دوستونکے حق مین نرمی آمیز اور وہ باوجود اوسکے
در گذر کرنیوالا ہے اونکے لغزشون سے بخشنے والا ہے اونکے غلطیونکو قایم رکھنے والا ہے اونکے عذر کو درست کرنیوالا ہے۔

فسادهم والدافع عنهم والحامي عنهم والناصر لهم والكفيل بمصالحهم والمنجي لهم من
كل كرب والموفي لهم بوعده وانه وليهم الذي لا ولي لهم سواه فهو مولاهم الحق و
نصيرهم على عدوهم فنعم المولى ونعم النصير واذا شهدت القلوب من القرآن ملكا
عظيما جوادا رحيما جميلا هذا شانه فكيف لا تحبه وتنافس في القرب منه وتنفق
انفاسها في التودد اليه ويكون احب اليها من كل ما سواه ورضاه آثر عندها من
رضا كل من سواه فكيف لا تلهج بذكره ويصير حبه والشوق اليه والانس به غذاءها
وقوتها ودواءها بحيث ان فقدت ذلك فسدت وهلكت ولن تنتفع بحياتها انتهى
نقله السيوطي في الاتقان بعنوان فائدة (قلت) جملة ما يدل على قربه تعالى ايضا فيه
وقد ثبت لها فيه صفة هي انه يحبه ويحبه وعينه كما انطق قرآنه (نحن
اقرب اليه من حبل الوريد) (ونحن اقرب اليه منكم ولكن لا تبصرون) (واينما تولوا
فثم وجه الله) (وهو معكم اينما كنتم) (واذا سألك عبادي عني فاني قريب) مما يقتضي
من سببه ... وفي قوله تعالى جوابا لكليمه موسى عليه السلام انا جليس من ذكرني
وكما انطق به رسوله وبرهانه والذي نفس محمد بيده لو انكم دليتم احدكم بحبل
الى الارض السفلى لهبط على الله وكقوله صلى الله عليه وسلم حين خص صلواته وطوله عن
تبيح ... العرش ... اين كنت واين تكون وقوله ان الذي تدعون اقرب
الى احدكم من عنق راحلته وقوله ان ربه بينه وبين القبلة وان العبد اذا قام
الى الصلوة اقبل الله عليه بوجهه فيما بينه وغير ذلك الماضي مما يوافيه فاذا وجدت
النفوس من القرآن والحديث شملها ما لك ... كبيرا كريما جليلا جميلا شانه واحسانه
هكذا قربه ... ويشتاق ويتقرب اليه وتحبب لديه وتعتمد وتتوكل في جميع امورها
عليه بالرجوع بحيث ... وتميز في كل امر من الدنيا والدين والعقبى بين كل طيب وخبيث هذا انتهى

اونکے فساد کو دفع کرنیوالا ہے اونکے دشمن کو اور اونکا حامی و مددگار اور اونکے مصالح مین کفیل کا ہے اور اونکو نجات دینے والا ہے اور ہر شے
سے اور اونکے باب مین پورا کرنیوالا ہے اپنے وعدے کو اور اونکا ایسا مربی ہے کہ اوسکے سوا اور کوئی مربی اونکا نہین ہے پس وہی اونکا سچا
دوست ہے اور اونکی مدد کرتا ہے اونکے دشمنون پر پس وہ کیا خوب دوست ہے اور کیا خوب مددگار ہے اور جبکہ قلوب کو قرآن سے ایک بڑا بادشاہ
سخی رحیم جمیل معلوم ہوگا کہ جسکی یہہ شان ہے پھر کیونکر اوسکو دوست نہ رکھینگے اور اوسکے قرب مین کیون نہ راغب ہونگے اور اوسکی دوستی حاصل کرنے
مین اپنی عمر کیون نہ گزارینگے اور اونکو تمام ماسوا سے زیادہ محبوب کیون نہوگا اور اوسکی خوشنودی زیادہ پسندیدہ ہو جائیگی اونکو اوسکے تمام ماسوا کی
خوشنودی سے اور کیون نہ شیفتہ ہونگے اوسکی یاد مین اور اوسکی محبت اور اوسکا شوق اور انس اونکی غذا و قوت و دوا ہو جائیگا اسطرح پر کہ اگر یہہ اوصاف
نہون تو قلوب فاسد و ہلاک ہو جائین اور اپنی حیات سے ہرگز نفع نہ پائین انتہی اسکو سیوطی نے اتقان مین نقل کیا ہے فائدہ کے عنوان سے مین کہتا ہون
یہہ جو کچھ ابن قیم نے بیان کیا ہے ایک کلام صاف و بلند ہے پر کچھ اوسمین تامل کے قابل رہگیا ہے اور وہ یہہ ہے کہ حق سبحانہ باوجود اس مضمون کے کہ
جسکو ابن قیم نے بیان کیا اور معین کیا ایسا ہے کہ جسطرح اوسکے قرآن نے اوسکو ظاہر فرمایا ہے کہ ہم بندے کے قریب [illegible] اوسکی شہ رگ سے اور یہہ کہ
نزدیک ہین جان سے بہ نسبت تمہارے ولیکن تم نہین دیکھتے ہو اور جہان رخ کرو تم پس وہین ہے ذات اللہ کی اور وہ تمہارے ساتھ ہے جہان تم ہو اور جبکہ
پوچھین تجھسے میرے بندے مجکو پس مین نزدیک ہون ساتھ اسکے سبب دل کے [illegible] قول حق تعالی کا [illegible] مین اپنے کلیم موسی علیہ السلام کے مین
جلیس ہون اوسکا کہ جو مجکو یاد کرے اور ایسا ہے کہ جسطرح اوسکے رسول [illegible] اور اوسکے برہان نے بیان دیا ہے اوس قسم سے اوسکی کہ محمد کی جان اوسکے
ہاتھ مین ہے کہ اگر تم گرا دے اپنے مین سے کسیکو رسی [illegible] باندھ کر نیچے کی زمین تک تو البتہ گرتا [illegible] کے اوپر اور جیسا کہ [illegible] حال ہے عرش و فرشتے
کی تسبیح کو حضرت صلعم سے نقل فرمایا ہے کہ تو پاک ہے کہان رہا ہے تو اور کہان رہیگا اور جیسا کہ قول حضرت کا [illegible] تمہارے ایک کے قریب تر ہے
اوسکی سواری کی گردن سے اور قول حضرت کا کہ اور [illegible] اوسکا رب اوسکے اور قبلہ کے بیچ میں ہے [illegible] تحقیق کہ [illegible] کھڑا
ہوتا ہے نماز پڑھنے کو سامنے کردیتا ہے خدا اوسکے اپنی ذات کو پھر اوس سے [illegible] کرتا ہے [illegible] جو مذکور ہو چکا ہے
اوس قسم سے کہ اس مضمون کی تکمیل کرتا ہے پس جب کہ پائینگے [illegible] ایک بادشاہ [illegible]
صاحب حکومت بڑا بزرگ مہربان صاحب جلال و جمال کہ جسکی صفت [illegible] احسان کیا ہے پس [illegible] اوسکو
دوست رکھینگے اور مشتاق ہونگے اور اوسکے تقرب چاہینگے اور اوس سے کمال محبت پیدا کرینگے اور تمام امور مین اوسی پر
اعتماد و بھروسا کرینگے عمدہ طور سے اور تمیز کرینگے ہر کام مین دنیا و دین و آخرت کے [illegible] اسکو انتہی

اقول ومن الله التوفيق ان المصنف قد تشبث فى هذا القول بعدة ايت واحاديث
فى بيان الصفات والمتشابهت ثم رتب عليها قول ابن القيم الذى هو الوهابية ومن ائمتة
الحشوية بعنوان الفائدة ثم اتمها بضمنه التى استنبطها من عند نفسه من الايت و
الاحاديث المسردة فى هذا القول ردما للتطبيق بين ادلة البينونة وبين ادلة القرب
والمعية التى تعارضها وتنافيها وحكم بان هذا الذى ذكرنا محجة وسطى ومسه محجة
غلط فانه اعمال لدلائل الطرفين واشغال بمسائل الشرفين والخير كله فى الاعمال
والاشغال دون الاهمال والاغفال والتاويل لاحد النصين فى الطرفين من غير
دليل عليل ليس عليه تعويل فانه تعليل وتعطيل للظاهر كما هو ظاهر لا يقبل
وليس احدهما فى هذا اباولى من الاخر فتدبر وتبصر انتهى ومقصوده من هذا الحكم
رد على ارباب التنزيه المحضة وهم اهل السنة والجماعة وعلى ارباب التشبيه المحضة
وهم المجسمة ومحاكمة بين المذهبين المذكورين بالتلفيق والجمع بينهما بحيث لا يالى
شيئ من دلائل الطرفين عن ظاهره وبينه بان التشبيه من حيث التجلى باسم الظاهر
والتنزيه من حيث التعلى باسم الباطن فحيث تغاير الحيثيتان فلا تعارض ولا تناقض
بين ادلة الطرفين وبهذا يرتفع الخلاف من البين والفريس البصير والناقد
الخبير لا يغتر بهذه الفرية ويعرف الحق بلا مرية بان الله تعالى من حيث ذاته و
وصفاته مقدس عن ما يختلج فى الخواطر والاوهام ومنزه عن الجسمية والتحديد بالجهات
وكلما هو من صفات الاجسام ومع هذا اقد نهانا عن الخوض فى المتشابهت وارشدنا
الى ان لها تاويلا من التاويلات وان طريق السلامة هو الايمان بها كما وردت وتوكيل
العلم بها كما هى على من منه صدرت فالحمل على ظواهرها مخالف للتنزيل وموافق
لاهل الزيغ من ارباب التشبيه والتعطيل والمصنف وان يدعى الاعمال ويسمى التاويل

مین کہتا ہون، اور توفیق خدا ہی کے طرف سے ہے کہ تحقیق مصنف نے دستاویز بنایا ہے اس قول مین چند آیات و
احادیث کو صفات متشابہات کے بیان مین پہر اوسپر مرتب کیا قول ابن قیم کا کہ جو امام ہے وہابیہ کا اور حشویہ کے پیشواؤن مین سے
ہے فائدہ کے عنوان سے پہر اوسکو تمام کیا اپنے ضمیمہ سے کہ جسکو بنا ت خود ثابت کیا ہے اون آیات و احادیث سے جو مذکور مین اس
قول مین اولہ مینونت (ادلہ قرب و معیت مین کہ جنمین تعارض و تناقض ہے تطبیق دینے کے قصد سے اور حکم کیا باین طور کہ
یہ طریقہ جو ہمنے ذکر کیا ہے متوسط راستہ ہے کہ جس سے مغالطہ کو لگاؤ نہین ہے اسلئے کہ اسمین عمل مین لانا ہے طرفین کے
دلائل کو اور مشغول کرتا ہے دونون شرف کے مسائل مین اور بہلائی ہے تن عمل مین لانے اور مشغول کرنے مین ہے نہ کہ بیکار چہوڑنے
اور غافل بنانے مین اور دونون طرف کی نصوص مین سے کسی ایک مین تاویل بلا دلیل کرنا نادرست ہے کہ جسپر اعتقاد بچا ہے اسلئے
اسلئے کہ تاویل مین خراب وبیکار کر دینا ہے ظاہر کو جیسا کہ ظاہر ہے نہ عمل مین لانا اور اسباب مین ایک دوسرے سے اولی نہین
ہے پس تدبر کر اور بینا ہو انتہی اور مقصود مصنف کا اس حکم سے رد کرنا ہے ارباب تنزیہ محض پر اور وہ اہل سنت والجماعت ہین اور
ارباب تشبیہ محض پر اور وہ مجسمہ ہین اور محاکمہ کرنا ہے ان دونون مذہبون مین جمع و تطبیق کرکے اسطرح پر کہ دونون طرف کے
دلائل سے کسی مین ظاہر معنے سے تاویل نہ کیجاے اور تطبیق مذکور کو اسطرح بیان کیا کہ تشبیہ ثابت ہے باعتبار
تجلی اسم الظاہر کے اور تنزیہ ثابت ہے بحیثیت تجلی اسم الباطن کے اور جب کہ دو حیثیتین مختلف ہوئی تو طرفین
کی دلیلون مین نہ تعارض ہے نہ تناقض اور اس تقریر سے مخالفت درمیان سے اوٹہ جاتی ہے اور صاحب فراست بصارت پر
پرکہنے والا ہوشیار اس فریب سے دہوکہا نہین کہاتا ہے اور بے شبہہ امر حق کو پہچان لیتا ہے باین طور کہ حق تعالی
اپنی ذات وصفات کے اعتبار سے پاک ہے جو خواطر و اوہام مین کہٹکتے ہین اور منزہ ہے جسم
ہونے اور جہات مین محدود ہونے اور جملہ صفات اجسام سے اور اسکے ساتھہ ہی اوسنے ہمکو متشابہات مین
غوض کرنے سے منع کیا ہے اور ہماری رہنمائی کی ہے اسطرف کہ اونکے کے ایک تاویل ہے تاویلات مین سے اور سلامتی
کا طریقہ اون پر ایمان لانا ہے جس طرح پر کہ اونکا ورود ہوا ہے اور اونکے علم واقعی کو سونپنا اونکے نازل کرنے والے پر
پس متشابہات کو اون کے ظاہری معانی پر عمل کرنا مخالف ہے قرآن کے اور موافق ہے اہل زیغ کے
جو کہ ارباب تشبیہ و تعطیل ہین اور مصنف اگرچہ دلائل کو عمل مین لانے کا مدعی ہے اور تاویل کو

بالاهمال والاغفال الا انه لابد له ايضا من التاويل كما سنبينه فيما سياتى من مواضع شتى بالتفصيل والان نرجع الى تفضيح ما فى هذا القول من الاباطيل ولا حول ولا قوة الا بالله وهو حسبنا ونعم الوكيل قوله وله فى كتبه فى هذا الكلام كثير فى غاية من التحقيق فمن رام ان يطلع عليها فعليه ان يرجع اليها اقول وبالله التوفيق اراد بقوله وله الشيخ ابراهيم الكردى وبقوله فى هذا اى باب حمل المتشابهات على ظواهرها وقد مر الجواب منا عما نقله المصنف من قول الكردى وما فرع عليه من التمويهات الواهيات بانه باطل لكونه مستلزما للزندقة والالحاد ولهذا رد عليه المفتى العلامة فى التنبيه بقوله وقد يقال فى تاويل قول الامام الاشعرى ان الله من حيث ذاته لا مكان له ولا جهة لغناه الذاتى ولكن له الاطلاق فى التجلى فى اى مظهر شاء مع بقاء التنزيه بليس كمثله شيء فصح الاستواء على العرش على ظاهره بمقتضى ذلك وصح ان يكون له جهة فوق لكون العرش اعلى الاجرام من غير منافاة للتنزيه واذا صح الاستواء على ظاهره مع بقاء التنزيه صح النزول كل ليلة الى السماء الدنيا فى الثلث الاخير حتى يطلع الفجر كما تواتر بذلك النقل فكذا سائر المتشابهات فتدبر فيه قال الشيخ محى الدين بن العربى رحمه الله فى باب الاسرار من الفتوحات اعلم ان المراد من استواء الحق تعالى على العرش او نزوله الى سماء الدنيا كل ليلة انما هو كناية عن اعلامه بعبده باذنه فى مناجاته ومسامرته بالدعا والسوال فى حوائجه والاستغفار عن ذنوبه فان استوائه تعالى ونزوله صفة من صفات ذاته وصفاته قديمة والعرش والسماء محدثان بالاجماع فلم يزل موصوفا بالاستواء و النزول قبل خلق العرش والسماء فما كنت يتعلق من صفة الاستواء والنزول قبل خلق العرش والسماء فهو الذى ينبغى تعلقه بعد خلقهما واطال فى ذلك ثم قال وكما

اہمال و اغفال کہتا ہے مگر تاویل سے مصنف کی ہی چشکارہ نہین ہے جیسا کہ ہم بیان کرینگے آیندہ مختلف مقامات مین تفصیل کے ساتھہ اور اب ہم رجوع ہوتے ہین مصنف کے اس قول کی ابطال کو فضیحت کرنے کے طرف اور حول و قوت خداہی کیطرف سے ہے اور وہی ہمکو بس اور کیا خوب کارگزار ہے د قول مصنف کا و لی فی کتبہ فی ہذا الکلام کثیر فی غایۃ من التحقیق فمن یرام ان یطلع علیہا فعلیہ ان یرجع الیہا مین کہتا ہون اور خدا ہی کیطرف سے توفیق ہے کہ مصنف نے اپنے قول ولہ سے شیخ ابراہیم کردی کو ارادہ کیا ہے اور اپنے قول فی ہذا سے مراد لیا ہے باب حمل کرنے متشابہات کو اونکے ظواہر پر اور ہمارے طرف سے جواب قول کردی کا کہ جسکو مصنف نے نقل کیا ہے اور اوسپر چند باطل تفریعین بیان کی ہین گزر چکا ہے باین طور کہ وہ قول باطل ہے بسبب اوسکے مستلزم ہونے کے زندقہ و الحاد کو اور اسیوجہ سے اس قول کو رد کیا ہے مفتی علامہ نے تنبیہ مین اپنے اس قول سے اور کبھی کہا جاتا ہے قول امام اشعری کی تاویل مین کہ حق تعالی کے لئے بحیثیت اوسکے ذات کے نہ مکان ہے اور نہ جہت بسبب اوسکے غنائی ذاتی کے ولیکن اوسکے واسطے جائز ہے مطلق ہونا تجلی مین جس مظہر مین وہ چاہے ساتھہ باقی رہے تنزیہ کے لیس کمثلہ شئی کی دلیل سے پس صحیح ہوگیا مستوی ہونا عرش پر اپنے ظاہری معنی پر باعتبار مقتضی تجلی کے ایسے مظہر مین کہ چاہتا ہے اونظاہری معنی کو اور صحیح ہوگیا کہ حق تعالی کے لئے فوق ہو بسبب ہونے عرش کے بلندتر اجسام کا بدون منافات کے تنزیہ سے اور جبکہ ثابت ہوگیا استوا باعتبار ظاہری معنی کے باوجود باقی رہنے تنزیہ کے ثابت ہوگیا نازل ہونا ہر رات مین آسمان دنیا کے طرف رات کے ثلث اخیر مین طلوع فجر تک جیسا کہ یہہ امر بنقل متواتر ثابت ہے اور اسیطرح سب متشابہات ہین پس سوچ تو اسکو کہا شیخ محی الدین بن العربی نے فتوحات کے باب الاسرار مین جان تو کہ مراد حق تعالی کے عرش پر مستوی ہونے یا ہر رات آسمان دنیا کیطرف نزول فرمانے سے کنایہ ہے اپنے کو اپنا اون جناب سے اوسکے مناجات و ہمکلامی مین بذریعہ دعا و سوال کے اپنی حاجتون مین اور اپنے گناہون سے استغفار کرنے مین اسلئے کہ حق تعالی کا مستوی ہونا اور نزول ایک صفت ہے اوس کے صفات ذات سے اور اوسکی صفات قدیمہ ہین اور عرش و آسمان باجماع امت نو پیدا ہین پس وہ ہمیشہ سے استواء و نزول کی ساتھ موصوف ہے عرش و اسمان کے پیدا کرنے سے ہی پہلے سے پہر تو کیا گمان رکہتا ہے حق تعالی کی صفت استواء و نزول کے تعلق کے ساتھہ عرش و اسمان کے مخلوق ہونے سے پہلے پس وہی تعلق ہے کہ جسکو سمجہنا چاہیے، اون دونونکے پیدا کرنیکے بعد وہ اسکو طوالت سے بیان کیا بعد فرمایا داود جسطرح کہ اونکو اپنے ہمکلامی کا اذن

اذن لهم في مسامرته كذلك هو تعالى يسامرهم بقوله تعالى هل من سائل اه
فهو تعالى يقول لهم ويقولون له كانهم في مجلس واحد ولله المثل الاعلى انتهى قال
العلامة الحلبي في رد ابن تيمية ثم ذكر بعد ذلك شيخنا ابا الحسن علي بن اسمعيل
الاشعري وانه يقول الرحمن على العرش استوى ولا نتقدم بين يدي الله تعالى
في القول بل نقول استوى بلا كيف وهذا الذي نقله عن شيخنا هو نحلتنا وعقيدتنا
لكن نقله لكلامه ما اراه الا قصد الايهام ان الشيخ يقول بالجهة فان كان كذلك
فلقد بالغ في البهت وكلام الشيخ في هذا انه قال كان ولا مكان فخلق العرش
والكرسي فلم يحتج الى مكان وهو بعد خلق المكان كما كان قبل خلقه وكلامه
وكلام اصحابه رحمهم الله يصعب حصره في ابطالها انتهى فعلم من هذا ان كلام
الشيخ الكردي بمعزل عن الحق وجعله كلامه هذا تلخيص الكلام الشيخ الاشعري
الذي هو شيخ اهل السنة في العقائد ناش من سوء الفهم وقلة التدبر فافهم ولا
تكن من الغافلين واما تمسكه بقوله تعالى في التورية انا الله فوق عبادي عرشي
فوق خلقي وانا على عرشي اه فليس بمرضي لان المراد بالفوقية في هذا او في نظائره
هو ما يليق به تعالى لا ما هو الظاهر منه لانه من صفات الاجسام والله تعالى
مقدس عنها واما قوله ومن هذا الشان النزول والعروج ومنه رفع الايدي
في الدعاء الى السماء ثم تمسكه بتفسير الاية المذكورة بانه يجلسه صلى الله عليه وسلم
معه على العرش وحديث المعراج ليلة الاسرى والضحك وبسط اليدين بالعطا
ووضع القدم في النار والتحول لاهل الموقف في صور تختلف وتنكر وتعرف والرؤية
في الجنة كما ورد في صحاح الاخبار فليس بمقبول لان كل هذه من المتشابهات
وقد مر كلها غير مرة بان لها تاويلا لا يعلمها يقينا الا الله والحمل على ظواهرها ينفي التاويل

انھون دیا ہے اسیطرح حق تعالی اون سے ہمکلام ہوتا ہے اپنے قول جل من سائل آوے پس حق تعالی اوسنے بات
کرتا ہے اور وے حق تعالی سے بات کرتے ہین گویا کہ ایک ہی مجلس مین ہین اور حق تعالی کا حال بلند تر ہے انتہی علامہ حلبی نے
ابن تیمیہ کے رد مین کہا ہے کہ پھر اسکے بعد ہمارے شیخ ابو الحسن علی بن اسمٰعیل اشعری کو ذکر کیا اور یہہ کہ وہ کہتے ہین کہ رحمن
عرش پر مستوی ہوا اور ہم حق تعالی کے سامنے بات کرنے مین پیش قدمی نہین کرتے ہین بلکہ ہم کہتے ہین کہ مستوی ہوا بلا کیفیت
کے اور اس قول کو جو ابن تیمیہ نے ہمارے شیخ سے نقل کیا ہے یہہ تو بعینہ ہمارا دعوی اور ہمارا عقیدہ ہے لیکن ابن تیمیہ کی غرض اسکے
نقل کرنے سے میری نظر مین یہی ہے کہ وہ وہم دلانا چاہتا ہے اس امر کا کہ شیخ بھی جہت کے قائل ہین پس اگر یہی غرض ہے تو بیشک
ابن تیمیہ نے مبالغہ کیا ہے بہتان مین اور شیخ کا کلام تو اس بارہ مین یہہ ہے کہ اونھون نے فرمایا کہ خدا موجود تھا اور مکان نہ تھا پھر پیدا کیا عرش
و کرسی کو اور نہین محتاج ہوا مکان کا اور وہ مکان کو پیدا کرنے کے بعد بھی ویسا ہی ہے کہ جیسا مکان کو پیدا کرنے سے پہلے تھا اور شیخ
اور اونکے اصحاب کا کلام ابطال جہت مین اسقدر ہے کہ جسکا ضبط کرنا دشوار ہے انتہی پس اس سے معلوم ہوگیا کہ شیخ کردی کا کلام حق سے
ہٹا ہوا ہے اور اوسکا اپنے اس کلام کو شیخ اشعری کے کلام کی تلخیص قرار دینا جو کہ اہل سنت کا شیخ ہے عقائد مین ناشی ہے
سوء فہم و قلت تدبر سے پس تو سمجھ لے اور غافلون مین داخل مت ہو اور لیکن دلیل لانا مصنف کا کلام الہی سے جو توارت مین ہے
ذکر مین خدا ہون اپنے بندونکے اوپر اور میرا عرش میری مخلوق کے اوپر ہے اور مین اپنے عرش کے اوپر ہون آخر تک پس نا پسندیدہ ہے
اسلئے کہ فوقیت سے مراد اس قول مین اور اسکے نظائر مین وہ فوقیت ہے کہ جو شان حق کے لایق ہے نہ کہ وہ جو ظاہر معنے کے
اقتضا سے ہے کیونکہ وہ اجسام کی صفات مین داخل ہے اور حق تعالی صفات اجسام سے پاک ہے اور لیکن قول مصنف کا کہ
اسی شان کے قبیل سے ہے نزول اور عروج اور اسی شان کے وجہ سے دعا مین ہاتھون کو آسمان کیطرف اوٹھایا جاتا ہے پھر
دلیل لانا مصنف کا آیت مذکورہ کی تفسیر سے یا ین طور کہ حق تعالی حضرت صلعم کو عرش پر اپنے ساتھ بٹھلائیگا اور حدیث معراج
سے شب معراج مین اور بہشت اور عطا کے لئے ہاتھ بڑہانے اور آتش جہنم مین قدم رکھنے اور اہل موقف کے سے لئے کئی طرح
کی صورتون مین کہ بعضی اون سے اجنبی ہونگے کہ بعض پہچانے جاوینگے متغیر ہونے اور جنت مین دیدار الہی ہونے سے جیسا
کہ صحیح اخبار مین وارد ہوا ہے پس غیر مقبول ہے اسلئے کہ یہہ تمام صفات انکی متشابہات سے ہین اور اونکا چند بار ذکر گذر چکا ہے کہ اونکے لئے
تاویلین ہین کہ جنکو یقینی طور پر خدا ہی جانتا ہے اور اونکو اونکے ظاہری معانی پر محمول کرنے سے تاویل کی نفی لازم آتی ہے ۔ اھ

وهو مخالف للتنزيل ومن حكم على خلاف التنزيل فهو من الفسقين ومسلك اهل
الرسوخ في العلم الايمان بها كما وردت مع القطع مصروفة عن ظواهرها وما هو المراد منها
لا يعلمه الا الله واما اهل الزيغ فيتبعونها ابتغاء الفتنة وابتغاء تاويلها وقد رد عليهم الحق
سبحنه بقوله وما يعلم تاويله الا الله ويجمعونها من مواضعها المتفرقة في الآيات والاحاديث
في موضع واحد للايهام والابرام والتلبيس على الافهام كما قال الامام حجة الاسلام في الجام
العوام ان هذه الكلمات اى الكلمات المذكورة في الصفات المتشابهة ما جمعها رسول الله
صلى الله عليه وسلم دفعة واحدة وانما جمعها المشبهة وقد بينا ان لجمعها من التاثير
في الايهام والتلبيس على الافهام ما ليس لاحادها المتفرقة وانما هي كلمات لهج بها رسول الله
صلى الله عليه وسلم في جميع عمره في اوقات متباعدة واذا اقتصر منها على ما في القرآن
والاخبار المتواترة رجعت الى كلمات يسيرة معدودة وان اضيفت اليها الاخبار
الصحيحة فهي ايضا قليلة وانما كثرت بالروايات الشاذة الضعيفة التي لا يجوز
التعويل عليها ثم ما تواتر منها ان صح نقلها عن العدول فهي احاد كلمات وما ذكر
صلى الله عليه وسلم كلمة منها الا مع قرائن واشارات تزول معها ايهام التشبيه
وقد ادركها الحاضرون المشاهدون فاذا نقل الالفاظ السابقة بتقديس
الله تعالى عن قبول هذه الظواهر ومن سبقت معرفته بذلك كانت تلك
المعرفة له ذخيرة راسخة في نفسه مقارنة لكل ما يسمع فينمحي منه الايهام
انمحاقا لا اشك فيه انتهى هكذا في التنبيه وهذا الكلام للامام حجة الاسلام في
غاية الاحكام ونهاية الاهتمام لتقريب المراد من تقرير عقائد الاسلام الى
افهام الخواص والعوام حيث يتيسر منه للزكي الافهام وللغبي الالجام فلله دره
وبره وعليه اجره وذخره ولما استدل المصنف على دعاويه الباطلة بهذا الكتاب

یہ سب قرآن کے خلاف ہے اور جو شخص قرآن کے خلاف کرے اوسکو تو یہی لازم ہے کہ اوسکے ظاہری معنی پر
ایمان لاتا ہے جسطرح پر کہ اونکا ورود ہوا ہے ساتھ یقین کے اسپر کہ وہ اپنے ظاہری معانی سے پھیری ہوئی ہیں اور جو کچھ
مراد ہے اوسکو خدا ہی جانتا ہے اور جو لوگ کہ بجز و ہین متشابہات کے درپے ہوتے ہین فتنہ کی خواہش اور اونکی تاویل کے
تجسس کیواسطے حالانکہ اونپر حق سبحانہ نے اپنے اس قول سے کہ (اونکی تاویل خدا ہی جانتا ہے) اعتراض کر دیا ہے اور متفرق
کرامکے مختلف مقامات سے جو کہ آیات و احادیث مین ہین لیکر یہہ لوگ ایک مقام مین جمع کر دیتے ہین وہم مین ڈالنے اور اپنا مقصد
پختہ کرنے اور مخلوق کے افہام پر پردہ ڈالنے کے غرض سے جیسا کہ امام حجۃ الاسلام نے الجام العوام مین فرمایا ہے کہ یہہ کلمات یعنی
جو کہ صفات متشابہات کے باب مین مذکور ہین انکو رسول خدا صلعم نے ایک مرتبہ جمع نہین کیا ہے اور مشبہہ فرقہ نے انکو جمع
کر دیا ہے اور ہم بیان کر چکے ہین کہ انکے جمع کرنے مین وہم دالنے اور افہام کے اوپر پردہ ڈالنے کے حق مین اسقدر تاثیر ہے
کہ جو انکے علحدہ علحدہ ہونے مین نہین ہے یہہ تو چند کلمات ہین کہ جنکو رسول خدا صلعم نے اپنی تمام عمر مین دور دراز مدتون مین جدا
جدا بیان فرمایا ہے اور جبکہ قرآن و احادیث متواترہ ہی کے متشابہات پر بس کیا جاے تو یہہ مجموع ہو جائیگی چند قلیل کلمات کیطرف
اور اگر احادیث صحیحہ کو بھی ملا لیا جاے تب بھی تھوڑے سے کلمات ہونگے انکی کثرت ہوتی ہی شاذ و ضعیف روایات کیوجہ سے
کہ جنپر اعتماد کرنا ناجائز ہے یہہ جسقدر متشابہات کہ متواتر ہین اگر اونکا نقل کرنا ثقہ لوگون سے ثابت ہے تو وہ گنتی کے کلمات ہین
اور انہین سے کسی کلمہ کو رسول خدا صلعم نے بدون ایسے قرائن و اشارات کے نہین ذکر فرمایا ہے کہ جنسے تشبیہ کا وہم زائل ہو جاتا ہے
اور اون قرائن و اشارات کو حاضرین و مشاہدین نے معلوم کر لیا تھا پھر جبکہ وہ الفاظ اون قرائن سے علحدہ ہو کر نقل کئے گئے
تو ابہام تشبیہ کا پیدا ہو گیا اور بہت بڑا قرینہ ابہام تشبیہ کے زائل ہونے کا پہلی معرفت ہے خدا سے تعالی کے مقدس
ہونے کی متشابہات کے ظاہری معانی سے اور جبکہ یہہ معرفت پہلی حاصل ہو گئی تو اوسکے لیے یہہ معرفت ایک ذخیرہ اسقدر
ہو جائیگی کہ جو ہر ایک متشابہ کے علم سے مقارن ہو گی پس اس سے ابہام تشبیہ بالکل نیست و نابود ہو جائیگا انتہی اسیطرح مذکور
ہے یہہ کلام تنبیہ مین اور امام حجۃ الاسلام کا یہہ کلام نہایت پختگی اور کمال اہتمام پر مشتمل ہے عقائد اسلام کو علم عوام اسکے ذہن نشین کرنے
کے باب مین اسلیے کہ اوس سے تیز طبع کو سمجھانا اور غبی کو دو کنا آسان ہو جاتا ہے پس خدا ہی کیواسطے ہے اسکی خوبی اور بھلائی اور
اوسپر ہے اسکا اجر اور ثواب اور جبکہ مصنف نے اپنے جبہ سے دعوٰی ان پہلو جس کتاب مین

بما تمسك به ابن تيمية والذهبي وغيره من اتباع الحشوية في هذا الباب وقد اثر الاطناب
والختار الاعجاب للعوام بوفور علمه والاتراب فلا بد من ان نذكر منها نبذا احمالي التنبيه
من الاجوبة الانيقة لادلة الحشوية قال المفتي العلامة في صفحه ۲۵۲ من التنبيه وهذا اوان
ان ذكر اخبار للستدلين مع ماذكره المحدثون في شرحها ونبدأ بما استدل به ابن تيمية قال في
في الاحاديث الصحاح والحسان مالا يحصى مثل قصة معراج رسول الله صلى الله عليه وسلم
الى ربه قال الحلبي في رده ثم استدل من السنة بحديث المعراج ولم يرد في حديث
المعراج ان الله فوق السماء او فوق العرش حقيقة ولا كلمة واحدة من ذلك وهو لم
يسرد حديث المعراج ولا بين الدلالة منه حتى نجيب عنه فان بين وجه الاستدلال
عرفناه كيف الجواب قلت روى البخاري في قصة ليلة اسري به عن انس بن مالك
ودنا الجبار رب العزة فتدلى حتى كان منه قاب قوسين او ادنى فاوحى الله اليه
فيما اوحى خمسين صلوة على امتك كل يوم وليلة ثم هبط حتى بلغ موسى فاحتبسه موسى
فقال يا محمد ماذا عهد اليك ربك قال عهد الي خمسين صلوة كل يوم وليلة قال
ان امتك لا تستطيع ذلك فارجع فليخفف عنك ربك وعنهم فالتفت النبي صلى الله
عليه وسلم الى جبرئيل كانه يستشيره في ذلك فاشار اليه جبرئيل اي نعم ان شئت
فعلا به الى الجبار فقال وهو مكانه يارب خفف عنا الحديث قال ابن الجوزي في
تفسيره وروى ابو سلمة عن ابن عباس ثم دنا قال دنا ربه فتدلى وهذا اختيار
مقاتل قال دنا الرب من محمد صلى الله عليه وسلم ليلة اسري به فكان منه
قاب قوسين او ادنى وقد كشفت هذا الوجه في المغني وبينت انه ليس
كما يخطر بالبال من قرب الاجسام وقطع المسافة لان ذلك يختص بالاجسام والله
منزه عن ذلك قال القسطلاني في المواهب اللدنية وقربه سبحانه وتعالى

استدلال کیا ہے اون دلائل سے کہ جنسے ابن تیمیہ و ذہبی وغیرہ نے کہ جو حشویہ کے پیرو ہین تمسک کیا ہے متشابہات کے
باب مین اور طوالت کلام کو پسند کیا اور اپنے وفور علم و ندرت نگاری کے وجہ سے عوام کو تعجب مین ڈالنا اختیار کیا پس ہمکو
ضرور ہوا کہ ہم اس مقام مین کسیقدر عمدہ جوابات حشویہ کے دلائل کے تنبیہ سے نقل کر دین کہا مفتی علا سلونے تنبیہ کے صفحہ ۲۵ مین اور بیچ
وقت سے ہے حشویہ کی حدیثون کے ذکر کا مع اون تقریرون کے کہ جنکو محدثین نے اونکی شرح مین بیان کیا ہے اور پہلے ہم
اون دلائل کو لکھتے ہین کہ جنسے ابن تیمیہ دلیل لایا ہے اور اوسنے کہا ہے کہ صحیح و حسن حدیثون مین بیشمار دلیلین ہین جس طرح کہ
رسول صلعم کی معراج کا قصہ علامہ حلبی نے ابن تیمیہ کے رد مین کہا ہے کہ پہر دلیل لایا حدیث معراج مین ہرگز وارد نہین ہوا
ہے کہ حق تعالی حقیقۃ آسمان مین یا عرش کے اوپر ہے اور نہ ایک کلمہ اس سے اور ابن تیمیہ نے نہ تو حدیث معراج کو نقل کیا
اور نہ اوسکی دلالت کو بیان کیا تاکہ ہم اوسکا جواب دیتے پس اگر وجہ دلالت وہ بیان کرے تو اوسکا جواب جس طور پر کہ چاہیے
ہم اوسکو بتا دین مین کہتا ہون کہ بخاری نے شب معراج کے قصہ مین انس بن مالک رض سے روایت کی ہے ۔ اور قریب
ہوے آپ جبار رب العزت کی پس زیادہ قریب ہوگئے یہان تک کہ آپ اوس سے دو کمان کے گوشونکا ملتقی تھے
یا اس سے بہی قریب تر پس آپکے طرف خدا نے وحی کی منجملہ وحی کے یہہ کہ ہر روز و شب مین پچاس نمازین آپ کی امت پر فرض
ہین پہر آپ اس عالم کے طرف اترے تو موسیٰ کے پاس پہونچے پس آپ کو موسیٰ نے روک کر پوچہا کہ اے محمد تمسے تمہارے
ربنے کیا معاہدہ کیا آپنے فرمایا کہ مجہسے ہر شب و روز مین پچاس نمازین ٹہرائی ہین موسیٰ نے کہا کہ تمہاری امت کو اسقدر طاقت نہین ہے
تم لوٹ جاؤ تاکہ تمہارا رب تمسے اور تمہاری امت سے اسمین تخفیف کردیوے پس نبی صلعم جبرئیل کیطرف متوجہ ہوے گویا اون سے اس بارہ
مین مشورہ لیتے تھے پس جبرئیل نے اونکو مشورہ دیا کہ ہان اگر آپ کی خواہش ہے پہر جبرئیل آپ کو جبار کیطرف لے چڑہے پہر آپنے
کہا اور آپ اپنے مقام عروج مین آگئے تھے اے میرے پروردگار ہمسے تخفیف کر دے تا آخر حدیث ابن جوزی نے اسکی شرح مین کہا ہے
اور روایت کی ابو سلمہ نے ابن عباس سے کہ پہر قریب ہوا کہا کہ قریب ہوا پروردگار آپ کا پہر جہک پڑا اور اسکو مقاتل نے اختیار کیا ہے کہا
مقاتل نے کہ نزدیک ہوا پروردگار محمد صلعم سے شب معراج مین پس ہوگیا ملتقی دو کمان کا یا زیادہ قریب اس سے اور مین نے اس وجہ کو واضح
کر دیا ہے معنی مین اور بیان کر دیا ہے کہ یہہ امر ایسا نہین ہے کہ جیسا وہم مین گزرتا ہے یعنے قریب ہونا اجسام کا اور طے کرنا مسافت کو اسلئے کہ یہہ تو
اجسام ہی سے خصوصیت رکہتا ہے اور حق تعالی اس سے پاک ہے قسطلانی نے مواہب لدنیہ مین کہا ہے کہ ملایا حق تعالی نے

التسبیح لهذا الاسراء لینفی عن قلب صاحب الوهم ومن یحکم علیه خیاله من اهل التشبیه والتجسیم ما یتخیله فی حق الحق سبحانه من الجهة والحد والمکان ولذا قال لنریه من ایاتنا بعض ما رأی فی تلک اللیلة من عجائب الایٰت کانه سبحٰنه وتعالیٰ یقول ما اسریت به الا لرویة الایٰت لا الیّ فانی لا احدّ فی مکان ونسبة الامکنة الی نسبة واحدة فکیف اسری به وانا عنده وانا معه اینما کان انتھیٰ ثم احتج الذهبی من الحدیث بان هٰذا الحدیث دال علی انه سبحانه وتعالی فوق السمٰوٰت وفوق جمیع المخلوقات ولولا ذلک لما کان معراج النبی صلی الله علیه وسلم الی فوق السما السابعة الی سدرة المنتهیٰ ودنو الجبار منه وتدلیه سبحٰنه وتعالیٰ بلا کیف حتی کان من النبی صلی الله علیه وسلم قاب قوسین او ادنیٰ وانه رٰاه تلک اللیلة وانجمیع دلایه حتی اتی بها الی الله تعالیٰ وهٰذه المقتضیات کلها التی افادتنا انه فوق السماء باطلة لا تفید شیئا علی زعم من قال انه فی کل مکان بل انه الذی یلزم من دعواهم انه فی الکنف والبطون والارحام وغیر ذلک مما طبع الله بنی اٰدم علی خلافه بل انما فطرهم علی انه فوق العرش فوق السماء السابعة فارسل رسله بتقریر ذلک ولم یرسلهم بانه لیس علی العرش ولا بانه داخل العالم ولا خارجه قلت هٰذا الکلام مخالف مذهب اهل السنة والجماعة یدل علی حشویة مذهب القائل والاستدلال بالمقتضی بازاء الطور فی حقه فان استقر مکانه فسوف ترانی فلما تجلی ربه للجبل جعله دکاء و نادیناه من جانب الطور الایمن وقربناه نجیا فلما اتاها نودی من شاطئ الواد الایمن فی البقعة المبارکة من الشجرة ان یٰموسیٰ انی انا الله رب العٰلمین ولا اله الا انت سبحانک انی کنت من الظالمین غیر مقبول عند الخصم

تسبیح کو اس قصہ معراج کے شروع مین تاکہ نفی کر دیوے صاحب وہم سے اور اون لوگون سے کہ جنپر اونکا خیال حکمران ہے یعنی مشبہ
و مجسمہ سے جو کچھ کہ وے حق سبحانہ کے حق مین از قسم حد و جہت و مکان خیال باندھتے ہین اور اسی لئے فرمایا تا کہ دکہاوین ہم اوسکو
اپنی بعض نشانیان یعنی جو کچھہ عجائبات کہ اوس شب مین حضرت نے دیکھی ہین گویا کہ حق سبحانہ فرماتا ہے کہ مین نے اوسکو معراج اسلئے
کرائی ہے کہ وہ بعض میری نشانیان دیکھ لے نہ کہ اپنے دکہانے کو اسلئے کہ مین کسی مکان مین محدود نہین ہوتا ہون اور کل مکانون
کے نسبت مجھسے برابر ہے پہر کیون مین اوسکو معراج کراتا جبکہ مین اوسکے نزدیک اور اوسکے ساتھہ ہون جہان وہ رہے انتہی پہر فرقہ مجسمہ
نے حدیث معراج سے حجت پکڑی باین طور کہ یہہ حدیث دلالت کرتی ہے اسپر کہ حق تعالیٰ آسمانون کے اوپر ہے اور تمام مخلوق سے اوپر
ہے اور اگر ایسا نہوتا تو البتہ نبی صلعم کی معراج ساتوین آسمان کے اوپر سدرۃ المنتہی تک اور نزدیک ہونا جبار کا آپسے اور جہک پڑنا حق سبحانہ کا
بدون کیفیت کے یہان تک کہ ہوگیا وہ بنسبت نبی صلعم کے مثل دو کمان کا یا اس سے بہی زیادہ قریب اور یہہ کہ حضرت نے اوس شب
مین خدا کو دیکھا اور یہہ کہ جبرئیل آپ کو اوپر لے گئے یہانتک کہ خدا تک پہونچا دیا اور یہہ تمام دلائل کہ جنہون نے ہمکو اس امر کا افادہ کیا ہے
کہ حق تعالیٰ آسمان کے اوپر ہے باطل ہو جاتی کہ جنکا کچھہ بہی حاصل نہوتا مطابق گمان اون لوگون کے کہ جنکا قول ہے کہ حق تعالیٰ اپنی
ذات سے ہر جگہ ہے جنکے اس دعوی سے لازم آتا ہے کہ حق تعالیٰ تہیلیون مین اور پیٹون مین اور بچہ دانون مین ہے اور اسکے
علاوہ وہ امور لازم آتے کہ جنکے خلاف پر حق تعالیٰ نے فطرت انسان کو پیدا کیا ہے بلکہ اوس سے بنی آدم کو اسی
خیال پر پیدا کیا ہے کہ وہ عرش پر ساتوین اسمان سے اوپر ہے پہر اسی امر کے بیان کرنے کو اوس نے اپنے رسولون کو بہیجا
اور اونکو یہہ پیغام دیکر نہین بہیجا کہ خدا عرش پر نہین ہے اور نہ یہہ کہ وہ عالم کے اندر ہے اور عالم سے باہر نہین ہے مین
کہتا ہون کہ یہہ کلام مذہب اہل سنت کے مخالف ہے اپنے قائل کے حشوی ہونے پر دلالت کرتا ہے اور دلیل لانا
متعقلی سے بمقابلہ ان ظواہر آیات کے کہ وارد ہین حق تعالیٰ کی شان مین دلیس اگر ٹہر گیا پہاڑ اپنی جگہ پر تو قریب ہے
کہ مجکو دیکہہ سکیگا پہر جبکہ جلوہ نما ہوا پروردگار پہاڑ کے لئے کر دیا اوسکو ریزہ ریزہ۔ اور پکارا ہمنے اوسکو طور کے
دہنے جانب سے اور مقرب بنالیا ہمنے اوسکو اپنا ہمراز کر کے۔ پہر جبکہ آیا وہ آگ کے پاس پکارا گیا اوسکو وادی کے دہنے جانب
سے متبرک جگہ مین درخت کے اندر سے کہ اے موسیٰ مین ہی تو خدا ہون پروردگار سارے جہان کا۔
اور تیرے سوا کوئی معبود نہین ہے بیشک مین ظلم کرنیوالون مین تہا اخصم کے نزدیک غیر مسلم ہے

فانه يزعم هذه الظواهر صريحة بانه في الارض وفي قعر البحر فلو قيل انه فوق السماء بالمقتضي لكانت هذه الظواهر الصريحة التي افادتنا انه في الشجر وفوق الجبل وفي قعر البحر باطلة وانه لا تفيد شيئا على زعم من قال انه فوق العرش بذاته مع انه المقتضي لا النصوص من عليه وجه ما يدفع عنه الخصم فهو جوابنا ونحن لا نزعم انه في كل مكان بذاته فان الله منزه عن المكان بل نقول كما قال الله تعالى وهو معكم ونحن اقرب اليه من حبل الوريد وهو معنا واقرب الينا لا نعلم كيفية المعية والاقربية وايضا لا يلزم من الدنو والتولي في جانب الفوق ان يكون مستقره ومقامه تعالى ذلك فان الله تعالى كلم موسى من تحت الشجرة ونادى يونس بن متى في بطن الحوت في قعر البحر لا اله الا انت سبحانك وارتقى نبينا صلى الله عليه وسلم حتى انتهى الى موضع يسمع فيه صريف الاقلام وناجاه ربه بما ناجاه وهو ليس باقرب الى الله من يونس في ظلمة البحر فالله سبحانه وتعالى قريب من عباده يسمع دعائهم ولا يخفى عليه حالهم كيف ما تصرفت من غير مسافة بينه وبينهم فيسمع ويرى دبيب النملة السوداء على الصخرة الصماء في الليل الظلماء تحت الارض السفلى كما يسمع ويرى تسبيح حملة العرش فوق السماوات السبع العلى واما ما ذكر ان الرسل ارسلوا التقرير انه فوق العرش فوق السماء السابعة فكلام غير مستند فان الرسل لم يدعوا ان الله مستقر جهة الفوق بل دعواهم التوحيد كما هو ثابت في رواية البخاري ثم رويته صلى الله عليه وسلم بعيني راسه ليلة الاسراء كان بغير احاطة فان الله تعالى لا يحاط به قال العارف الشيخ عبد الوهاب الشعراني في القواعد الكشفية فان قال قائل فاذا كان العلو والسفل في حق الحق جل وعلا واحدا

اسلئے کہ وہ کہتا ہے کہ یہہ ظواہر آیات بصراحت دلالت کر رہی ہین کہ حق تعالی زمین مین ہے اور دریا کے تہ مین ہے پس اگر کہا جاے بذاتہ مقتضی سکے کہ وہ آسمان پر ہے تو البتہ یہہ ظواہر صریحہ کہ جنہون نے ہمکو افادہ کیا ہے کہ وہ درخت مین ہے اور پہاڑ کے اوپر ہے اور دریا کی تہ مین ہے باطل ہو جاینگی اور کچہہ مفید نہونگی مطابق گمان اون لوگون کے کہ جنکا قول ہے کہ خدا عرش پر ہے اپنی ذات سے باانکہ یہہ مقتضی ہے نہ کہ منصوص علیہ اور اسوقت جو جواب خصم کو دیا جائیگا وہی ہمارا جواب ہوگا اور ہمارا یہہ قول نہین ہے کہ حق تعالی اپنی ذات سے ہر مکان مین ہے اسلئے کہ وہ مکان مین ہونے سے پاک ہے بلکہ ہمارا قول مطابق قول حق تعالی کے کہ وہ تمہارے ساتہہ ہے اور ہم اوسکے قریب ترہین شہ رگ سے ) یہہ ہے کہ خدا ہمارے ساتہہ ہے اور ہمارے قریب تر ہے پر ہمکو معیت اور قربت کی کیفیت معلوم نہین ہے اور نیز نزدیک ہونے اور جہک پڑنے سے جانب فوق مین یہہ لازم نہین آتا ہے کہ خدا کا قرارگاہ اور مقام جانب فوق ہے اسلئے کہ حق تعالی نے موسیٰ سے درخت کے نیچے کلام کیا اور یونس بن متی نے مچہلی کے پیٹ مین کہ دریا کی تہ مین تہے پکار کر کہا کہ تیرے سوا کوئی معبود نہین ہے اور ہمارے نبی صلعم چڑہ گئے یہان تک کہ پہونچگئے اوس مقام مین کہ جہان قلمون کی آواز سنائی دیتی ہے اور اون سے اونکے رب نے سرگوشی کی جو کچہہ سرگوشی کی اور آپ اوس مقام مین خدا کے قریب تر نہ تہے یونس بن متی سے جبکہ وہ مچہلی کے پیٹ مین دریا کی ظلمت مین تہے پس حق تعالی اپنے بندون کے قریب ہے اون کی دعا کو سنتا ہے اور اونکا حال جس طرح پر بدل گیا ہو اوسپر پوشیدہ نہین ہے بدون دوری مسافت کے اوسین اور بندون مین پس سنتا اور دیکہتا ہے کالی چیونٹی کی آہستہ چال کو ٹہوس پتہر پر اندہیری رات مین نیچے کی زمین کے نیچے پس جیسا کہ سنتا اور دیکہتا ہے حاملین عرش کی تسبیح کو سات آسمان بلند کے اوپر اور لیکن یہہ جو ذکر کیا ہے کہ رسول اسلئے بہیجے گئے ہین کہ بیان کر دیوین کہ اللہ تعالے عرش پر ساتوین آسمان سے اوپر ہے پس کلام بے دلیل ہے اسلئے کہ رسولون نے یہہ دعوی نہین کیا ہے کہ حق تعالی جہت فوق مین قرار پکڑے ہوے ہے بلکہ اونکا دعوی توحید الہی ہے جیسا کہ بخاری کی روایت سے ثابت ہے پہر دیکہنا حضرت صلعم کا اپنی آنکہون سے شب معراج مین بدون احاطہ کے تہا اسلئے کہ حق تعالی کا احاطہ نہین ہو سکتا ہے عارف کامل شیخ عبدالوہاب شعرانی نے قواعد کشفیہ مین فرمایا ہے پس اگر کوئی کہنے والا کہے کہ پس جبکہ بلندی اور پستی حق جل وعلا کے حق مین یکسان ہے

فاى فائدة للاسراء برسول الله صلى الله عليه وسلم الى السموات وما فوقها
فانه يؤذن ان للعلو خصوصية على السفل والجواب ان ما اجمع عليه المحققون
بالله عز وجل ان الاسراء لم يكن ليزداد رسول الله صلى الله عليه وسلم علما بربه
عز وجل بل عين ما علمه من صفات ربه عز وجل فى السماء هو عين ما كان يعلمه
فى الارض وكذلك قال تعالى لنريه من اياتنا فاخبر ان الاسراء انما كان لروية
الايات اى العلامات فلم يتغير صورة اعتقاده فى ربه عما كان يعرفه منه تعالى
فى دار الدنيا وغاية الامر انه عرف بذلك الاسراء اختلاف المواطن وان الله تعالى
له حضرة خاصة يخاطب بها من شاء من عباده وحضرة لا يخاطب منها احدا
منهم فان قلت فهل كانت روية صلى الله عليه وسلم لربه عز وجل منزهة عن
الاين والكيف والجهة فالجواب نعم قد اجمع على ذلك جميع العلماء بالله عز وجل انتهى
وقد تاول العلماء والمحدثون فى الدنو والتدلى وليس هذا موضع بسطه والله اعلم
ونزول الملئكة من عند ربهم وصعودهم اليه قال الحلبى الشافعى فى دره تعلية ابن
واستدل بنزول الملئكة من عند الله تعالى والجواب عن ذلك ان نزول الملئكة
من السماء انما كان لان السماء مقرهم والعندية لا تدل على ان الله فى السماء لانه
يقال فى الرسل الادميين انهم من عند الله وان لم يكونوا نزلوا من السماء على
ان العندية قد يراد بها الشرف والرتبة قال الله تعالى وَاِنَّ لَهٗ عِنْدَنَا لَزُلْفٰى وَحُسْنَ
مَاٰبٍ ويستعمل فى غير ذلك كما قال صلى الله عليه وسلم حكاية عن ربه عز وجل
انا عند ظن عبدى بى قلت لم يبق حديث نزول الملئكة وصعودها اليه حتى
نجيب عنه نعم قد روى الشيخان عن سهيل بن ابى صالح عن ابيه عن ابى هريرة عن
النبى صلى الله عليه وسلم ان الله ملئكة سيارة فضلا يبتغون مجالس الذكر

پس رسول خدا صلعم کو شب معراج مین آسمانون سے اوپر لیجانے مین کیا فائدہ تھا اسلئے کہ اس قصہ سے ظاہر ہوتا
ہے کہ بلندی کو خدا سے خصوصیت ہے بہ نسبت پستی کے اور جواب اس شبہہ کا یہہ ہے کہ ارباب تحقیق کے عقیدے
مین معراج رسول خدا کو اسلئے ہنوئی تھی کہ اونکو اپنے پروردگار کا علم زیادہ ہوجاے بلکہ جو صفات ربانی اونکو آسمان مین
معلوم ہوئے وہی صفات بعینہا اونکو زمین مین معلوم تھے اور چنانچہ حق تعالی نے فرمایا ہے تاکہ دکھاوین ہم اوسکو اپنی بعض
نشانیان پس اس کلام مین خداوند کریم نے خبر دی ہے کہ معراج مین جانا بعض نشانیان دیکھنے کیواسطے تھا پس حضرت
کے اعتقاد کی حالت اپنے رب کے باب مین متغیر نہین ہوئی اوس کیفیت سے کہ آپ حق تعالی کو دنیا مین پہچانتے تھے اور
غایۃ الامر یہہ ہے کہ آپ نے اوس معراج سے مختلف مقامات کو پہچان لیا اور یہہ کہ حق تعالی کے لیے ایک خاص بارگاہ ایسی
ہے کہ وہان کسی سے کلام نہین کرتا ہے پس اگر تو کہے کہ پھر کیا حضرت صلعم کا دیکھنا اپنے پروردگار عزوجل کو مکان اور کیفیت
اور جہت سے پاک تھا پس جواب یہہ ہے کہ ہان اسی پر تمام علماے ربانی کا اجماع ہے انتہی اور علما محدثین نے نزدیک
ہونے اور جھک پڑنے کی تاویل بیان کی ہے یہان اوسکے بسط و تفصیل کا موقع نہین ہے اور خدا زیادہ جاننے والا ہے
اور فرشتون کے اوترنے سے اپنے رب کے پاس سے اور اونکے چڑھنے سے اوسکی طرف کہا علامہ حلبی شافعی نے
ابن تیمیہ کے رد مین اور دلیل لایا فرشتون کے اوترنے سے خدا کے پاس سے اور جواب اسکا یہہ ہے کہ فرشتونکا
اوترنا آسمان سے اسوجہ سے تھا کہ آسمان اونکا قرارگاہ ہے اور نزدیک ہونا اسپر دلالت نہین کرتا ہے کہ حق تعالی
آسمان مین ہے اسلئے کہ آدمیون مین سے رسولون کے باب مین کہا جاتا ہے کہ وے خدا کے پاس سے آئے ہین
اگرچہ وہ آسمان سے نہین اوترے ہین اسکے علاوہ کبھی نزدیکی سے بزرگی و مرتبہ مراد لیجاتی ہے فرمایا حق تعالی
نے اور ہمارے نزدیک اوسکے لئے تقرب ہے اور اچھا مقام بازگشت اور اسکے غیر مین بھی اسکا استعمال کیا جاتا ہے جیسا کہ
نبی صلعم نے فرمایا ہے اپنے رب کے طرف سے کہ مین نزدیک ہون اپنے بندے کے گمان سے جو مجھسے رکھتا ہے مین کہتا ہون
کہ ابن تیمیہ نے نزول و صعود ملائکہ کی حدیث کو بیان نہین کیا ہے کہ ہم اوسکا جواب دین ہان شیخین نے سہل بن ابی
صالح سے اونہون نے اپنے باپ سے اونہون نے ابو ہریرہ سے اونہون نے نبی صلعم سے روایت کی ہے کہ خدا
کے بہت سے فرشتے ہین سیر کرنیوالے فضیلت والے کہ تلاش کرتے ہین ذکر اللہ کی مجلسون کو آخر حدیث تک

الحديث وفيه فاذا تفرقوا عرجوا وصعدوا الى السماء قال فيسئلهم الله وهو اعلم من اين جئتم فيقولون جئنا من عند عباد لك في الارض يسبحونك ويكبرونك الحديث لفظ مسلم وفي رواية البخاري فيحفونهم باجنحتهم الى السماء الدنيا قال فيسئلهم ربهم الحديث وليس فيهما النزول من عند ربهم ولا ذكر صعودها الى الرب والصعود الى ايضا يدل ان انتهاءهم الى مقرهم لا على ان الله عز وجل في السماء فلو قلتم هذا انه مخالف لقول المدعى ان الله فوق العرش وح سواله تعالى عنهم هل كان من فوق العرش او في السماء على الثاني يلزم انتقاله من مقره وهو مستحيل وعلى الاول فلا دلالة في الحديث وقوله ان الملئكة يتعاقبون بالليل والنهار فيعرج الذين باتوا فيكم الى ربهم فيسئلهم وهو اعلم بهم قال الجلي في رده وذكر عروج الملئكة قد سبق ربما شذ فقار ظهره وقوى متنه بلفظ الى ربهم فان الى لانتهاء الغاية وانها في قطع المسافة واذا سكت عن هذا المتكلم بكلام العرب فان المسافة لا تفهم العرب منها الا ما ينتقل فيه الاجسام وهو يقيل انهم لا يقولون بذلك وقد قال الخليل صلى الله عليه وسلم انى ذاهب الى ربى وليس المراد بذلك الانتهاء الذى عناه المدعى بالاتفاق ولم يجترأ على ذلك في كتاب الله ولا يجاب عنه في خبر الواحد انتهى قلت هذا الحديث رواه البخاري ومسلم عن ابي هريرة مرفوعا قال الحافظ العسقلاني في شرح هذا الحديث تمسك بظواهر احاديث الباب من زعم ان الحق سبحنه وتعالى في جهة العلو وقد ذكرت معنى العلو في حقه جل وعلا في الباب الذى قبله انتهى وهذا اشارة الى ما تقدم نقله عن الكرماني لما كانت جهة العلو اشرف من غيرها فاضافها اليه اشارة الى علو الذات والصفات انتهى فهكذا الجواب فيه

اور اسی حدیث مین ہے کہ جب وہ کہ اللہ کر نیوالے اپنے مجالس سے متفرق ہوجاتے ہین تو ملائکہ عروج کرتے ہین اور چڑھجاتے
ہین آسمان کیطرف کہا کہ پھر خدا اون سے پوچھتا ہے اور وہ دانا تر ہے کہ تم کہان سے آئے ہو پس ملائکہ عرض کرتے ہین کہ ہم تیرے
چند بندون کے پاس سے کہ زمین مین رہتے ہین آئے ہین وہ تیری تسبیح و تکبیر کا ورد کر رہے تھے آخر حدیث تک یہہ لفظ مسلم کے ہین اور
بخاری کی روایت مین ہے پس ملائکہ اون ذاکرین کو اپنی بازوون سے آسمان دنیا تک گھیر لیتے ہین کہا کہ پھر اون سے اونکا پروردگار پوچھتا ہے
آخر حدیث تک اور ان دونون حدیثون مین نہ پروردگار کے پاس سے اوترنے کا ذکر ہے اور نہ اوسکی طرف چڑھنے کا اور آسمان کیطرف
چڑھنا ہے دلالت کرتا ہے اسپر دلالت کرتا ہے کہ اونکی انتہا اپنے قرارگاہ تک ہے نہ اسپر کہ خدا عزوجل آسمان مین ہے پس اگر تمہارا یہہ
قول ہے تو یہہ قول مخالف ہے مدعی کے اس قول سے کہ خدا عرش پر ہے اور اسوقت پوچھنا پروردگار کا ملائکہ سے آیا عرش کے اوپر سے
ہے یا آسمان مین سے ہے دوسری صورت مین لازم آتا ہے ہٹجانا پروردگار کا اپنے قرارگاہ سے اور یہہ محال ہے اور پہلی صورت پر
حدیث مذکور دلالت نہین کرتی ہے اور قول اوسکا کہ ملائکہ آگے پیچھے آمد و رفت کرتے ہین رات ان مین پس جو ملائکہ رات مین
تمہارے پاس رہے تھے اپنے پروردگار کیطرف عروج کرتے ہین پس اون سے خدا دریافت کرتا ہے اور وہ اونکے حال کو خوب
جانتا ہے علامہ حلبی نے اسکے رد مین کہا ہے داور ذکر عروج ملائکہ کا گزر چکا ہے لیکن اوقات ابن تیمیہ نے اپنے شر کے فقرونکو باندہا ہے
اور اپنی پشت کو قوی کیا ہے الی ربہم کے لفظ سے اور اسوجہ سے کہ الی واسطے انتہای مسافت کے ہے اور انتہا سے مسافت
قطع مسافت سے ہوتی ہے اور جبکہ سکوت کرے اس قول سے نہ کلام کرے گا عرب کی زبان مین اسلئے کہ عرب لفظ الی سے
مسافت کو اوسی چیز مین سمجھتے ہین کہ جسمین اجسام منتقل ہوتے ہین اور وہ کہتا ہے کہ عرب اسکے قائل نہین ہین حالانکہ خلیل صلی اللہ
علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ مین اپنی رب کیطرف جانے والا ہون اور قول مین انتہا سے مراد بالاتفاق وہ انتہا نہین ہے کہ جسکو
اس مدعی نے قصد کیا ہے پھر کتاب اللہ مین اسکے لینے پر کیون جرأت کرتا ہے اور خبر واحد کے ذریعہ سے کتاب اللہ کا جواب نہین ہوسکتا ہے
انتہی مین کہتا ہون کہ اس حدیث کو بخاری و مسلم نے ابو ہریرہ سے مرفوعاً اسطرح پر روایت کیا ہے حافظ عسقلانی نے اس حدیث کی شرح مین کہا ہے کہ
دلیل پکڑی ہے اس قسم کی احادیث کے ظاہری معانی سے اون لوگون نے کہ جو قائل ہین کہ حق تعالے جہت علو مین ہے اور مین ذکر کرچکا ہون علو کے معنے خداتعالے کے
حق مین اس سے پہلے باب مین انتہی اور یہہ کلام اشارہ ہے اوس قول کیطرف کہ جسکو کرمانی سے سابق مین عسقلانی نے نقل کیا ہے کہ جہت علو جبکہ اشرف ہے
اور جہات سے پس اوسکی نسبت کرنا حق تعالے کیطرف اشارہ ہے علو ذات و صفات الہی کیطرف یعنی اسطرح پر تنبیہ مین جلالت عرش و مذکور ہین

عن ما استدل به ابن تيمية من الآيات والاحاديث في هذا الباب فرداً فرداً
وما استدل به غيره من الحشوية شخصاً شخصاً من شاء التفصيل فليرجع اليه
واما ما تشبث به المصنف في بيان التجلي بحسب اسم الباطن فكله مناقض لقوله فصح
الاستواء على العرش على ظاهره وكذا سائر المتشابهات لان المتشابهات منها
ما يدل بظاهره على كونه تعالى بائناً من خلقه اقصى بينونة ومنها ما يدل
على كونه تعالى قريباً من عباده غاية القرب والمعية فكيف يصح الحكم بكون
سائر المتشابهات محمولة على ظواهرها لكونه مستلزماً لاجتماع النقيضين فعلم ان هذا
الحكم لا يخلو عن السفاهة وضع ذلك يدعي ان هذا الحكم في الباب فصل الخطاب للعلوم
باحاديث المعصوم من الكتب والناظر البصير والعريف الخبير اذا طالع كتابه هذا
لعرف ان ما ادعى به فيه من احياء علوم اهل البيت وبيان عقائدهم بمقتضيا سننهم واثارهم
باطل لانه ملأ هذا الكتاب بعقائده الفاسدة التي يبطلها كلام اجلة
اهل البيت وائمتهم اما رأيت قول الامام جعفر الصادق المنقول عن
القشيرية كيف ينفي كونه تعالى على شيء عرشا او فرشا وكيف يبطل كونه
تعالى في شيء جهته كان او سماء وقول علي في خطباته التي نقلها المصنف
كيف ينزهه تعالى عن كونه في الجهات او في الارضين او في السموات
وكيف ينص على كونه غنياً مقدساً عن الزمان والمكان وسائر
صفات الحوادث والاكوان ومع هذا ايدعي غير مرة انهم رضي الله تعالى
عنهم كانوا من مثبتة الجهة ويحملون الصفات المتشابهات على ظواهرها ويدعي
ان هذا امذهب كبراء اهل البيت والائمة الاربعة من اهل السنة والجماعة
ايضاً كانوا على هذه العقيدة وهذا ابين اقوال الائمة الاربعة على التفصيل

اون آیات و احادیث کے کہ جن سے اس باب مین ابن تمیمہ نے استدلال کیا ہے ایک ایک کر گئے اور اون آیات و احادیث سے کہ جن سے ابن تمیمہ کے غیر نے مجسمہ مین سے استدلال کیا ہے ہر ہر شخص جسکو تفصیل مطلوب ہو تو چاہیے کہ تنبیہ کے طرف رجوع ہو اور لیکن دلائل کو مصنف نے دستاویز بنایا ہے اسم الباطن کے تجلی کے بیان مین ہر ایک اونمین سے مناقض ہے مصنف کے اس قول سے کہ پس صحیح ہوگیا استوا علی العرش اپنے ظاہری معنی کے بنا پر اور اسطرح صحیح ہوگئی اور متشابہات) وجہ اس تناقض کی یہہ ہے بعض متشابہات ظاہر معنی کے اعتبار سے دلالت کرتے ہین اسپر کہ حق تعالے اپنے مخلوق سے دور ہے نہایت درجہ کا دور ہونا اور بعض دلالت کرتے ہین اسپر کہ حق تعالے اپنے مخلوق کے قریب ہے انتہا درجہ قرب و معیت کے ساتھ پھر کیونکر صحیح ہوگا یہہ حکم مصنف کا کہ کل متشابہات محمول ہین اپنے ظاہری معنی پر اسلئے کہ یہہ حکم مستلزم ہے اجتماع نقیضین کو پس معلوم ہوگیا کہ مصنف کا یہہ حکم سفاہت سے خالی نہین ہے اور باوجود اسکے دعویٰ کرتا ہے کہ یہہ حکم اس باب مین فصل خطاب ہے جو معلوم ہے احادیث معصومین سے اور ناظر بصیر و عارف تحریر جب مصنف کی اسکا مطالعہ کریگا معلوم کر لیگا کہ مصنف نے جو اس کتاب مین علوم اہلبیت کو زندہ کرنے اور اونکے سنن و احادیث کے مطابق بیان کرنیکا دعویٰ کیا ہے باطل ہے اسلئے کہ اس کتاب کو ایسے فاسد عقائد سے بھر دیا ہے کہ جنکو اہلبیت کے اکابر و ائمہ کا کلام باطل کرتا ہے کیا نہین دیکھا تو نے امام جعفر صادق کا قول جو رسالہ قشیریہ سے نقل کیا گیا ہے کسطرح نفی کررہا ہے خدا تعالیٰ کے کسی شے پر ہونیکی وہ شے عرش ہو یا فرش ہو اور اسطرح باطل کرتا ہے حق تعالیٰ کے کسی شے مین ہونیکو جہت ہو یا آسمان اور قول علیؑ کو اونکے خطبونمین کہ جنکو مصنف نے نقل کیا ہے کسطرح خدا کی پاکی بیان کررہا ہے اوسکے موجود ہونے سے جہات مین یا زمینونمین یا آسمانونمین اور کسطرح تصریح کرتا ہے خدا کے غنی و مقدس ہونیکی زمان و مکان سے اور تمام صفات حوادث و اکوان سے اور باوجود اسکے مصنف بار بار دعویٰ کرتا ہے کہ ائمہ اہلبیت رضی اللہ عنہم جہت کو ثابت کرنیوالے تھے اور صفات متشابہات کو اونکے ظاہری معنی پر حمل کرتے تھے اور دعویٰ کرتا ہے کہ یہہ مذہب ہے اکابر اہلبیت کا اور اہلسنت کے چارون امام اسی عقیدہ پر تھے اور اسیوجہ سے چارون اماموں کے اقوال کو اس مدعا کے اثبات مین مصنف نے تفصیل کے ساتھ نقل کیا ہے —

فی اثبات المرام وقال ولما فشی فی المتاخرین من المتکلمین والفقہاء التاویل
والتعطیل فی الاعتلاء والاستواء استحسنا ان یحکی ما روی او رای المتقدمون
من المتکلمین والفقہاء الذین شاع بہم الاقتداء وذاع منہم الاھتداء
موافقا لما علیہ اہل بیت النبوۃ الکبراء وان طال المقال دفعا للمراء والتوفیق
من حضرۃ العظمۃ والکبریاء قال اعظم الفقہاء الاربعۃ واقدم متکلمی صغار
التبعۃ المتبعۃ ابو حنیفۃ النعمان فی باب الایمان من کتاب مسند الاثار
روایۃ محمد بن الحسن عنہ وھو اشہر مسانیدہ باظہر اسانیدہ رواہ عن
محمد ابو سلیمان الجوزجانی وابو حفص الکبیر البخاری واسمعیل الرازی
قال ثنا عطاء بن ابی رباح عن عبد اللہ بن رواحہ انہ سمی شاۃ من غنمہ
لرسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم واوصی بہا جاریۃ لہ کانت فی الغنم
فکان یتعاھدھا وینظر الیہا کلما اتی الغنم حتی سمنت وصلحت فجاء یوما
ففقدھا من الغنم فسألہا عنہا فقالت ضاعت فلطم وجہہا فلما سُرّی
ذلک عنہ اتی النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فاخبرہ بالقصۃ فقال لم
املک نفسی ان لطمتہا قال فاعظم ذلک النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
وقال لعلہا مومنۃ قال یا رسول اللہ انہا سوداء قال ائت بہا فلما جاء
بہا قال لہا النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم این اللہ قالت فی السماء قال من
انا قالت انت رسول اللہ فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہی
مومنۃ قال فقال عبد اللہ بن رواحہ فہی حرۃ یا رسول اللہ الحدیث الی
ان قال بعد الکلام فی سندہ وتائیدہ بشواھدہ فقولہ صلی اللہ علیہ
وآلہ وسلم بعد سؤالہا وجوابہا انہا مومنۃ حکم منہ بانہ من لم یقل مثل

اور کہا اذا جو رجبکہ متکلمین اور فقہائے متاخرین مین تاویل اور تعطیل پھیل گئی ہے اعتلا د استوا کے باب مین تو ہمنے بہتر سمجہا ہے کہ بیان کیا جائے جو کچہ روایت کیا گیا ہے یا رائے قایم کی ہے متقدمین فقہا و متکلمین نے کہ جنکی پیروی شایع ہے اور اون سے راہ پانا مخلوق کا ذایع ہے موافق اعتقاد کبرائے اہل بیت نبوت کے اگرچہ کلام دراز ہو جائے جدال کو دور کرنے کے واسطے اور توفیق بارگاہ عظمت و کبریا سے ہے کہا فقہائے اربعہ کے اعظم اور صغار تبع تابعین متکلمین کے اقدم ابو حنیفہ نعمان نے کتاب مسند آثار کے باب الایمان مین کہ جسکو اون سے محمد بن حسن نے روایت کیا ہے اور یہہ مسند امام اعظم کے مشہور تر مسانید مین سے ہے ظاہر تر اسانید سے روایت کیا اوسکو امام محدث ابو سلیمان جوزجانی و ابو حفص کبیر بخاری و اسمٰعیل رازی نے کہا کہ بیان کیا کہ ہم سے عطا بن ابی رباح نے عبد اللہ بن رواحہ سے کہ اونہون نے اپنے گلہ مین سے ایک بکری کو رسول خدا صلعم کے لئے مقرر کیا تھا اور اپنی لونڈی کو کہ گلہ کی حفاظت کرتی تھی اوس بکری کے باب مین وصیت کر دی تھی پس وہ لونڈی اوس بکری کے غور و پرداخت و نگرانی کرتی تھی جبکہ گلہ آتا تھا یہان تک کہ وہ بکری فربہ اور تیار ہو گئی پس ایک روز حضرت عبد اللہ آئے اور گلہ مین اوس بکری کو نپایا پس لونڈی سے بکری کا حال دریافت کیا تو لونڈی نے کہا کہ وہ بکری تو گم ہو گئی اسپر اونہون نے لونڈی کے مونہہ پر ایک تھپڑ مارا پھر جبکہ وہ عتاب اون سے فرو ہو گیا تو نبی صلعم کے پاس آکر اس قصہ کی خبر دی اور کہا کہ مین نے بے اختیار ہو کر لونڈی کے تھپڑ مار دیا کہا کہ پس یہہ امر نبی صلعم پر شاق گزرا اور فرمایا کہ شاید وہ لونڈی مومنہ ہے کہا اونہون نے کہ یا رسول اللہ وہ تو حبشیہ ہے کہ پس حضرت نے فرمایا اوسکو یہان لاؤ پھر جبکہ لونڈی کو لائے تو حضرت صلعم نے لونڈی سے فرمایا کہ خدا کہان ہے لونڈی نے کہا کہ آسمان مین ہے حضرت نے فرمایا کہ مین کون ہون لونڈی نے کہا کہ آپ خدا کے رسول ہین پس رسول خدا صلعم نے فرمایا کہ یہہ لونڈی ایماندار ہے کہا راوی نے کہ پھر عبد اللہ بن رواحہ نے کہا کہ تب تو یہہ آزاد ہے یا رسول اللہ آخر حدیث تک یہان تک کہ مصنف نے اس حدیث کی سند مین کلام کر کے اور اسکے شواہد سے اسکو قوی کر کے کہا پس نبی صلعم کا لونڈی کے سوال و جواب کے بعد یہہ فرمانا کہ یہہ ایمان والی ہے ایک حکم آپکا باین طور کہ جو ایسا دیکھے مومن

ليس بمومن انتهى اقول ومن الله التوفيق ان هذا الحديث مما تمسك الذهبي
وقال وفيه جواز السوال باين الله وجواز الاخبار بانه في السماء والجواب انه
مصروف عن ظاهره كما هو شان سائر المتشابهات ولهذا قال الامام ابن فورك
في تاويل هذا الخبر ان الكلام في ذلك من وجهين احدهما في تاويل قوله صلى الله
عليه وسلم اين الله مع استحالة كونه في المكان والثاني قوله انها مومنة من
غير ظهور عمل منها ثم قال في التوجيه لهذا الحديث ان معنى قوله صلى الله عليه وسلم
اين الله استعلام لمنزلته وقدره عندها وفي قلبها وقولها في السماء على طريق
الاشارة اليها تنبيها على محله في قلبها ومعرفتها به على قول القائل اذا اراد ان
يخبر عن رفعة وعلو منزلة فلان في السماء اى هو رفيع الشان عظيم المقدار واذا كان كذلك
ليخبر ان يحمل على غيرهما يقتضي الحد والتشبيه والتمكين في المكان والتكييف انتهى ملخصا مما في التنبيه
وقال الامام النووي في شرح مسلم هذا الحديث من احاديث الصفات وفيها مذهبان تقدم ذكرهما ثم قال بعدما
حكى تاويله بما يليق به تعالى كان المراد امتحانها هل هي موحدة تقر بان الخالق المدبر الفعال هو الله
وحده وهو الذي اذا دعاه الداعي استقبل السماء كما اذا صلى المصلي استقبل الكعبة
وليس ذلك لانه منحصر في السماء كما انه ليس منحصرا في جهة الكعبة بل ذلك لان
السماء قبلة الداعين كما ان الكعبة قبلة المصلين ام هي من عبدة الاوثان التي بين ايديهم
فلما قالت في السماء علم انها موحدة وليست عابدة الاوثان انتهى قال القاضي عياض
لا خلاف بين المسلمين قاطبة فقيههم ومحدثهم ومتكلمهم ونظارهم ومقلدهم ان الظواهر
الواردة بذكر الله تعالى في السماء كقوله تعالى أأمنتم من في السماء ان يخسف بكم الارض
ونحوه ليست على ظاهرها بل متاولة عند جميعهم انتهى ملخصا مما في التنبيه وبهذا
نقول [illegible] من المتكلمين

مومن نہیں ہے انتہی میں کہتا ہوں اور خدا ہی کیطرف سے توفیق ہے کہ اس حدیث کے ظاہر کو ذہبی نے [illegible]
ہے اور کہا ہے کہ اس حدیث سے ثابت ہوتا ہے این اللہ کہنے کا جواز اور جایز ہونا اسکے خبر دینے کا کہ خدا آسمان میں ہے
اور جواب یہ ہے کہ یہ حدیث پھیری ہوئی ہے اس سے ظاہر ہے کہ جیسا کہ کل متشابہات کا حال ہے و بسبب اسکے امام ابن
فورک نے اس حدیث کی تاویل کی ۔ اب میں کہتا ہوں کہ کلام اس حدیث میں دو طرح پر ہے ایک لونڈی سے معلوم کرنے تاویل کرنے میں اپنے
قول این اللہ کے باوجود محال ہونے خدا کے مکان میں ہونے کے دوسرے حضرت کے اس قول میں کہ یہ مومنہ ہے بدون
ظاہر ہونے کسی عمل کے اوس عورت سے پھر اس حدیث کی توجیہ میں کہا کہ حضرت صلعم کے قول این اللہ کے معنے دریافت کرنا ہے
خدا کی قدرت و منزلت کو اوس عورت کے نزدیک اور اوسکے دل میں اور اوسکا یہ کہنا کہ آسمان میں ہے بطور اشارہ کے آسمان کیطرف
واقع ہے تنبیہ کرنے کو خدا کی منزلت پر اوسکے دل میں اور اوس عورت کے پہچاننے پر خدا کو جیسا کہ جب کسیکی بلندی مرتبت و علو منزلت بیان
کرنا منظور ہو تو بیان کرنیوالا کہتا ہے کہ فلاں شخص آسمان میں ہے یعنی وہ رفیع الشان و عالی قدر ہے اور جبکہ ایسا ہوا تو جایز نہیں ہے کہ اس
معنی کے غیر پر جاریہ کا قول حمل کیا جاوے کہ جس سے حد و تشبیہ اور مکان میں ہونا اور کیفیت سے موصوف کرنا لازم آئے تمام ہوا ان ہمہ
اس قول کا جو کہ تنبیہ میں منقول ہے اور امام نووی نے مسلم کی شرح میں کہا ہے کہ یہ حدیث صفات متشابہات کی احادیث میں سے ہے اور
دو مذہب ہیں کہ جنکا ذکر گزر چکا ہے پھر کہا کہ جو لوگ قایل ہیں اسکی تاویل کے ایسے معنی میں کہ جو شان لایق خالق ہیں اونکا قول
ہے کہ حضرت کو اوس لونڈی کا امتحان منظور تھا کہ کیا وہ موحد ہے اقرار کرتی ہے اس امر کا کہ پیدا کرنیوالا تدبیر کرنیوالا سب کام کا کرنیوالا صرف
خدا ہی کیا ہے اور اوسی کیطرف دعا کرنیوالا آسمان کے جانب مونہہ کر لیتا ہے کہ جیسا کہ جب نمازی نماز پڑھتا ہے تو کعبہ کیطرف متوجہ ہو جاتا ہے اور
اوس توجہ سے یہ غرض نہیں ہوتی ہے کہ خدا آسمان کے اندر گھرا ہوا ہے جسطرح کہ وہ جہت کعبہ میں بھی گھرا ہوا نہیں ہے بلکہ یہ توجہ اسلیے ہے کہ
آسمان دعا کرنیوالوں کا قبلہ ہے جسطرح کہ کعبہ نمازیوں کا قبلہ ہے یا یہ لونڈی بت پرستوں میں سے ہے کہ جنکو وہ سامنے رکھے رہتے ہیں
پس جبکہ لونڈی نے کہا کہ خدا آسمان میں ہے تو معلوم ہو گیا کہ وہ موحد ہے اور بتوں کی پوجنے والی نہیں ہے انتہی علامہ قاضی عیاض نے کہا ہے کہ نہیں خلاف
ہے تمام علماؤں میں اور اون میں فقیہ و محدث و اہل کلام و ابن منذر وغیرہ سب اس میں [illegible] کہ ظواہر آیات و احادیث جو وارد ہیں خدا کے آسمان میں ہونیکے ذکر میں
وہ اپنے ظاہر معنی پر محمول نہیں ہیں بلکہ کل مسلمانوں کے نزدیک غیر ظاہر کیطرف ماول ہیں تمام ہوا یہ قول [illegible] کے اوس کلام سے جو تنبیہ میں
[illegible] قول سے باطل ہو گیا ہر گز مصنف نے اپنے قول مذکور سے شرح میں [illegible] ہے کہ [illegible]

والفقهاء التاويل تاميدا بذلك انه دأب المتاخرين واما القدماء فدابهم حمل المتشابه
على ظاهره وترك التاويل فيه قال البيضاوى فى توجيهه حديث الجارية لم يرد به السوال
عن مكانه فانه منزه عنه والرسول اعلى من ان يسئل ذلك بل اراد ان يتعرف انها
مشركة ام موحدة الى ان قال فلما قالت فى السماء وفى رواية اشارت الى السماء فهم
منها انها موحدة تريد بذلك نفى الالهة الارضية التى هى الاصنام لا اثبات السماء
مكانا له تعالى عما يقول الظالمون علوا كبيرا ولانه كان مامورا بان يكلم الناس
على قدر عقولهم ويهديهم الى الحق على حسب فهمهم ووجدها تعتقد ان المستحق
العبودية الٰه يدبر الامر من السماء الى الارض لا الالهة يعبدها المشركون فقنع منها
بذلك ولم يكلفها اعتقاد ما هو صرف التوحيد وحقيقة التنزيه انتهى وقال الامام
الشعرانى فى اليواقيت والجواهر فان قيل فما الحكمة فى سوال رسول الله صلعم
الجارية التى شكوا فى اسلامها واراد عتقها بالاينية حين قال لها اين الله
فاشارت الى السماء فقال مومنة ورب الكعبة مع انه صلعم يعلم قطعا استحالة الاينية
على البارى جل وعلا فالجواب كما قاله الشيخ فى الباب الخامس والثمانين انه صلعم
ما سأل الجارية بالاينية الا تنزلا لعقلها والشريعة قد نزلت على حسب ما وقع عليه
التواطى فى السنة العالم قال تعالى وما ارسلنا من رسول الا بلسان قومه ليبين لهم
ثم ان التواطى قد يكون على صورة ما هى الحقائق عليه فى نفسها وقد لا يكون والشارع
صلى الله عليه وسلم تابع لهم فى ذلك تنزيلا لعقولهم عنه احكاما انتهى ثم قال المفتى
العلامة بعد ذكر هذه النقول فى التنبيه قلت كثيرا ما يستدل المجسمة بنحو هذه
الاحاديث على اثبات الجهة ولا يمكن اجراءها على ظاهرها باتفاق المسلمين لان
كونه فى السماء يقتضى ان يكون السماء ظرفا له فيكون السماء محيطا له تعالى من جميع

فقہا و متکلمین مین تاویل شایع ہوگئی ہے تا آخر اور مراد اس نقل سے یہہ ہی ہے کہ تاویل کرنا پچھلون کی عادت
ہے اور لیکن پہلے پس اونکا طریقہ متشابہ کو حمل کرنا ہے اوسکے ظاہری معنی پر اور اوسمین تاویل نہ کرنا بیضاوی نے
حدیث جاریہ کی توضیح مین کہا ہے کہ حضرت نے اس حدیث مین خدا کے مکان کو پوچھنے کا ارادہ نہین کیا ہی اسلئے
کہ حق تعالی مکان سے پاک ہے اور رسول مکان کا سوال کرنے سے برتر ہی بلکہ یہہ ارادہ کیا ہے کہ معلوم ہو جاے کہ وہ عورت
موحدہ ہے یا مشرکہ یہان تک کہ کہا پس جبکہ عورت نے کہا کہ آسمان مین ہے اور ایک روایت مین ہے کہ اوسنے اشارہ
کیا آسمان کیطرف تو اس سے معلوم ہوگیا کہ وہ موحدہ ہے اپنے قول یا اشارہ سے ارادہ کرتی ہے نفی معبودین زمین کی
کہ وہ بت ہین نہ یہہ کہ آسمان خدا کا مکان ہے برتر ہے خدا ظالمون کے قول سے بہت برتر ہوتا اور اسوجہ سے کہ حضرت کو
حکم تھا کہ لوگون سے کلام کرین بقدر اونکے عقلون کے اور اونکے ہدایت کرین حق کیجانب موافق اونکے فہم کے اور اوس عورت
کو حضرت نے پالیا کہ وہ معتقد ہے کہ بندگی کا حقدار ایسا معبود کہ جو امر مخلوق تدبیر کرتا ہے آسمان سے لیکر زمین تک نہ کہ وہ معبودین
کہ جنکو مشرک پوجتے ہین پس اوس عورت سے حضرت نے اسپر قناعت کر لی اور اوسکو تکلیف نہ دی معرفت توحید اور حقیقت تنزیہ کے
اعتقاد کی انتہی اور امام شعرانی نے مواقیت و الجواہر مین کہا ہے پس اگر کہا جاے پہر کیا حکمت ہے رسول خدا صلعم کے پوچھنے
مین مکانکو اوس عورت سے کہ جسکے مسلمان ہونے مین لوگون کو شک تھا اور اونہون نے اوسکو آزاد کرنا چاہا تھا جبکہ حضرت نے
اوس عورت سے فرمایا کہ خدا کہان ہی پس عورت نے آسمان کیطرف اشارہ کیا پس حضرت نے فرمایا کہ یہہ مومنہ ہے قسم رب کعبہ کی حالانکہ
حضرت صلعم قطعاً جانتے تھے کہ حق جل و علا کا مکان مین ہونا محال ہی پس جواب اسکا وہی ہی کہ شیخ اکبر نے فتوحات کے باب ۵۵ مین ذکر کیا ہے
کہ حضرت صلعم نے لونڈی سے مکان کا سوال محض اوسکے عقل کے اعتبار سے کیا تھا اور شریعت کا ورود اسکے نہج پر ہوا ہے کہ جو لوگون
کے زبانون پر شایع ہے حق تعالی نے فرمایا ہی کہ ہمنے جسقدر رسول بھیجے ہین اونکے اقوام کی زبان پر بھیجے ہین تاکہ اونپر امر حق کا اظہار کرین
پہر لوگونکا اتفاق کبہی تو حقایق نفس الامریہ کے مطابق پڑ ہوتا ہے اور کبہی نہین ہوتا ہے اور شارع صلعم اسباب مین اونکے تابع ہین احکام
شرع بیان کرنیمین بقدر اونکے عقلونکے انتہی پہر معنی علامہ نے کہا تنبیہ مین ان نقلونکو ذکر کرنے کے بعد کہ مین کہتا ہون کہ اکثر اوقات مجسمہ دلیل
لاتے ہین اثبات جہت کے لئے اس قسم کی حدیثون سے حالانکہ باتفاق کل مسلمانون کے ان حدیثونکو اونکے ظاہر معنی پر جاری
کرنا ممکن نہین ہی اسلئے کہ خدا کا آسمان مین ہونا چاہتا ہے کہ آسمان اوسکا ظرف ہو جاے پس اس تقدیر پر آسمان تمام

الجوانب فيكون تعالى اصغر من العرش بكثير بلا شك فيكون الله تعالى شيئا حقيرا بالنسبة الى العرش وذلك باتفاق المسلمين مستحيل فيجب صرفه عن الظاهر الى التاويل او يفوض معناه الى الله كما هو مذهب السلف انتهى اقول المراد بالتاويل التاويل التفصيلي والا فالتفويض مع التنزيه عن الظاهر ايضا لا يخلو عن التاويل الاجمالي وايضا التاويل واجب الاذعان بحكم محكم الكتاب فلا بد منه وما حكم به المصنف على الحديث المذكور بانه من لم يقل مثله ليس هو مؤمن فمردود عليه للقطع بان من اقر بكلمة التوحيد والرسالة فهو مؤمن مع انه ما قال مثل قول الجارية وانما حكم المصنف بهذا الحكم لانه اشرب في قلبه مذهب المشبهة وقد شغفه حبا وحبك الشئ يعمي ويصم فلذلك يتخبط خبط العشواء ولا يميز السوداء من البيضاء والله يحق الحق وهو يهدي السبيل قال ومن ههنا ما روى شيخ الاسلام عبد الله الانصاري في كتابه الفاروق باسناده عن ابي بكر بن نصير بن يحيى عن الحكم بن عبد الله ابي مطيع البلخي صاحب الفقه الاكبر قال سالت ابا حنيفة عمن يقول لا اعرف ربي في السماء او في الارض فقال قد كفر لان الله تعالى يقول الرحمن على العرش استوى وعرشه فوق سبع سموت فقلت انه يقول اقول على العرش استوى ولكن لا ادري العرش في السماء ام في الارض قال اذا انكر انه في السماء فقد كفر وفي رواية لغيره من قال لا اعرف ربي في السماء او في الارض فقد كفر لان الله تعالى على العرش استوى عرشه فوق سبع سموت قلت فان

جوانب سے حق تعالی کو گہیر لیگا پس بیشک حق تعالے عرش سے بہت چہوٹا ہوجاویگا اور عرش کی
نسبت ایک چہوٹی سی چیز ہوجاویگا اور یہ امر تمام مسلمانون کے اتفاق سے محال ہے پس واجب ہے
کہ اسکو ظاہر معنی سے پہیر دیا جاوے تاویل کرکے اور تاویل کا علم حق تعالی کو سونپا جاوے جیسا کہ پہلون کا مذہب ہے
انتہی مین کہتا ہون تاویل سے مراد اس قول مین تاویل تفصیلی ہے ورنہ پس سونپ دینا علم تاویل کو ساتھ اعتقاد تنزیہ کے
ظاہر معنی سے نیز تاویل اجمالی سے خالی نہین ہے اور نیز تاویل پر اعتقاد کہنا ضروری ہے محکم کتاب کے حکم سے
پس تاویل بغیر چارہ نہین ہے اور جو کچہ مصنف نے حدیث مذکور پر حکم لگایا ہے کہ جو شخص مثل
قول جاریہ کے کہے وہ مومن نہین ہے) پس یہ حکم مصنف ہی پر عاید ہے بوجہ یقینی ہونے
اس امر کے کہ جو شخص اقرار کرے توحید اور رسالت کا پس وہ مومن ہے حالانکہ اوسنے
مثل قول اوس لونڈی کے نہین کہا ہے اور یہ حکم مصنف نے اسیوجہ سے کہا ہے کہ اوسکے
دل مین مشبہ کا مذہب پلا دیا گیا ہے اور اس مذہب کی محبت نے اوسکو شیفتہ بنا دیا ہے
اور دستور ہے کہ محبت کسی شئے کی تجہکو اندہا اور بہرا بنا دیتی ہے پس اسی سبب سے
مصنف چہچوندر کے طرح بہٹکتا ہے اور سیاہ و سپید مین تمیز نہین رکہتا ہے اور خدا
ہی حق کو ثابت کرتا ہے اور وہی راہ حق کے طرف رہنمائے فرماتا ہے کہا مصنف
نے اور اسی جگہ سے ہے جو کہ شیخ الاسلام عبد اللہ انصاری نے اپنی کتاب
الفاروق مین اپنے اسناد سے روایت کی ہے ابو بکر بن نصیر بن یحیی سے
اونہون نے حکم بن عبد اللہ ابو مطیع بلخی سے جو کہ فقہ اکبر حنفی کا مصنف ہے کہ کہا
ابو مطیع نے کہ پوچہا مین نے ابو حنیفہ سے اوس شخص کا حکم جو کہتا ہے کہ مین
نہین پہچانتا ہون کہ میرا رب آسمان مین ہے یا زمین مین پس کہا ابو حنیفہ
نے کہ وہ شخص کافر ہو گیا اس لئے کہ حق تعالے فرماتا ہے کہ رحمن عرش پر
مستوی ہے اور اوسکا عرش سات آسمانون سے اوپر ہے پہر مین نے کہا کہ وہ کہتا ہے کہ

قال انه على العرش ولكنه يقول لا ادرى العرش فى السماء ام فى الارض قال هو كافر لانه انكر ان تكون فى السماء ومن انكر ان يكون فى السماء فقد كفر لان الله فى اعلى عليين وهو يدعى من اعلى لا من اسفل انتہى وقال فى هامش الرواية الاولى سه قال الحاكم فى معرفة انواع علوم الحديث سمعت محمد بن صالح بن هانى يقول سمعت ابابكر محمد بن اسحق يقول من لم يقر ان الله تعالى على عرشه قد استوى فوق سمٰوته فهو كافر بربه يستتاب فان تاب والا ضربت عنقه والقى على بعض المزابل حيث لا يتاذى المسلمون ولا المعاهدون بنتن ريحه ريح جيفة و كان ماله فيئا لا يرثه احد من المسلمين اذ المسلم لا يرث الكافر كما قال صلى الله عليه واله وسلم ۱۲ منه انتہى وقال فى ترجمة (الرحمٰن على العرش استوى) فى هامش صفحه ۱۲۵ سه رحمٰن عرش کے اوپر بیٹھا ہے ۱۲ **اقول** ومن الله التوفيق استدل بحديث الجارية المروى عن الامام ابى حنيفة رح اولا على كونه تعالىٰ فى الجهة العالية ثم فرع عليه بان الامام الاعظم قائل بكونه تعالىٰ فى الجهة بظاهر هذا الحديث ولذا احكم بكفر من انكره كما يفهم من هذين القولين له وهذا كله باطل اما حديث الجارية فقد علم انه ماول عن الظاهر باجماع اهل السنة خلافا للحشوية فنسبة القول بظاهر الحديث الى الامام الاعظم من اعظم مفترياته واما القولان اللذان نقلهما عن الامام وفرعهما على حديث الجارية فحالهما ايضا لا يخلو عن اغواء العوام باخفاء المرام بيانه ان ابا مطيع البلخى رجل وضاع عند اهل الحديث كما صرح به غير واحد فروايته عن الامام لا يخلو عن خدشة وعلى التسليم فسبب الكفر انما هو كون قول القائل موهما بان للحق مكانا ومن توهم ان للحق مكانا فهو مشبه لا ما فهمه

مین بہی کہتا ہون کہ عرش پر مستوی ہے لیکن مین نہین جانتا ہون کہ عرش آسمان مین ہے یا زمین مین پس کہا
کہ جب اوسنے انکار کیا اوسکے آسمان مین ہونیکا تو بس کافر ہو گیا اور ایک روایت مین اوسکے غیر کی وارد ہے کہ جسنے
کہا مین نہین پہچانتا ہون کہ میرا رب آسمان مین ہے یا زمین مین تو کافر ہو گیا اسلئے کہ اللہ تعالی عرش پر بیٹہا ہے اور اوسکا
عرش سات آسمانون سے اوپر ہے مینے کہا پس اگر وہ کہے کہ وہ عرش پر ہے لیکن مین نہین جانتا ہون کہ عرش آسمان مین ہے
یا زمین مین کہا کہ وہ کافر ہے اسلئے کہ اوسنے انکار کیا آسمانون مین ہونے سے اور جو انکار کرے آسمان مین ہونے سے کافر ہے اسلئے کہ حق تعالی
بلند ترین مقامات مین ہی اور وہ پکارا جاتا ہے اوپر سے نیچے سے انتہی اور پہلی روایت کے حاشیہ مین کہا ہے کہ کہا حاکم نے معرفت
انواع علوم حدیث مین کہ سنا مینے محمد بن صالح بن ہانی سے کہ کہتے تھے سنا مینے ابو بکر محمد بن اسحق سے کہ کہتے تھے جو اقرار
نہ کرے اسکا کہ اللہ تعالی اپنے عرش پر بیٹہا ہے اپنے آسمانون کے اوپر تو اپنے رب سے منکر ہے اوس سے توبہ کرائی جاے اگر توبہ کرے
فبہا ورنہ اوسکی گردن ماردیجاے اور بعض گہوڑے پر پہینک دیا جاے تاکہ مسلمانون اور ذمی کافرونکو ایذا نہو اوسکی مردار جنازہ کی بدبو
اور اوسکا ترکہ مال غنیمت ہوگا اور کوئی مسلمان اوسکا وارث نہوگا اسلئے کہ مسلمان کافر کا وارث نہین ہوتا ہے جیسا کہ حضرت صلعم کا فرمان
ہے انتہی اور مصنف نے (الرحمن علی العرش استوی) کا ترجمہ صفحہ (۱۲۵) کے حاشیہ مین اسطرح کیا ہے (کہ رحمن عرش کے اوپر بیٹہا ہے) مین کہتا ہون
اور خدا ہی کیطرف سے توفیق ہے کہ مصنف لو! دلیل لایا ہے لونڈی کی حدیث سے جو مروی ہے امام ابوحنیفہ سے خدا کے موجود ہونے پر
جہت علو مین پہر اوسپر متفرع کیا یہ کہ امام اعظم قائل تھے خدا کے جہت مین ہونے کے اس حدیث ظاہر المعنی کی بنا پر اور اسی وجہ سے منکر جہت کے
کفر کا اونہون نے حکم دیا ہے جیسا کہ اونکے دونون قول ذکر کئے سے سمجہا جاتا ہے اور یہ تمام باطل ہے لیکن حدیث جاریہ پس سابق مین گذر چکا ہے
کہ یہ حدیث ظاہر معنی سے پہیری ہوئی ہے اہل سنت کے نزدیک بالاتفاق بخلاف حشویہ کے پس ظاہر معنی حدیث جاریہ کے مطابق قائل ہونے
کی نسبت امام اعظم کیطرف کرنا مصنف کی بہت بڑی افترا ہے اور لیکن جو دو قول کہ اونکو مصنف نے امام صاحب کیطرف سے نقل کیا ہی اور حدیث جاریہ
پر اونکو متفرع کیا ہے پس اون کا مال بہی خالی نہین ہے عوام کو بہکانے سے مقصود کو چہپا کر اسکا بیان یہ ہے کہ ابو مطیع بلخی محدثین کے نزدیک
مخدوش ہے جو حدیثین بنایا کرتا تہا جیسا کہ متعدد اشخاص نے اسکی تصریح کی ہے پس اوسکی روایت امام اعظم کیطرف سے خدشہ سے
خالی نہین ہے اور اگر اس روایت کو مان ہی لیا جاے پس سبب کفر کا یہی ہے قائل کے قول سے وہم پیدا ہوتا ہے اس بات کا کہ خدا کے لئے
مکان ہے اور جس نے وہم کیا کہ خدا کے لئے مکان ہے پس اہل تشبیہ سے ہے اور سبب کفر جسکو وہ نہین ہے کہ جگہ

المصنف وبنى عليه ما بنى والدليل على ما قلنا ما نص عليه المفتي العلامة في التنبيه (قال علي القاري في الجواب عن الرواية المذكورة انه ذكر الشيخ الامام ابن عبد السلام في كتاب حل الرموز انه قال الامام ابو حنيفة رحمه الله من قال لا اعرف الله تعالى في السماء هو ام في الارض فقد كفر لان هذا القول يوهم ان للحق مكانا ومن توهم ان للحق مكانا فهو مشبه انتهى ثم قال ولا شك ان ابن عبد السلام من اجل العلماء واوثقهم فيجب الاعتماد على قوله لا ما ذكره الشارح مع ان ابا مطيع رجل وضاع عند اهل الحديث كما صرح به غير واحد والحاصل ان الشارح (اى شارح عقيدة الطحاوى) يقول بعلو المكان مع نفي التشبيه وتبع فيه طائفة من اهل البدعة وقد تقدم عن ابي حنيفة انه يومن بالصفات المتشابهات و يعرض عن تاويلها وينزه الله تعالى عن ظواهرها ويكل علمها الى عالمها كما هو طريقة السلف وكثير من الخلف ومذهبهم اسلم واحكم انتهى قول القاري قلت معنى انه في السماء على حد السمع وقد نقل عن الامام ابي حنيفة في الفقه الاكبر هذا اى غير المتداول لا يوصف الله تعالى بصفات المخلوقين البتة وهو يغضب ويرضى غضبه عقوبة ورضاه ثوابه ونصفه كما وصف نفسه احد صمد لم يلد ولم يولد ولم يكن له كفوا احد حيٌّ قادرٌ سميعٌ بصيرٌ عليمٌ يد الله فوق ايديهم ليست كايدى خلقه ليست بجارحة وهو خالق الايدى وجهه ليس

مصنف نے سمجھا ہے اور مبنی کیا اوسپر جو کچھ کہ مبنی کیا اور ہمارے قول کی دلیل وہ کلام ہے کہ علامہ
مفتی نے تنبیہ مین بصراحت بیان کیا ہے کہ کہا ملا علی قادری نے روایت مذکورہ کے جواب
مین کہ ذکر کیا ہے شیخ امام ابن عبدالسلام نے کتاب حل الرموز مین کہ کہا امام ابوحنیفہؒ نے
کہ جس نے کہا مین نہین پہچانتا ہون کہ حق تعالی آسمان مین ہے یا زمین مین ہے پس وہ
کافر ہوگیا اس لئے کہ یہ قول وہم دلاتا ہے کہ خدا کے لئے مکان ہے اور جسنے وہم کیا کہ خدا
کے لئے مکان ہے تو وہ تشبیہ والا ہے انتہی پھر کہا اور اسمین شک نہین کہ ابن عبدالسلام بہت
بڑے معتبر علما مین سے ہے پس اوسکے قول پر بہروسا کرنا واجب ہے نہ شارح کے
روایت مذکورہ پر باآن کہ ابو مطیع ایک مرد حدیثین گہڑنے والا ہے محدثین کے نزدیک
جیساکہ بہت سے لوگون نے اسکی تصریح کی ہے اور حاصل کلام یہ ہے کہ شارح عقیدہ طحاوی کا
قائل ہے جہت علو کا نفی تشبیہ کے ساتھہ اور اس عقیدہ مین اوسکے تابع ہوگئے ایک جماعت
بدعتیون کی اور تحقیق گزر چکا ہے امام ابوحنیفہؒ سے کہ وہ ایمان لاتے ہین متشابہات پر اور اونکی
تاویل بیان کرنے سے سکوت کرتے ہین اور حق تعالی کو اوسکے ظاہری معانی سے
منزہ جانتے ہین اور اونکا علم عالم الغیب کے حوالہ کرتے ہین جیساکہ سلف اور اکثر خلف
کا طریقہ ہے اور اونکا مذہب سالم تر و محکم تر ہے تمام ہوا قول ملا علی قادری کا مین
کہتا ہون کہ معنے اس قول کے کہ خدا آسمان مین ہے حد سمع پر ہے اور امام
ابوحنیفہ سے منقول ہے فقہ اکبر غیر مشہور مین کہ حق تعالے موصوف نہین ہے
مخلوق کے صفات سے لقینا اور وہ غصہ ہوتا ہے اور راضی ہوتا ہے غصہ
اوسکا عذاب ہے اور رضا اوسکی ثواب ہے اور ہم اوسکا وصف بیان کرتے ہین
جیساکہ خود اوس نے اپنا وصف بیان کیا ہے کہ وہ ایک ہی سب بے نیاز ہے نہ
اوسنے جنا اور نہ وہ جنا گیا اور نہ اوسکا کوئی ہمسر ہے زندہ ہے قدرت والا ہے سنتا

